ایک ایسے بادشاہ اور والد کے ماتحت تھا جنہوں نے میرے دل سے تمام غرور و تکبّر نکال دیا اور مجھے یہ سکھایا کہ محل میں محافظ سپاہیوں، کشیدہ کپڑوں، مجسموں اور اس قسم کی دیگر نمائشوں کے بغیر زندگی بسر کرنی ممکن ہے، نیز یہ کہ اگرچہ میری والدہ کا نوجوانی میں انتقال ہوگیا تھا۔ مگر اس نے اپنے آخری برس میرے ساتھ بسر کئے، یہ کہ بچپن میں میرے لئے بہت سے لایق اُستاد مہیا کیے گئے۔ اور ان امور کے لیئے دیوتاؤں اور قسمت کی امداد کی ضرورت ہے"۔

اس شہنشاہ اور حکیم کی کتاب "غور و فکر" اس قابل ہے کہ اس زمانے کے لوگ اسے گہری توجہ سے پڑھیں، حقیقت میں جس نفس کشی کا اظہار اسمیں کیا گیا ہے، وہ ہمارے روز افزوں سامانِ آسائش و آرایش کے لئے ایک زبردست تازیانہ کا کام دے سکتی ہے۔ ساتھ ہی اس میں جس توکل برضائے خداوندی کا ذکر ہے، وہ ہماری مسلسل بے چینی اور بے اطمینانی کے لئے ایک زبردست دھمکی ہے۔ علاوہ ازیں کتاب میں جو بلند پروازیاں دکھائی گئی ہیں وہ موجودہ زندگی کے مراسم کی لاانتہا چھوٹی بُرائیوں کو شرم دلانے کے لئے کافی ہیں۔

۱۳۸ء میں ہیڈرین کے انتقال کے بعد اینٹونینس پائس تخت پر بیٹھا اور متوفی شہنشاہ کی وصیت کے مطابق مارکس آرلیس اور ریوس کموڈس کو متبنےٰ بنالیا۔ مارکس کی منگنی ۱۵ برس کی عمر میں کموڈس کی ہمشیرہ سے قرار پاگئی تھی، لیکن جدید شہنشاہ نے اس قرارداد کو فسخ کر دیا۔ اور اسکی بجائے اپنی بیٹی فاسٹینا سے منگنی ٹھیرادی مگر شادی سات سال بعد یعنی ۱۴۶ء میں ہوئی۔

اینٹونینس کا عہد حکومت ان عمدہ زمانوں میں سے ہے جن کی کوئی تاریخ نہیں۔ اس زمانے میں ہر جگہ تقریباً امن ہی رہا۔ ٹیکس کم کر دیے گئے۔ لوگوں کی مصائب ہلکی کی گئیں، محکمہ جاسوس کم کیا گیا۔ ضبطیاں بہت کم عمل میں آئیں اور قتل و سازش کے واقعات بہت کم رونما ہوئے۔ ساری رعایا اپنے بادشاہ سے محبت کرتی تھی اور شہنشاہ کا بھی صرف یہ مقصد تھا کہ لوگوں کے آرام و آسایش کا خیال رکھے۔ اس نے یہ سیکھ لیا تھا کہ "جو چیز شہد کی مکھی کے لئے سود مند ہے وہی مکھیوں کے چھتے کے لئے بھی مفید ہے" اس نے جمہوریت کے طریقہ سے حکومت کیسی تھی۔ اسے لڑائی سے اصلی نفرت تھی اور یہی وجہ ہے کہ اسنے "امپریٹر" کے فوجی لقب کو اپنے لئے استعمال کرنا پسند نہیں کیا۔

ایسے دانشمند اور قابل تعریف بادشاہ کے ساتھ مارکس آریلیس نے ۲۳ سال کا زمانہ بسر کیا۔ ان دونوں کے تعلقات اسقدر قریب تھے اور ان کی محبت اسقدر زیادہ تھی کہ وہ ایک دوسرے کو باپ اور بیٹا سمجھتے تھے اور اس طول وطویل زمانہ میں آریلیس دو مرتبہ سے زیادہ اینٹونیس کے مکان سے باہر نہیں سویا۔ ان دونوں میں کسی قسم کا باہمی رشک وحسد نہ تھا، بلکہ برخلاف اسکے وہ ایک دوسرے کے مشیر تھے۔ شہنشاہ نے اپنے جانشین کو "سیزر" کا لقب عطا کیا تھا اور اسے ہر قسم کے اعزاز عطا کئے تھے۔ دیگر امرا کو ایسے تعلقات دیکھکر جلن پیدا ہوئی اور انھوں نے اس باہمی اعتماد کو زائل کرنے کی کوشش کی۔ چنانچہ ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ اینٹونینس نے آریلیس کی والدہ کو دیکھا کہ دیوتا "اپالو" کے مجسمہ کے روبرو نہایت تضرع اور عاجزی کے ساتھ

دعا مانگ رہی ہے۔ ویلیرس آمیوس نے شہنشاہ کی توجہ اس طرف مبذول کی اور کہا کہ "آپ کیا خیال کرتے ہیں کہ یہ اسقدر عاجزی کے ساتھ کیا دعا مانگ رہی ہے۔ یہ کہہ رہی ہے کہ خدا کرے کہ شہنشاہ مرجائے اور میرا بیٹا اسکی بجائے تخت نشین ہوجائے" یہ بات بظاہر معمولی سی دکھائی دیتی ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ اگر اس شہنشاہ کی بجائے کوئی اور معمولی ظرف کا بادشاہ ہوتا تو وہ یقیناً مارکس آرلیس کی طرف سے بدظن اور متنفر ہوجاتا مگر اینٹونیس نے اس بات کو نفرت آمیز خاموشی کے ساتھ سنکر ٹال دیا۔

یہ بادشاہ اکثر روما ہی میں رہتا اور ہیڈرڈ کی طرح اسے جہاں گشت بننے کا شوق نہ تھا۔ اسے عمارتوں سے بھی زیادہ کچھ دلچسپی نہ تھی اور نہ اسے اپنی خوراک و پوشش کا کچھ خیال تھا وہ عزلت نشین تھا اور اسکی ساری زندگی راہب درویش کی سی بسر ہوئی، مگر اس نے راہبوں کی طرح کبھی اپنے جسم کو ناجائز تکلیف نہیں دی۔

۱۶۱ء میں جبکہ بادشاہ کی عمر ۷۵ سال کی تھی اور مارکس آرلیس کی عمر صرف ۴۰ سال کی تھی، بادشاہ بمقام لوریم بخار میں مبتلا ہوگیا اور اس نے یہ محسوس کرکے کہ اب آخری وقت آپہنچا ہے، تمام امرائے سلطنت کو بلایا اور ان کے سامنے باضابطہ طور پر مارکس آرلیس کو اپنا جانشین قرار دیا۔ اس نے سب لوگوں کو تسلی و تشفی کرنے کی تلقین کی اور مارکس کے کمرہ میں قسمت کا طلائی مجسمہ بھجوادیا۔ یہ طلائی مجسمہ ہمیشہ شہنشاہوں کے پرائیوٹ کمروں میں رکھا رہتا تھا اور اسے خوشحالی کی نیک فال سمجھا جاتا تھا۔

جدید شہنشاہ نے تخت پر بیٹھتے ہی سب سے پہلا کام یہ کیا کہ اس نے

اپنے برادر مجازی (جسے انیٹونینس نے مارکس کے بعد اپنے متبنیٰ بنایا تھا) لوسیلس ویرس کو تمام ملکی اعزازات سے مشرف کیا اور ساتھ ہی "سیزر" اور "آگسٹس" کے معزز لقب عطا کئے۔ مارکس نے اسے فوج کا کمانڈر انچیف بھی بنا دیا تھا اور تمام سول معاملات کی باگ اپنے ہاتھ میں رکھی۔ مگر یہ شخص اپنے عہدۂ جلیلہ کا اہل ثابت نہیں ہوا۔

ملکہ فاسٹینا سے مارکس کے یہاں بہت اولاد ہوئی عہدِ حکومت کے اول سال میں دو لڑکے ایک ساتھ پیدا ہوئے جن میں فقط ایک شہنشاہ کموڈس (۱۸۰ء سے ۱۹۲ء تک) زندہ رہا جس کی عیاشانہ اور جابرانہ زندگی نے سب رعایا کے دلوں میں نفرت پیدا کر دی تھی۔ دو بچوں کا ایک ساتھ پیدا ہونا رومیوں میں ایک فال بد سمجھا جاتا تھا اور اس لڑکے کے پیدا ہوتے ہی با امن سلطنت پر مصائب کا طوفان اُمنڈ پڑا۔ سب سے پیشتر دریائے ٹائبر کی طغیانی روما کے ایک حصہ کو برباد کرنے کے علاوہ ہزارہا مویشیوں کو بہا کر لیگئی، فصلیں تباہ ہوگئیں اور ان تمام باتوں کا نتیجہ خوفناک قحط کی صورت میں نکلا۔ اس عہدِ حکومت میں بہت سے زلزلے آئے، بہت سے شہر جل کر خاکستر ہوگئے اور طرح طرح کی خوفناک [illegible] پھیلیں۔ بادشاہ نے ان تمام قدرتی مصائب کو ہلکا کرنے کی اپنے [illegible] بھر کوشش کی، مگر اس اثنا میں لڑائیوں کے خوف اور لڑائیوں کی افواہوں نے ملک کی رہی سہی حالت کو اور بھی زیادہ نقصان پہنچایا۔ بادشاہ والوجیس نے شام کے صوبہ کو جو رومیوں کے ماتحت تھا، تباہ و برباد کر دیا۔ کیٹی کی اقوام جرمنی پر ٹڈیوں کی طرح چھا گئیں اور وہاں جا کر انہوں نے آگ اور تلوار کے ذریعہ غارتگری شروع کر دی۔

انگلستان سے ہی بغاوت اور شور وشغب کی خبریں آنے لگیں۔ الغرض مارکس آرلیس کے عہد میں شروع سے آخر تک یہی جھگڑے ہوتے رہے۔

چونکہ بادشاہ والوجیسس کا حملہ ان سب سے زیادہ بڑا تھا، اس لئے اس کے مقابلہ کے لئے ویرس کے ماتحت فوج روانہ کی گئی۔ اس معرکہ میں جنرل ایویڈس کیسیس کی اعلیٰ قابلیت کی بدولت سلطنت کی عزت برباد ہونے سے بچ گئی۔ یہ دونو جنرل اِس لڑائی کے فتح کرنے کے بعد اس تزک واحتشام کے ساتھ شہر میں داخل ہوگئے جو اس زمانہ میں فاتحوں کے لئے روا رکھی جاتی تھی۔ مگر رومی فوج واپسی پر اپنے ساتھ وبا لیتی آئی۔ چنانچہ ویرس بمقام ایکویئل اسی وبا کے نذر ہوگیا۔

بادشاہ نے کمانڈر ویرس کی لاس کو بادشاہ ہیڈرڈ کی قبر کے برابر نہایت اعزاز کے ساتھ دفن کیا۔ لوگوں نے اِس نیک دل بادشاہ پر ویرس کے قتل کا الزام عائد کیا مگر یہ سراسر حقیقت کے خلاف ہے اسی لئے کہ بادشاہ نے ہمیشہ اس کے قصوروں کی عیب پوشی کی اور باوجود اسکی نااہلیت کے اسکو ہر قسم کی عزت سے مشرف کیا۔

مارکس باوجود اس امر کے کہ شہنشاہ تہا، مگر اسمیں کسی قسم کا غرور وتکبر پیدا نہیں ہوا۔ وہ ہمیشہ حلیم الطبع رہا۔ وہ درحقیقت اپنے آپ کو تمام بندگانِ خدا کا خادم تصور کرتا تہا۔ حفاظتِ نابالغاں، سڑکوں کی درستی، درستیِ اخلاق، تقرر مجسٹریٹ وغیرہ کے مسائل ہمیشہ اسکے پیشِ نظر رہتے تھے۔ اسنے مقدمہ بازی کو کم کیا، گلیڈی ایٹرز کے خون آلود کھیلوں کو محدود کردیا اور اسکے علاوہ بہت سے رفاہِ عام کے کام کیئے۔ ان تمام باتوں کی وجہ سے اسکی صحت خراب ہوگئی۔ بڑے بڑے تماشاؤں اور کھیلوں میں اگرچہ اسکی موجودگی ضروری تہی مگر یہاں بہی وہ پڑھتے یا نوٹ لکھنے

# اقبال

تقریباً آٹھ برس ہوئے کہ اقبال نے یہ نظم یورپ کی مادہ پرستی کے خراب اثرات کو دیکھ کر یورپ کے قیام ہی میں لکھی تھی کہ سچ ہے کہ حقیقی شاعر تلمیذ الرحمن ہوتا ہے۔ جو کچھ آٹھ برس پیشتر شاعر کے دماغ میں تھا وہ آج ہو بہو پیش آ رہا ہے۔ ہمارا ایمان ہے کہ روحانیت کو مادیت پر فتح ہوگی

زمانہ آیا ہے بے حجابی کا عام دیدار یار ہوگا ۔۔۔ سکوت تھا پردہ دار جس کا وہ راز اب آشکار ہوگا

گذر گیا اب وہ دور ساقی کہ چھپ کے پیتے تھے پینے والے ۔۔۔ بنیگا سارا جہاں میخانہ ہر کوئی بادہ خوار ہوگا

کبھی جو آوارہ جنوں تھے وہ بستیوں میں پھر آ بسینگے ۔۔۔ برہنہ پائی وہی رہیگی مگر نیا خار زار ہوگا

سنا دیا گوش منتظر کو حجاز کی خامشی نے آخر ۔۔۔ جو عہد صحرائیوں سے باندھا گیا تھا پھر استوار ہوگا

نکل کے صحرا سے جس نے روما کی سلطنت کو الٹ دیا تھا ۔۔۔ سنا ہے یہ قدسیوں سے میں نے وہ شیر پھر ہوشیار ہوگا

کیا مرا تذکرہ جو ساقی نے بادہ خواروں کی انجمن میں ۔۔۔ تو پیر میخانہ سن کے کہنے لگا کہ منہ پھٹ ہے خوار ہوگا

دیار مغرب کے رہنیوالو! خدا کی بستی دکاں نہیں ہے ۔۔۔ کھرا جسے تم سمجھ رہے ہو وہ اب زر کم عیار ہوگا

تمہاری تہذیب اپنے خنجر سے آپ ہی خودکشی کریگی ۔۔۔ جو شاخ نازک پہ آشیانہ بنیگا وہ ناپائدار ہوگا

سفینہ برگ گل بنا لیگا قافلہ مور ناتواں کا ۔۔۔ ہزار موجوں کی ہو کشاکش مگر یہ دریا سے پار ہوگا

جنھوں نے میری زبان گویا کو محشرستان صد لکھا تھا ۔۔۔ مرا وہ دل چیر کر جو دیکھیں تو واں سکوت مزار ہوگا

چمن میں لالہ دکھاتا پھرتا ہے داغ اپنا کلی کلی کو ۔۔۔ یہ جانتا ہے کہ اس دکھاوے سے دل جلوں میں شمار ہوگا

جو ایک تھا اے نگاہ! تو نے ہزار کر کے ہمیں دکھایا ۔۔۔ یہی اگر کیفیت ہے تیری تو پھر کسے اعتبار ہوگا

کہا جو قمری سے میں نے اکدن یہاں کے آزاد پا بگل ہیں ۔۔۔ تو غنچے کہنے لگے ہمارے چمن کا یہ رازدار ہوگا

خدا کے عاشق تو ہیں ہزاروں بنوں میں پھرتے ہیں مارے مارے ۔۔۔ میں اس کا بندہ بنونگا جس کو خدا کے بندوں سے پیار ہوگا

یہ رسم بزم فنا ہے اے دل! گناہ ہے جنبش نظر بھی ۔۔۔ رہیگی کیا آبرو ہماری جو تو یہاں بیقرار ہوگا

میں ظلمت شب میں لیکے نکلونگا اپنے درماندہ کارواں کو ۔۔۔ شرر فشاں ہوگی آہ میری نفس مرا شعلہ بار ہوگا

نہیں ہے غیر از نمود کچھ بھی جو مدعا تیری زندگی کا ۔۔۔ تو اک نفس میں جہاں سے مٹنا تجھے مثال شرار ہوگا

نہ پوچھ اقبال کا ٹھکانا ابھی وہی کیفیت ہے اسکی
کہیں سر رہگذار بیٹھا ستمکش انتظار ہوگا

# شب ماہ

بیساکھ کا مہینہ قریب اختتام کے پہونچگیا ہے گرمی اب غیر معمولی ترقی پر ہے باد سموم کے تند اور سخت جھونکے اس شدت کے ساتھ چلتے ہیں کہ راستہ چلنے والے اگر دو قدم آگے بڑھتے ہیں تو ایکقدم پیچھے کو بھی ضرور لوٹ جاتے ہیں اگر کوئی گل اندام نازک خرام کسی اشد ضرورت کی وجہ سے باہر نکلتا ہے تو ظالم لو اوسکے گورے گورے نازک رخسار ونپر طمانچے مار مار کر آگ بھبوکا کر دیتی ہے۔ کپڑوں کی حالت تو قابل بیاں نہیں۔ ٹوپی سر پر رکھنا محال ہوگئی ہے رومال اڑ کر کندھے پر ٹھیرتا ہی نہیں۔ اچکن کے دامن مور پنکھے کی طرح ہواؤں میں فرفر کرتے چلے جاتے ہیں۔ درختوں کا زمردی لباس لو کی شدت سے جل بھن کر خاکستر ہو چکا ہے۔ مگر قدرت کی نیرنگیاں دیکھیے کہ ادھر پیڑ پوری طرح پت جھڑ ہونے نہیں پاتے ادھر نئی نئی کونپلیں نکلنا شروع ہو گئیں اہاہا پلکھن کے درخت کو تو دیکھیے کہ کیا ہی خوشنما ننی ننی پتیاں سرخ و سبز نمودار ہوئی ہیں مگر ابھی تک لو کی تیزی کم نہیں ہوئی۔ اُف ہوا کے سنانے کے ساتھہی ساتھ وحشت ہی کچھ اسطرح سن سنا رہی ہے کہ ہر فرد بشر کے دل شگفتہ کے کنول کو پژمردہ کئے دیتی ہے بیچارے غریب اور مزدور پیشہ آدمی اپنی اپنی مزدوریوں پر لگے ہوئے ہیں معمار بلند اور اونچی اونچی پاڑونپر بیٹھے ہوئے بسولیاں پکار رہے ہیں مزدور اینٹیں اور مسالہ ٹوکریوں میں بھر بھر کر سر پر رکھے ہوئے ایک ہاتھ سے لمبی اور ہلتی ہوئی سیڑھیوں کے ڈنڈے پکڑے ہوئے اور دوسرے ہاتھ سے

نوکری تھامے ہوئے برابر پہنچا رہے ہیں۔ گرمی کی شدت سے پسینہ ٹپکتا جاتا ہے مگر وہ برابر اپنے کام کو انجام دے رہے ہیں۔

اِن کی محنت سے بےخبر آرام و راحت کی زندگی بسر کرنیوالے امراو رؤسا اگرچہ اس تکلیف میں نہیں ہیں اور بہ نسبت ان غربا کے نہایت عیش و آرام کے ساتھ ٹھنڈے کمروں میں لیٹے ہوئے ہیں۔ چاروں طرف سے روشندان اور کھڑکیاں کھلی ہوئی ہیں جن میں خس کی ٹٹیاں لگائی گئی ہیں جن کی وجہ سے یہی باد سموم اونکے لئے نسیم سحری کی تاثیر پیدا کر رہی ہی فرشی پنکھا برابر اپنی رفتار کے ساتھ چرخ چوں چرخ چوں کی صدائیں لگاتا ہوا چل رہا ہے مگر پھر بھی شدت گرمی سے اکثر بیتاب ہو ہو کر "اُف گرمی اُف" پکار اوٹھتے ہیں۔ آفتاب عین مقیاس پر پہنچگیا ہے ٹھیک نصف النہار کا وقت ہے بازاروں کا ہنگامہ اور چہل پہل بالکل موقوف ہے کوئی اکا دُکا آدمی بڑی ضرورت کا مارا بیچارا اِدھر اُدھر نکلا تا پھرتا ہے۔ یا برف اور سوڈے والا اپنا ٹھیلا لئے ہوئے گلی کوچہ میں "سوڈا واٹر۔ سوڈا لیمونیڈ۔ یہ ٹھنڈا میٹھا برف۔ یہہ ملائی کا برف۔ یہہ ربڑی کا چھے دار برف" کی صدائیں لگاتا پھرتا ہے۔ موسم بہار نے باغوں میں اپنا رنگ جماتا شروع کر دیا ہے مگر دھوپ کی تپش سے سب بیل بوٹے پھول پھلواریاں کسی عاشق مہجور کے افسردہ دل کی طرح کمہلا گئے۔ خدا خدا کر کے دن ڈھلنا شروع ہوا۔ امرا و رؤسا نازنیناں اپنے خواب ناز سے بیدار ہو گئے ہیں۔ اور بستر استراحت سے اوٹھ اوٹھ کر چلمنیں الٹ الٹ کر صحن مکان میں دھوپ کو دیکھ رہے ہیں اسوقت دھوپ دیواروں پر چڑھ گئی ہی کسی نے تو صرف منہ ہاتھ دھو کر کپڑے پہن لئے اور اکثر صفائی پسند اور نفیس طبیعتوں

والے غسل کرکے لباس بدلنے کی تیاریاں کر رہے ہیں۔ اب پانچ بج چکے ہیں بازاروں میں پھر وہی صبح کی طرح حسب معمول چہل پہل ہونے لگی مگر اسوقت کچھ عجیب لطف ہے۔ سڑکوں پر چھڑکاؤ ہو چکا ہے گرد وغبار کا نام نہیں اگرچہ لکھنؤ کے سارے ہی بازاروں میں خوب رونق ہے لیکن جو دلچسپی اور تفریح کے اسباب سبزی منڈی میں مجتمع ہیں وہ اسوقت کچھ عجیب لطف پیدا کر رہے ہیں۔ سبزی فروش اپنی دوکانوں پر قسم قسم کے میوہ جات اور ترکاریاں چُن چُن کر لگا رہے ہیں ایکطرف سیب رکھے ہوئے کیسی سیب زنخداں اور گلابی گلابی رخساروں کی یاد دلا رہے ہیں ہری ہری پتلی پتلی ککڑیاں کیا ہی نازک ہیں جنکو دیکھکر کسی کی نازک کلائیوں کی تصویر پیش نظر آجاتی ہے۔ ہر قسم کی ترکاریاں پھل پھلار رنگا رنگ کے میوے کچھ عجب بہار دکھلا رہے ہیں۔ ایک مقام پر مالی اور مالنیں گلاب کے پھول رابیل چنبیلی کے ہار چمپا موتیا جوہی کے پھول گجرے مولسری کے ہار لیئے بیٹھے ہیں آؤ چلیں ذرا قیصر باغ کی بھی سیر دیکھ آئیں۔ اہاہا وہ کمہلائے ہوئے درخت پھلواریاں سب سرسبز اور تر و تازہ ہوگئے ہیں چاروں طرف سے کیا ہی بھینی بھینی خوشبو آرہی ہے۔ آنکھوں میں کھپ جانے والا سبزہ کس شان سے اپنا فرش بچھا رہا ہے کہ دیکھکر آنکھوں میں ٹھنڈک اور دل کو سرور حاصل ہوتا ہے بلبلیں چہچہا رہی ہیں قمریاں سرو پر بیٹھی ہوئی آزادی کے گیت گا رہی ہیں کوئل کی آواز دلکو بیقرار کیئے دیتی ہے۔ آہ یہ سین دیکھکر ہم سے بھی خاموش نہ رہا گیا اور بے اختیار دلِ بیقرار سے یہ اشعار نکلے اور زبانی گراموفون میں آکر گونجنے لگے۔

## غزل

ہمیں تو چین سے گذرا نہ اک لحظہ بھی بچپن میں — ہوا کمبخت یہ عشق بتاں پیدا لڑکپن میں

پھرا کرتے ہیں ہم چنتے ہوئے تنکے اسی فن میں — ترا سودا لیے پھرتا ہے ہمکو جنگل و بن میں

سدا آتا ہے خوش بزم حسیناں جہاں ہمکو — بہلتا ہے دل مضطر ہمیشہ سیر گلشن میں

حسینان جہاں غمزے کناں ہمسے کرتے ہوں — نظارے لُٹ رہے ہوں بیٹھے بیٹھے خود [illegible]

کوئی نازک بدن گلرو مرے پہلو میں بیٹھا ہو — گلے میں ہار پہنے ہو پڑے ہوں پھول دامن میں

مہکتے ہوں ادھر تو گل چہکتے ہوں ادھر بلبل — ٹہلتے ہوں پیا ہاتھ ڈالے اونکی گردن میں

پھر اک جلسہ ہو جسمیں ہر طرح کی ہوں بہم اشیا — کہ گلدستے رکھے ہوں سبز بچھا ہو فرش آنگن میں

سر پر بزم پہ پھر وہ پری سج بن کے آ بیٹھے — عجب انداز کا جادو بھرا ہو اوسکی چتون میں

گھٹائیں چھا رہی ہوں ننھی ننھی پڑتی ہوں بوندیاں — پڑے جھولے میں گاتے ہوں بہاریں ماہیا ساون میں

اگر اک دم کو ہو پنہاں مری آنکھوں سے وہ جاناں — کھلے دروازہ آنکھیں لگ رہی ہوں شوق دیدن میں

دل مضطر کی بیتابی مٹا کے جلد وہ آ کر — مسیحائی بھری ہو کوٹ کر اوس چشم پرفن میں

شراب وصل سے بیخود بنا دے ساقی گلرو — مزہ آئے وہ جس سے محو ہوں میں اوسکے جوبن میں

اثق دل کی تمنائیں جو نکلیں بھی تو کیا حاصل
نہ چھوڑیگا تجھے پیک اجل گلشن میں اور بن میں

دن ختم ہو چکا آفتاب کو غروب ہوئے کامل ایک گھنٹہ گذر چکا ستارے چمکنے لگے اور چاندکی آمدکی خوشخبری سنانے لگے اب چاندنی رات اپنی رونق دکھلا رہی ہے چندا شاہ اپنی معمولی آن بان شوکت و شان کے ساتھ جانب مشرق سے برآمد ہوئے آج چاندکی چودھویں ہے چاند اپنے پورے چہرے مہرے کے ساتھ نکلتا ہوا ایسا معلوم ہو رہا ہے گویا کوئی نازنین مہ جبین اپنے رخ تاباں سے برقع اٹھائے ہوئے کسی عاشق مضطر

دیدار کی طرف دوڑی چلی آتی ہے اور واقعی عشاق جو اسوقت خوش ہوتے ہیں اوسکی یہی وجہ ہے کہ چاند میں چونکہ انسانی شکل دکھائی دیتی ہے پس وہ دیدار یار کا تصور باندھکر محو نظارہ مہتاب ہو جاتے ہیں۔ آہا ہا تمام روئے زمین پر چاندنی کا فرش بچھا ہوا ہے شجر جو دیوار درچاندنی کا لباس پہنے ہوئے چاندی کی طرح چمک رہے ہیں۔ دنکی گرمی کی ستائی ہوئی تکلیف اُٹھائی ہوئی مخلوق آرام سے پیر پھیلائے ہوئے ٹھنڈی چاندنی اور تاروں کی چھاؤں میں سو رہی ہے۔ واقعی اے چاندنی اللہ پاک نے تجھے ایک بڑی نعمت عظمیٰ بنایا ہے سبحان اللہ کیا نور ہے ہر شخص کا دل مسرور ہے اللہ تعالیٰ کے نیک بندے مسجدوں کے صحن میں خشوع خضوع سے نمازیں پڑھ رہے ہیں کہیں خوش الحان قاری مصری عربی لہجوں میں قرآن پاک ایسے مؤثر اور دلکش آواز سے تلاوت کر رہے ہیں کہ سننے والوں کے بدن پر رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں اور دل بیتاب ہوا جاتا ہے ایک طرف خدا ئے پاک کے دنیا دار شوقین مزاج بندے باغوں کوٹھیوں مکانوں کے صحنوں میں بیٹھے ہیں کرسیوں پر دوست احباب کا مجمع ہے اور اس وقت کی دلچسپیوں کا لطف اُٹھا رہے ہیں بیچ میں ایک تخت پر گھڑے اور نازک صراحیاں برف کے پانی اور شربت سے بھرے ہوئے رکھے ہیں صراحیوں کی گردنوں میں ہار پڑے ہوئے ہیں چاروں طرف گلدستے رکھے ہوئے ہیں ایکطرف میز پر ہارمونیم رکھے ہوئے کوئی خوش گلو اپنی سُریلی آواز اور اوسکے مست کر دینے والی دلکش آواز کو ملا ملا کر ایسے دلآویز لہجہ میں گا رہا ہے کہ سامعین کے دل پر ایک بیخودی کا عالم طاری ہے۔

چندا شاہ اُسی شان و شوکت کے ساتھ دربار کر رہے ہیں ستاروں کی

تمام فوج حاضر ہے مگر اپنے بادشاہ کے دبدبۂ رعب کی وجہ سے ایسے خایف ہیں گویا سب غایب ہیں۔ مگر نہیں برابر آہستہ آہستہ رعب استقلال کے ساتھ ملک مغرب کے فتح کرنے کو برابر بڑھی چلی جا رہی ہے۔

تقدیر کے یاور اور خوش نصیب عشاق اپنے اپنے معشوقان نازنین سے ہم آغوش ہیں اور عیش وصل میں مدہوش ہیں۔ ایک طرف بیچارے محرومانِ وصال پڑے ہوئے کبھی آہ کرتے ہیں کبھی بالکل خاموش ہیں کوئی حسرت بھری آواز میں اس غزل کو پڑھ رہا ہے اور خیال یار سے باتیں کر رہا ہے۔

## غزل

لطف جب ہے کہ رلے دوست تو ہو چاندنی رات
محفل رنگ ہو مے نوشی ہو اور چاندنی رات

باغ میں لالہ و گل مہک رہے ہوں ہر سو
بھینی خوشبو بھی وہاں آتی ہو اور چاندنی رات

ساقی سیم تن اک جام پلا دے ہمکو
باہر و سامنے اک گاتی ہو اور چاندنی رات

ہو رقیبوں کا نہ کھٹکا نہ کسی شے کا غم
نازنیں پہلو میں اک سوتی ہو اور چاندنی رات

عیش ہو وصل ہو آرام ہو راحت ہو اُفق
دل کی حسرت مری بر آتی ہو اور چاندنی رات

آہ ایک دن وہ تھا کہ چاند رات کو چاند نہایت باریک کسی کے ہلال ابرو کی یاد دلاتا ہوا نکلا بڑھتے بڑھتے چودھویں رات تک بڑھا اور کسی کے روح تاباں کا تمام رات جلوہ دکھایا۔ پندرھویں سے گھٹنے لگا اور گھٹتے گھٹتے وہی ہلال رہ گیا۔ اور کوئی ارمان بھی اور دل حسرت کے ساتھ۔ وہ چار دن کی چاندنی اور پھر اندھیری رات" کہکر افسردہ ہوگیا۔ آہ اللہ بس باقی ہوس۔ فقط

سید حبیب احمد افق امروہوی

# عرفجہ

(گذشتہ سے پیوستہ)

عرفجہ نے اِس شاطرانہ کامیابی اور مساعدت احوال کی اطلاع اپنے ایک ایسے معزز و موقر رازدار (عمرو ابن طارق امیر (صوبہ دار) مدینہ کو کی. جسکے وعدے اوسکی طبع دُنیا و حرص جاہ کی کفالت سے ضامن ہو رہے تھے۔

عمرو ابن طارق کا نام چونکہ ناظرین کے لئے بالکل نیا نام ہے۔ پس واقفیت کے لحاظ سے نامناسب نہوگا اگر ہم اِس موقعہ پر عمرو ابن طارق اور عرفجہ کے تعلقات اور اونکے موجبات پر روشنی ڈالکر قصہ کی طرف رجوع کریں۔

اصل میں ہمارے قصہ کی جان نازک اندام سمیہ پر جو جبر و سختی، اور جس قسم کا سلوک ناروا ہو رہا ہے۔ وہ اِسی عمرو ابن طارق کے حُب دولت وجاہ سے مغلوب. کیا آفرین طبیعت کی اختراع خاص ہے۔ اوسے مال و متاع اور دُنیاوی عزت واقتدار کی چاہ تھی۔ وہ یہ بھی جانتا تھا کہ اوسکا دِرِ مقصود جہاں سے حاصل ہوسکتا ہے وہ حجاج ابن یوسف کی سرکار عظمت مدار ہے جس کی شاہد پرست و بادہ گسار طبع رنگین پر فتح حاصل کرنے کا کوئی ذریعہ ہے تو یہی کہ کسی معشوقۂ شیریں اَدا سے اوسکا خانۂ شوق منور و معمور کرایا جائے۔ اسی بُنیاد پر اوس نے کنایۃً عرفجہ کا استمزاج کیا کہ سمیہ کیلئے اگر کسی بڑی جگہ کی نسبت کا پیغام اوسکے سامنے پیش کیا جائے تو اوسکے

شرائط کچھ اہم تو نہوں گے۔ اور دوہی فقروں میں اوس نے اندازہ کرلیا کہ طمعِ زر کے سوا اوسکے مخاطب میں کسی قسم کا حوصلہ نہیں۔ اِس کے بعد صاف الفاظ میں اوس نے ظاہر کیا کہ اگر وہ خواہش رکھتا ہے تو حجاج ابن یوسف کے مخدرات عالیہ میں داخل ہونے کی عزت وسیمیہ کو دلا سکتا ہے۔

عرفجہ اِس منتہائے عروج پر پہونچانے والی مگر اپنے حاشیۂ خیال میں بہی نہ آنے والی تدبیر کو سنکر ششدر و حیران رہ گیا۔ اور مسرت خیز استعجاب کا اظہار کیا، جسکی اس تنگیٔ ظرف اور پستیٔ حوصلہ کو دیکھکر عمرو ابن طارق اپنی جگہ پر اوسکی طرف سے بالکل مطمئن ہوگیا۔ اِس لئے اوس نے پیشگاہِ حجاج میں بذریعہ ایک معروضہ کے سمیہ کے حُسنِ عالم افروز کی اطلاع کی۔ جس کے جواب میں دربار سے ایک ضروری فرمان آیا۔ جسمیں اظہار خوشنودی کے بعد اشتیاق و بیقراری کا مضمون تہا۔ اور لکہا تہا کہ جلد سے جلد اوس وحشی اور بڑی آنکہ والی ہرنی کو یہاں پہونچانے کی تدبیر کی جائے۔ تاکہ حسب قاعدہ شرع رسمِ عقد عمل میں آئے۔ اور تمہاری اعلےٰ ترین کارگذاری کا ثبوت پہونچے۔

بہرحال اِس طریقہ سے جب عرفجہ اور حجاج میں اوس کی آمادگی کی مریخ پہونچ گئی تو استحکام کی نسبت اور تمہید ایفاء وعدہ کے طور پر عرفجہ سے ایک رقم مشخصہ کا اظہار کر کے اوسکا نصف عمرو نے عرفجہ کے حوالہ کر دیا۔ نصف بعد عقد دینے کا وعدہ کیا۔ اور عرفجہ سے اوسکی روانگی میں تعجیل کی تاکید کی۔ مگر عرفجہ کو اسکے بعد جو ناگوار موانع اس کار خیر میں تعجیل کے پیش آئے۔ اوسمیں سبسے زیادہ اہم اور اندیشہ ناک خود سمیہ سے اوسکی خوش بختی اور طالع وری کا ذکر آنے پر اوسکا خلاف امید اختلاف بلکہ انکار بعد ازاں مدینہ میں حسن کا اتفاقی ورود اور اس سے سمیہ کے صبر و سکون میں یکایک اضطراب اور اوسکے دبے ہوئے جذبات عشق و شوق

۲۸ مئی ۱۹۱۱ء

جلد ۹ نمبر ۳

# تمدّن

لکھنؤ

## قومیت

افراد کے مجموعہ کا نام گروہ اور بہت سے گروہوں کے مجموعہ کا نام قوم ہے مگر سوال یہ ہے کہ آیا صرف چند گروہوں کے مجموعے سے قوم بن جاتی ہے اور اس میں قومیت کی صحیح روح پیدا ہو جاتی ہے اس کا جواب پورے طور پر نفی میں نہیں دیا جاسکتا کیونکہ اگر ایک طرف چند گروہوں کا متحد ہو جانا بھی قوم کے مفہوم کا ایک حصہ ہے تو دوسری طرف ان گروہوں کا متحد المقاصد یا کم از کم متحد المقصد ہونا بھی ضروری ہے اگر سب گروہ مقاصد میں متحد ہیں تو یقیناً وہ بہت سے گروہ نہیں ہیں بلکہ وہ ایک گروہ ہے جو تقسیم شدہ ہے۔ دنیا کی تاریخ میں کہیں یہ بات نظر نہیں آتی کہ کسی ملک کے تمام لوگ تمام مقاصد میں متحد ہوں اس لیے یہ ماننا پڑے گا بلکہ یہ اصول تسلیم کرنا پڑیگا کہ جب بہت سے گروہ جو مختلف مقاصد میں ایک دوسرے کے مخالف ہوں چند مقاصد کے لیے متحد ہو جائیں تو وہ ایک قوم بن سکتے ہیں جب کبھی یہ کہا جاتا ہے کہ قوم کی [illegible] یہ ہے" تو اسکے معنی یہ ہوتے ہیں کہ قوم جو گروہوں کے اس مجموعہ کا نام ہے [illegible]

اپنے بعض مقاصد میں ایک دوسرے سے علیحدہ ہیں اور ہر گروہ بہت سے افراد پر مشتمل ہے جن کے خیالات ایک دوسرے سے بالکل متحد نہیں ہیں اس معاملہ میں متحد الرائے ہے اس سب کے معنے یہ ہوے کہ قوم افراد کے اُس مجموعہ کا نام ہے جس کا بعض حالات میں انفرادی حیثیت سے متفق ہونا ضروری نہیں ہے مگر کسی خاص امر میں تمام افراد کی رائے متحد ہے یہ ہی قوم کا صحیح مفہوم ہے اور اس قوم یا قومیت کے اصول پر مہذب دنیا نے ترقی کی ہے اسلام نے اجماع اُمت کے معاملہ کو غالباً مذہبی حیثیت سے تمام دوسرے مذاہب کے مقابلہ میں زیادہ اہمیت دی تھی۔ آج مہذب ممالک میں انفرادی حیثیت سے کسی بڑے سے بڑے شخص کی رائے کو ہرگز وہ اہمیت نہیں دی جاتی جو قوم کی رائے کو دی جاتی ہے یا ایک انجمن کی رائے کو۔ اب ہندوستان میں بھی کچھ عرصہ سے قومیت کی روح پھونکی جا رہی ہے بدقسمتی سے یا خوش قسمتی سے ہندوستان دنیا کے اُن ممالک میں سے ہے جہاں بیشمار فرقے ہیں جن کے رسم و رواج طرز معاشرت اور بہت سی چیزیں ایک دوسرے سے بالکل علیحدہ ہیں اور اس لیے یہاں قومیت کے شیرازہ کا بننا زیادہ دقت طلب ہے ہندوستان سے قطع نظر کر کے اصولاً بحث کی جائے اور غور کیا جائے کہ کسی ایسے ملک میں جہاں بہت سے جداگانہ رسم و رواج جداگانہ طبائع کے لوگ موجود ہوں وہاں قومیت کا شیرازہ باندھنے کے لیے کیا کیا طریقے ہو سکتے ہیں۔ ایک ملک میں فرض کر لیجیے کہ تین قسم کے لوگ آباد ہیں جن میں سب سے بڑا فرق مذہبی فرق ہے۔ ایک دوسرے کے رسم و رواج بالکل مختلف ہیں طبائع اور طریق معاشرت بھی اسی طرح علیحدہ علیحدہ ہیں تو کیا کوئی تدبیر ایسی ہو سکتی ہے کہ ان مختلف گروہوں کو متحد کیا جائے اگر یہ بھی فرض کر لیا جائے کہ جن دونوں مذاہب کے لوگ ہمارے زیر بحث ملک میں رہتے ہیں ان دونوں میں علیحدہ علیحدہ طریقے پر بھی چند گروہ ہیں فرض کیجیے کہ ایک مذہب کے ماننے والے طبقہ میں ۲-۳ گروہ ہیں اور اسی طرح دوسرے مذہب کے

لوگوں میں دو تین فرقے یا گروہ ہیں اس تفصیل کے معلوم ہونے کے بعد اس شخص کی مشکلات میں اور زیادہ اضافہ ہو جاتا ہے جو اس ملک میں وطنیت کی بنیاد پر ایک قومیت قائم کرنا چاہتا ہے۔ ایک مذہب کو لیجیے اسکے تین فرقہ ہیں قومیت کے لیے پہلا کام جو ہمیں کرنا ہے وہ یہ ہے کہ ان تینوں گروہوں کو متحد کیا جائے۔ جو بعض اوقات اپنے ہی مذہب کے دوسرے فرقہ سے نفرت رکھتے ہیں بعض اوقات اپنے مخصوص عقائد کی بنا پر مخالفت کا مادہ رکھتے اور بعض اوقات ان کی مخالفت بھی اپنی بہبودی کے لیے ضروری خیال کرتے ہیں دنیا ایک دوڑ کا میدان ہے۔ یہاں ہر شخص کو انفرادی حیثیت سے دوسرے سے مقابلہ کرنا ہے اور مقابلتاً ترقی کرنی ہے۔ اگر کوئی شخص اپنی بہبودی کے لیے جدوجہد نہیں کرتا تو وہ غلطی کرتا ہے۔ اسی طرح انفرادی حیثیت سے آگے بڑھنے کے بعد ایک کنبہ ایک خاندان کو دوسرے کنبہ اور خاندان کے مقابلہ میں جدوجہد کرنی پڑتی ہے اسی قاعدہ کے مطابق ایک گروہ یا ایک طبقہ کو اپنے گروہ کے مفاد اپنے فرقہ کی محافظت کے لیے بعض اوقات دوسرے فرقے کی مخالفت کرنی پڑتی ہے۔ اسی طرح ایک مذہب کے لوگوں کو دوسرے مذہب کے لوگوں سے یہ تو وہ صورتیں ہیں جن کے لیے ایک دوسرے کو آپس میں مقابلہ کرنا چاہیے اور ہر زندہ گروہ یا طبقہ اور مذہب کے لوگوں میں اس جذبہ کا ہونا ضروری ہے۔ مگر دوسری طرف ان سب لوگوں کو بعض معاملات میں متحد ہونا پڑتا ہے فرض کیجیے ایک گروہ کے لوگوں پر دوسرے گروہ کے لوگوں نے زیادتی کی تو جس وقت تک اس گروہ کے لوگ متفق نہ ہوں گے اس وقت تک وہ دوسرے گروہ کا مقابلہ نہیں کر سکتے۔ مقابلہ کرنے اور متحد ہونے کی ضرورت اس وجہ سے پیدا ہوتی ہے کہ اگر ایک گروہ یا ایک طبقہ دوسرے گروہ کے مقابلہ میں ہتھیار ڈال دے تو اس سے اس گروہ کو بحیثیت مجموعی ایک نقصان پہنچے گا اور اس نقصان سے ہر شخص کو جو اس طبقہ میں ہوگا انفرادی حیثیت سے نقصان پہنچے گا اس انفرادی نقصان سے بچنے کی غرض سے ہر فرد مجبور ہوتا ہے کہ وہ اپنے

گروہ پیش کے طبقات سے اتحاد کرے اور یہی قومیت کا اصول ہے دنیا کی ترقی کا اصول یہی ہے اور دنیا نے اسی بنا پر ترقی کی ہے جس طرح ہم نے ایک گروہ کے متحد ہونے کی ضروریات کا ذکر کیا اسی طرح ہمارے مذکورہ مذہب نمبر ایک کے تمام گروہ بعض معاملات میں ضرورتاً متحد ہونے پر مجبور ہوتے ہیں مذہب نمبر ۲ کے اتحاد کو بھی اسی طرح ذہن نشین کر لینا چاہیے۔ اور اس کے بعد کسی ملک کی ترقی کے لیے جس میں ایسے دو توں مذہب موجود ہوں یہ بات بہت ضروری ہے کہ دونوں متحد ہوں۔ ناظرین مجھے معاف کریں کہ میں نے مثال میں مذہب نمبر ایک اور مذہب نمبر دو کو لیا ہے اسکی بڑی وجہ یہ ہے کہ ہمارے ہاں ایشیا میں اس وقت تک مذہب کی بندش یا مذہب کا حلقۂ اخوت زیادہ وسیع خیال کیا جاتا ہے یہ بات ممالک متمدّنہ میں اب باقی نہیں رہی جب سے کہ مادیت نے زور پکڑا۔ ان ممالک میں اب قومیت کی بنیاد وطنیت پر رکھی جاتی ہے اور یہ وطن کی بندش سب سے بڑی بندش خیال کی جاتی ہے گو یہ خیال پرانے خیالات یا ان خیالات کے بالکل خلاف ہے جو مذہب کے ماتحت ہوں مثلاً دنیا کے چند مشہور مذاہب کو لیجیے۔ اسلام عیسائیت۔ موسائیت۔ تو یہ معلوم ہوگا کہ ان مذاہب نے مختلف دائرے رکھے تھے مثلاً مذہب کے ماتحت سب سے بڑا دائرہ اخوت (یعنی برادرانہ میل جول اور بھائی چارہ) مذہبی تھا اس دائرہ کے اندر وطنیت۔ رنگ وغیرہ کی تمیز نہیں تھی اگر ایک عیسائی ہندوستان میں رہتا ہے تو مذہبی حیثیت سے یقیناً اُس عیسائی کا بھائی خیال کیا جاتا تھا جو یورپ یا افریقہ میں ہو اور یہ مذہب کا ایک بڑا دائرہ تھا اسکے ماتحت چھوٹے چھوٹے دائرہ آتے تھے جو وطنیت۔ رنگ وغیرہ کے ماتحت رہتے تھے۔



دائرہ نمبر اول مذہب کا بیرونی دائرہ تھا جو تمام دنیا کے اُن لوگوں کو اپنے میں شامل کر لیتا تھا جو ایک مذہب کے ہوں اس کے اندر دوسرے دائرے تھے جو مختلف ممالک کے وطن کی بنیاد پر ہیں۔ مثلاً ایک ہندوستانی عیسائی ایک امریکن عیسائی اور ایک یورپین عیسائی وغیرہ اس میں جو بات سب میں مشترک تھی وہ عیسائیت تھی اور یہی مذہبی قومیت کی بنیاد تھی اب کچھ عرصہ سے مذہبیت کا دائرہ خصوصاً ممالک متمدنہ میں کچھ چھوٹا سا ہو گیا ہے۔ اور سب سے بڑی اہمیت ان چھوٹے چھوٹے دائروں کو دی جانے لگی ہے جو مذہب کے بڑے دائرے کے اندر آتے ہیں یہ دائرے پہلے بھی بالکل نظر انداز نہیں کیے گئے تھے چنانچہ اگر ایک عیسائی کے کچھ حقوق اپنے اُن بھائیوں کے لیے تھے جو اس ملک سے باہر رہتے ہیں تو اُسکے کچھ حقوق اُن لوگوں کے لیے بھی تھے جو اسی ملک میں رہتے ہیں مگر اُسکے ہم مذہب نہیں ہیں۔ دنیا کے آخری مذہب اسلام نے بھی اگر ایک طرف اپنے غیر وطن پیروان اسلام سے اپنا تعلق رکھنے کی ہدایت کی تھی تو دوسری طرف یہ بھی بتایا تھا کہ تم کسی غیر مذہب والے کی دل آزاری نہ کرو اگر اسلام نے ایک طرف ایک مسلمان کا تعلق اپنے مرکز مذہبی (کعبہ) سے قائم رکھنے کی تاکید کی ہے تو دوسری طرف یہ بھی بتایا ہے کہ تم کسی دوسرے مذہب والوں کے بتوں کو بُرا نہ کہو (لاتسبوا اصنامهم) کیوں؟ اسکے جواب میں اگر ایک صاحب یہ فرما سکتے ہیں کہ اس وجہ سے کہ وہ ہمارے خدا کو بُرا نہ کہیں تو دوسرے صاحب یقیناً یہ کہہ سکتے ہیں کہ محض اس وجہ سے کہ اُن کی دل آزاری نہ ہو۔ یہ وہ رواداری ہے جس کی تعلیم مذہب نے دی تھی جسکے ماتحت بیسیوں ایسی باتیں کی جاتی ہیں جو ہرگز نہ ہونی چاہئیں۔ جن لوگوں نے مذہب کے بیرونی دائرہ کو چھوڑ دیا ہے اُنھوں نے صرف اندرونی دائرہ کے اندر کے اُن حقوق کو اختیار کر لیا ہے جو اس صورت میں بھی ان پر عاید ہوتے تھے جس صورت میں کہ وہ بیرونی دائرہ کا بھی خیال رکھتے۔ اس

سوال کا جواب دینا بہت مشکل نظر آتا ہے کہ بیرونی دائرہ کی پابندی زیادہ ضروری ہے یا اندرونی دائرہ کی ہم اس کا جواب صرف یہ دینا چاہتے ہیں کہ دونوں دائروں کا خیال رکھنا بسا ضروری ہے اور لازم و ملزوم ہے اگر ایک شخص اندرونی یعنی چھوٹے دائرہ کے متعلق جو قیود اس پر عائد ہیں ان کی پابندی نہیں کرسکتا تو وہ ہرگز ان قیود کی پوری پابندی نہیں کرسکتا جو بیرونی دائرہ کے متعلق فرض کئے گئے ہیں اس لیے اس کو سب سے پہلے اندرونی دائرہ سے شروع کرنا چاہیے اب یہاں قدرتی طور پر ایک سوال پیدا ہوتا ہے کہ کون سے وسائل ایسے اختیار کیے جائیں جن سے اتحاد کی ضرورت معلوم ہو جانے کے بعد دو غیر مذہب کے گروہوں کے ہم وطن لوگوں کو متحد ہونے کا موقع ملے جس وقت وہ ایک ملک کے رہنے والے ہوں گے تو یہ ظاہر ہے کہ ان کے گرد و پیش کے حالات ایک ہوں گے ان کے ذرائع ایک ہوں گے اور اسی طرح سوائے مذہب کے بہت سی باتیں۔ جس قدر زیادہ دونوں کے طریق معاشرت طرز زندگی اور دیگر باتوں میں یکسانیت پیدا ہوتی جائے گی۔ اسی قدر وہ متحد الخیال ہوتے جائیں گے اور اسی طرح جس قدر ضروریات متحد ہوتی جائیں گی اسی قدر وہ ایک دوسرے کے قریب ہوتے جائیں گے۔

ضرورت ایجاد کی ماں مانی جاتی ہے اگر ضروریات پیدا ہو گئیں تو جو ایجادات ان ضروریات کے لیے لازمی ہیں وہ آپ سے آپ پیدا ہوں گے اور پھر اتحاد سے یقیناً وہ مقاصد حاصل ہوتے جائیں گے جو تمام دنیا نے حاصل کیے ہیں۔

ایڈیٹر

---

**گذارش**

"تمدّن" بلا طلب جن حضرات کی خدمت میں نمونتاً یا کسی معزز دوست کی تحریک سے پہنچے براہ کرم وہ اپنے ارادۂ خریداری سے مطلع فرمائیں ورنہ خاموشی رضامندی سمجھی جائے گی اور دوسرے ماہ میں ان کا نام درج رجسٹر کرکے تیسرے ماہ کا پرچہ بذریعہ وی پی بھیجا جائے گا۔ جس کا وصول کرنا ان کا قومی اور اخلاقی فرض ہوگا۔ مینیجر

# "بانگ مسافر"

میں مسافر ہوں اُتر جاؤں گا پار اک دم میں　　تجھکو اے موج مبارک رہے ساحل تیرا

فضائے عالم میں رات دن ہزاروں پھول کھلے، اپنی آب و رنگ کا عالم دکھا کر ہزاروں بلبلوں کو اُنھوں نے محو تماشا کر دیا، اور پہر دو پہر میں پنکھڑیوں کی خوشنما چادر کھینچ تان کر سو رہے تھوڑی ہی دیر میں تند ہوا کا جھونکا غافل پا کر ایک ایک پنکھڑی کو اڑا لے گیا اور کوہ و بیابان کی سیر دکھا کر آغوش فنا میں اُن کو ڈال دیا۔

مگر افسوس ہزار افسوس، ابھی اندھیرا ہی تھا، چنبیلی کی کلیوں میں شبنم گدگداہٹ پیدا کر رہی تھی، سرمستیِ ناز کو خواب گراں سے جگانے پر تلی تھی، امکان نمو نے کے خیال سے نسیم سحری پنکھا جھل رہی تھی، کہ اتنے میں باغبان صبح دم ہی آ پہنچا ہائے کس لیے؟ مشتاقان جمال کا سلام پہنچانے؟ ورود مسعود کی مبارکباد دینے؟ اُف! کمبخت باغبان کی طبیعت میں رحم و شفقت ہی کہاں، اُسکے سینے میں دل ہی کہاں؟ وہ گھڑی آنکھ کھول کر بہار کی سیر دیکھنے بھی نہ دی جھٹ سے ہاتھ بڑھا کر پھولوں کے ساتھ ان مسکراتی ہوئی، کلیوں کو بھی شاخِ گل سے توڑ لیا، اور چپکے سے سبدِ گل میں ڈالدیا اور بازار جا کر کچھ پھول تو نازنینوں کے گلے کا ہار بنے حسینوں سے بغلگیر ہوئے کسی نے سہرہ بن کر سر پر جگہ پائی، اور کسی نے عطر بن کر روح و دماغ کو معطر کیا، مگر یہ ناشگفتہ کلی کسی کام کی ہی نہ رہی مسکرانے مسکراتے بسورنے لگی کمھلائی، مرجھائی، اور آخر سوکھ کر یاس و حرماں کا نمونہ بنگئی ؎

پھول تو دو دن بہار زندگی دکھلا گئے　　حسرت اُن غنچوں پہ ہے جو بن کھلے مرجھا گئے

سبزہ، لاجوردی لباس پہنے موتیوں کا ہار زیب گلو کیے ہوئے انگڑائی لے نیند سے بیدار ہوا اور منتظر تھا کہ کسی سرو رواں کا ادھر گذر ہو اور اُسکی قیامت خیز چال پر نثار ہونے

اور قدم بوسی کرنے کا شرف حاصل ہو۔

اسی بیم و رجا کی حالت میں سبزہ نے بہت سی راتیں گذاریں اور بہت سی صبحیں شام غربت میں منتقل ہوئیں سرو آزاد باغ کے نگہبانوں کی طرح چاروں طرف کھڑے ہوئے صبوحی کش رندوں کی طرح جھوم رہے ہیں، ان کی رستی قامت و بلندی سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ نونہالان چمن کے پیغام ایک طرف سے دوسری طرف کو پہنچا رہے ہیں، کبھی قمری اس عالیشان ممبر پر سے سبحانہ کا خطبہ سُناتی ہے، کبھی پپیہا پی کہاں ؟ کی صدا لگاتا ہے، بہت سے بہار اور خزاں کے موسم آئے اور اپنے اپنے وقت پر باغ کے جوبن کو سنوارتے اور بگاڑتے رہے، مگر سرو آخر کب تک زمانہ کی گرمی و سردی سے عبرت حاصل کرتا، ایک دن اسکی بھی باری آئی، باد سموم کا ایک جھونکا چلا، بلندی سے پستی میں لایا، اسکی چوٹی جو کسی وقت سر بفلک تھی، آج زمیں دوز ہو گئی ؎

زمینِ چمن گل کھلاتی ہے کیا کیا　　بدلتا ہے رنگ آسماں کیسے کیسے

نہر چمن میں بہت سے بلبلے اُٹھے، اور قبۂ نور کی آب و تاب آنا فاناً دیکھا نظر سے غائب ہو دریا کی موجوں میں فنا ہو گئے۔

طفلِ شیرخوار نے ابھی ماں کی گود سے جدا ہو کر چلنا پھرنا شروع کیا، بڑا ہوا مکتب گیا، تعلیم پائی، شادی بیاہ کیا، دنیا کے رنج و غم سے، عیش و عشرت کے لطف اُٹھائے، تکلیف پہنچی تو ایسی کہ جان بھی دو بھر ہو گئی، خوشی آئی تو ایسی کہ عمر نوح کی آرزو پیدا کر دی اطراف عالم میں گھوما، سر سبز مرغزار دیکھے، ڈوبتے ہوئے اُبھرتے دیکھے، بنتے ہوئے بگڑتے دیکھے، عالمِ ناپائدار کو کبھی تو عاشق کی نگاہ سے دیکھا، اور کبھی عبرت کی، پیری آئی دنیا کی سردی و گرمی نے بال سفید کر دیے، تیر سا قد کمان ہو گیا، عصا ہاتھ میں آ گیا، لنگڑا لولا مسافر، زادِ آخرت سر پر رکھکر غائب ہو گیا۔

قاضی محمد غوث فضا

# میرا چراغ

اس مضمون کو "تمدن" میں جگہ دینے سے خاکسار ایڈیٹر کو خاص خوشی ہے کیونکہ جو حضرت "خاموش" کے پردے میں اوراق "تمدن" پر خامہ فرسائی فرما رہے ہیں وہ ہندوستان کی اخباری دنیا کے ایک ممتاز رکن ہیں اور خاکسار ایڈیٹر "تمدن" کو جرنلزم کی زندگی میں سب سے پہلے آپ کی شاگردی کا فخر حاصل ہے ممکن ہے کہ جناب خاموش کو اپنے اس نام کی مناسبت سے اتنا تعارف بھی گراں گذرے مگر ہم اسکا ظاہر کرنا اپنا فرض خیال کرتے ہیں خاموش صاحب کی خاموشی سے بہت کم توقع کی جا سکتی ہے کہ وہ "تمدن" کو اپنے مضامین سے زینت دیتے رہیں گے کیونکہ آپ ملک و قوم کی خدمت میں منہمک ہیں اور ہماری یہ خواہش نہیں ہے کہ وہ اپنے موجودہ مفید کام کو بسلسلۂ علالت چھوڑ کر چھ مہینے تک اچھی طرح اور کچھ آرام کریں اور اسکے بعد "تمدن" کے لیے ایک مضمون تحریر فرمائیں۔ آخری چند فقرے اس مضمون کے وجود کے متعلق ہیں، امید ہے کہ جناب خاموش صاحب ہماری اس جسارت کو معاف کرنے کے علاوہ "تمدن" پر نظر عنایت رکھیں گے۔

ایڈیٹر

طوفانی سمندروں میں، جب ساحل نظر سے دور اور دنیا والوں کی بستیاں آنکھوں سے بعید ہو گئی ہیں، جب مسافر کی چھوٹی سی کشتی موجوں کے طمانچے کھاتی ہوتی ہے، جب زندگی اور موت کے درمیان ایک نہایت باریک خط فاصل باقی رہ جاتا ہے، اس تاریک شب میں اور اس طوفانی سمندر میں جس طرف جاتا ہوں آسمان کے ننھے ستارے میرے ساتھ ہیں! مجھے معلوم نہیں کہ مشرق کدھر ہے اور مغرب کدھر! مجھے معلوم نہیں کہ سمندر کی لاانتہا وسعت

کہاں ختم ہوتی ہے۔ میں نہیں جانتا کہ کل صبح کو سورج کی روشنی دیکھ سکوں گا یا نہیں۔ موت کے خوف نے میرے دل سے اُن عزیزوں کی یاد بھی بھلا دی ہے جو ساحل کے کنارے عافیت میں بیٹھے ہوئے میری یاد میں آنسو بہا رہے ہوں گے۔ اس وقت میری مونس و رفیق ستاروں کی جھلک ہوگی۔ ان دریچوں سے میرے پاس ایک پیام رحمت و شفقت ایک بوند اُمید آ رہی ہے۔ میں جہاں جاؤں سمندر کی نا آشنا موجیں مجھے جس طرف لے جائیں آسمان کی یہ چمکیلی مخلوق میرے ساتھ ہے۔

چاند اپنے وقت پر نکلتا ہے اور کبھی دیر نہیں کرتا۔ میں اپنی چھوٹی سی کشتی میں پڑا ہوا اُس کا طلوع و غروب دیکھا کرتا ہوں۔ جب وہ طلوع ہوتا ہے۔ تو میں پہچان لیتا ہوں کہ یہ صرف میرے ہی لیے اپنی خنک شعاعیں لے کر آیا ہے۔ اور جب وہ غروب ہوتا ہے تو میں جانتا ہوں کہ وہ کل پھر آئے گا۔!

پانی کی وسعت کی آخری سرحد سے' یا یوں کہوں کہ میری حد نظر کے آخری نقطہ سے سورج ہر صبح کو، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا پانی کے اندر سے نکل رہا ہے (شاید وہ شب گذارنے کے لیے سمندر کی تہ میں رہا کرتا ہوگا!) وہ اپنے وقت پہ آتا ہے اور میرے شبنم سے بھیگے ہوئے جسم کو اپنی تر مزی شعاعوں سے خشک کرتا ہے۔ میں گھبرا گھبرا کر (کہیں ایسا نہ ہو کہ وہ فوراً ہی غروب ہو جائے) چاروں طرف نگاہیں دوڑاتا ہوں، شاید کہ اسکی روشنی میں ساحلِ امید نظر آئے گو میں ساحل کا پتہ نہیں پاتا لیکن میرا رفیق سفر اپنے وقت سے پہلے رخصت نہیں ہوتا۔ اور جب رخصت ہوتا ہے تو میں جانتا ہوں کہ کل صبح پھر آئے گا۔

دنیا کے کسی حصہ میں خشکی ہو یا تری، انسانوں کی سربفلک بستیاں ہوں یا ویرانے۔ دریا کا کنارہ ہو یا پہاڑوں کی چوٹی، موسم بہار ہو یا خزاں، چاند سورج اور ستارے اپنے وقت پہ آس دنیا کے ہر مسافر کی رفاقت کر جاتے ہیں لیکن

صبح ہوتے ہی آسمان کی چمکیلی مخلوق نظروں سے پوشیدہ ہو جاتی ہے۔ چاند اور ستارے رخصت ہو جاتے ہیں اور رات کا درخشاں آسمان صبح کو ایک نیلی چادر سے زیادہ نظر نہیں آتا۔ اسی طرح جب شام ہوتی ہے، تو سورج بھی اپنی تمام شان و شوکت۔ جاہ و جلال کے ساتھ مغرب کی تاریکی میں چلا جاتا ہے۔ اور اپنے وقت سے ایک لمحہ بھی زیادہ نہیں ٹھہر سکتا۔

تو کیا میں اسقدر مجبور و معذور ہوں کہ خواہ کتنا ہی چاہوں کیسی ہی کوشش کروں نہ چاند کو چند منٹ ٹھیرا سکتا ہوں نہ تاروں کو گھنٹہ دو گھنٹہ کے لیے روک سکتا ہوں۔ نہ مجھے سورج کی روشنی مقررہ امید سے زیادہ مل سکتی ہے۔

میں تو اپنے گھر کا حقیر سا چراغ جلاتا ہوں تو پھر اس وقت تک اس کو روشن رکھ سکتا ہوں جب تک کہ میرا جی چاہے۔ اگر چاہوں تو سر شام گل کر دوں اور اگر چاہوں تو دوپہر تک روشن رکھوں۔ کیا میرا چراغ اس چاند سے بہتر نہیں جو نہ میری خواہشوں کا پابند ہے نہ میری التجاؤں کو سن سکتا ہے؟

میرے اس مٹی کے دیے سے بہتر ایک اور چراغ بھی ہے جو میرے ماتم خانۂ دل میں روشن رہتا ہے۔ گھر کا چراغ تیل کا حاجت مند ہے اگر تیل نہ ہو تو میں کسی نہج اُسکو روشن نہ رکھ سکوں لیکن اندھیری کوٹھری کا یہ چراغ جو میرے دل میں ایک ستارۂ صبح کی طرح اپنی خنک شعاعوں سے میری روح کو روشن رکھتا ہے اور کبھی گل نہیں ہوتا اُس کا نور دنیا کے طوفان میں بھی اپنی پوری طاقت سے ضیا باش رہتا ہے اور اُسکی شعاعیں زندگی کی سخت سے سخت آندھیوں میں بھی اس پرانی پسلیوں کے قفس کو روشن رکھتی ہیں۔ جب شام ہوتی ہے تو میں ماہتاب کا انتظار نہیں کرتا کیونکہ میرا ماہتاب پہلے ہی سے روشن ہوتا ہے۔ جب رات ہوتی ہے تو میں ستاروں کو نہیں دیکھتا اس لیے کہ میرا تمام وجود روحانی اُس ایک ستارے سے بقعۂ نور بنا ہوتا ہے۔ جب صبح ہوتی ہے تو میں طلوع آفتاب کی

پروا نہیں کرتا اس لیے کہ میرا ہمہ وقت روشن رہنے والا چراغ دنیا والوں کے سورج سے بدرجہا بہتر ہے! اس نور کا مرکز میرے دل کے کسی ایسے گوشے میں ہے جہاں جرّاحوں کا تیز سے تیز نشتر نہیں پہنچ سکتا' جہاں فلسفی کی گہری سے گہری نظر بھی اسکو نہیں پا سکتی؛ جہاں ماہر سائنس کی نکتہ رس عقل کے پر جلتے ہیں! جو کوئی اس سیہ خانہ کے اندر جا سکے وہ میرے چراغ کو دیکھ لے..... شاید کوئی بھی نہ جا سکے میں چاہتا ہوں (بعض اوقات یہ خواہش مجھے بے اختیار کر دیتی ہے) کہ سارا عالم میرے اس چراغ کو دیکھ سکے لیکن میں خود اس حجرہ کا دروازہ بند پاتا ہوں اور مجھے یقین نہیں لیکن شبہ ہے کہ شاید اب وہاں باہر کے سیاحوں کے لیے قدم رکھنے کی گنجائش باقی نہیں!!

"خاموش"

# غزل

غم سے جو عمر بھر رہا نہ ہوا — چارہ گر سوچ اُس پہ کیا نہ ہوا
دل نے کن قوتوں سے کام لیا — کہ ترے تیر سے جدا نہ ہوا
اک نظر اور دیکھیے دل پر — زخم کیا وہ جو لا دوا نہ ہوا
معجزہ ہے مری پرستش کا — آپ سا کوئی دوسرا نہ ہوا
اُس نے خود پردۂ حجاب اُٹھا — پھر بھی دل صورت آشنا نہ ہوا
میکدے ہی میں چھوڑ آؤں گا — دل اگر قائلِ خدا نہ ہوا
اُن کے زیرِ قدم ہزار افسوس — میری تقدیر کا لکھا نہ ہوا
ہر رگِ قلب ہو گئی نشتر — پھر بھی مجھ سے ترا گلا نہ ہوا
جب یہی شان ہے تغافل کی — کس سے کہیے کہ مدعا نہ ہوا
جان لے لی اسی تمنا نے — تو کبھی خنجر آزما نہ ہوا

دستِ اشہر قدح طلب ہے ہنوز
شاید اس دور میں بلا نہ ہوا

اشہر لکھنوی

# دلؔ

آہ کیا چیز ہے دل کوئی بتاتا مجھکو — اس کی تصویر کوئی لاکے دکھاتا مجھکو
قصۂ رنج و غم و درد سناتا مجھکو — کیوں شب و روز مرا دل ہے ستاتا مجھکو

دل کی کیوں قدر حسینانِ جہاں کرتے ہیں
دل کو کیوں تھام کے عشاق فغاں کرتے ہیں

پارۂ گوشت میں کیا بات ہے اللہ اللہ — معجزہ ہے کہ کرامات ہے اللہ اللہ
یہی دل قبلۂ حاجات ہے اللہ اللہ — یہی دل موردِ آفات ہے اللہ اللہ

شکل اس دل کی جو ظاہر میں صنوبر کی ہے
اس میں تصویر نہاں قامتِ دلبر کی ہے

جو کہ اللہ کو مرغوب ہے وہ دل ہے یہی — جو کہ معشوق کو مطلوب ہے وہ دل ہے یہی
جو کہ ہر شے سے بہت خوب ہے وہ دل ہے یہی — مجھکو جو جان سے محبوب ہے وہ دل ہے یہی

حق نے کیا مطلعِ انوار بنا رکھا ہے
گنجِ اسرار اسی دل میں چھپا رکھا ہے

دل ہے کیا چیز بیاں کر نہیں سکتا کوئی — بات پردے کی عیاں کر نہیں سکتا کوئی
خود کو رسوائے جہاں کر نہیں سکتا کوئی — آئینہ ہے یہ گماں کر نہیں سکتا کوئی

اہلِ دل دل پہ نظر اپنی سدا رکھتے ہیں
اسی دل میں وہ نہاں نورِ خدا رکھتے ہیں

اے رسا سخت جگر ماہ جبیں ہوتے ہیں — کس قدر ظالم و بے رحم حسیں ہوتے ہیں
مہرباں یہ کسی عاشق پہ نہیں ہوتے ہیں — بت کافر بھی مسلمان کہیں ہوتے ہیں

مفت انساں کا دل چھین لیا کرتے ہیں
غمزوں سے اسے برباد کیا کرتے ہیں

سید محمد اسمٰعیل رسا ہمدانی گیاوی

# مرزا غالب کے اخلاقی نکات

ایک زمانہ وہ تھا کہ ایشیائی شاعری کی گرم بازاری چاروں دانگ میں تھی بادشاہوں کے دربار اور سلاطین کی مجلسیں اُمرا کی محفلیں علما کی جماعتیں صوفیا کی انجمنیں بغیر شاعروں اور شاعری کے بے رونق اور پھیکی پھیکی کہی جاتی تھیں کوئی مجلس ایسی نہ تھی جس میں ادبی کمالات کے ماتحت شاعری کا ذکر نہ ہو بڑے بڑے بادشاہ اور امیر شاعری کو طرۂ لیاقت سمجھتے تھے یا سند سودیی۔

ایک زمانہ اب ایسا آیا ہے کہ بعض کے نزدیک ایشیائی شاعری مخرب اخلاق اور ننگ ادب کہی جاتی ہے اور بعض کے خیال میں محض ایک تضیع اوقات۔

فکر ہر کس بہ قدر ہمت اوست

ایشیا والوں نے شاعری اور نظم میں جس قدر ترقی کی اور شہرت پائی ہے اس کی تفصیل کی ضرورت نہیں عربی، فارسی، سنسکرت، بھاشا اور اردو میں ایسے ایسے نادر الکلام شاعر ہو گذرے ہیں کہ آج اُن کی نظیر دنیا کے دوسرے حصوں میں ملنا مشکل ہے ایشیا اگر اس پر فخر کرے تو بیجا نہیں۔

اکثر کہا جاتا ہے کہ ایشیائی شاعری خصوص ہندوستان کی شاعری میں نیچرل مضامین یا تو ہوتے ہی نہیں اور یا بہت ہی کم۔ ایشیائی شاعری پر یہ ایک الزام ہے اس میں صدہا نیچرل مضامین پائے جاتے ہیں صرف طرز بیان یا طرز استدلال کا فرق ہے۔ اگر ایک پھول۔ ایک سبزی ایک چٹان ایک پہاڑی آفتاب ماہتاب سیارے، ستارے، چاندنی۔ اور ظلمت سامان یا منظر نیچر ہے تو دل۔ ضمیر۔ قلب۔ خیالات۔ خواہشات۔ عزم۔ ارادہ۔ یاس۔ امید۔ خوشی۔ اور

غم بھی تو نیچرل کیفیات ہی ہیں اگر وہ بیرونی مناظر ہیں تو یہ اندرونی کیفیات ہیں اگر اُن کا نظارہ آنکھیں کرتی ہیں تو ان کا نظارہ ضمیر اور دل کرتا ہے کیا بستان ضمیر اس بیرونی بستان سے کچھ کم کیفیت اور کم نظارہ رکھتا ہے اگر باغ میں مختلف قسم کے گل و ثمر ہوتے ہیں تو باغ دل میں اس سے بھی زیادہ گل و ثمر موجود اور مثمر ہیں اگر آسمان پر ستارے اور سیارے نظر آتے اور اپنے اپنے وقت پر چمکتے ہیں تو دل کے آسمان پر اس سے بھی زیادہ منظر ہوتے ہیں آسمان تخئیل وہ آسمان ہے جس کی ریس اس دنیا کا آسمان نہیں کرسکتا۔ اگر نجوم کی حقیقت اور کیفیت کچھ نہ کچھ دنیا کے ماہرین اور ذہین لوگ دریافت کر چکے ہیں تو ضمیر اور دماغ کی صفتیں اور حکمتیں اب تک بہت کچھ دریافت کے قابل ہیں، یہ وہ کوچہ ہے جس میں ہم میں سے بہت سے لوگ گئے بھی مگر اب تک کوئی اس کے آخر تک نہ پہنچا اگر ایشیا کے بعض شاعروں نے اس دریائے بے کنار میں اپنی اپنی بساط کے مطابق غوطے مارے ہیں تو وہ بھی حدود نیچر سے باہر نہیں گئے۔

بڑی شکایت یہ کی جاتی ہے کہ ایشیائی شاعری میں عشق و محبت کا بہت جھگڑا ہوتا ہے بالکل درست مگر کبھی یہ بھی سوچا کہ محبت کے سوائے دنیا میں اور ہے ہی کیا ایک مذہب میں لکھا ہے اور بڑے فخر کے ساتھ

"خدا محبت ہے۔"

ہاں یہ کہو کہ عشق و محبت کے طریق اظہار میں ذرا احتیاط نہیں کی جاتی ورنہ یہ کوئی برائی تو نہیں جہاں محبت نہیں وہاں اور ہوتا ہی کیا ہے محبت ہی کا تو سب قصہ ہے عشق و محبت انسان کی گھٹی میں ہی ملا لا گیا ہے۔ رہا اب اُسکا استعمال اور اُس کا محل یہ ہمارے اپنے اختیار کی بات ہے کون سی ایسی چیز اور ایسی طاقت ہے جو برے استعمال سے برائی نہ پیدا کرے۔

جس روز حرف عشق ہم آہنگ صور تھا
اے مشت خاک تجھکو تامل ضرور تھا

جس تمدن پر متمدن اور ترقی یافتہ قومیں فخر کرتی ہیں اُس کی بنیاد بھی تو یہی عشق والفت ہے۔ کون ہے جو یہ کہہ سکتا ہے کہ سوائے عشق و محبت کے یہ تمدن نشوونما پا سکتا ہے قومی جوش اور قومی وابستگی مذہبی اخوت کی بنیاد بھی تو یہی عشق و محبت ہے محبت کا دوسرا نام خلوص ہے کیا جس قوم میں خلوص نہیں وہ کبھی متمدن اور ترقی یافتہ کہی جا سکتی ہے۔ اگر ہم ایشیائی شاعروں کا کلام غور سے پڑھیں تو اُن میں سے بھی ایسے ایسے اخلاقی اور ادبی نکات نکل سکتے ہیں کہ جنھیں دوسرے الفاظ میں فلسفۂ اخلاق کہنا چاہیے۔ یا سبق اخلاق۔

ہم حضرت غالب کے کلام میں سے ایک ایسی غزل پیش کرتے ہیں جو عاشقانہ رنگ میں کہی گئی ہے اور سرسری نظروں میں سوائے عشق و محبت یا شکایت کے اُس سے اور کچھ نہیں نکلتا۔ یہ ہماری سرسری نگاہوں کا اندوختہ اور بصیرت ہے ذرا تعمق اور غور سے دیکھنے پر کھل جاتا ہے کہ اسی کلام سے ایسے دل آویز نکات نکل سکتے ہیں کہ اُنھیں دوسرے الفاظ میں کلید اخلاق بھی کہہ سکتے ہیں۔

آپ فرماتے ہیں:۔

دائم پڑا ہوا ترے در پر نہیں ہوں میں
خاک ایسی زندگی پہ کہ پتھر نہیں ہوں میں

اس شعر میں حضرت غالب علیہ الرحمہ فرماتے ہیں تیرے در پر یا تیرے سہارے میں تو دائم پڑا رہتا ہوں یہ میری زندگی بھی کچھ زندگی ہے میں تو گویا ایک پتھر ہوں۔

مطلب یہ کہ ہمیشہ اپنی ہمت اپنے عزم اور اپنے استقلال کو جواب دے کر ایک ہی ناگفتہ بہ حالت میں پڑے رہنا کچھ زندگی نہیں ہے ایسی زندگی ایک پتھر کی

کیفیت رکھتی ہے جو دوسروں کے ہلانے سے ہلتا ہے اور دوسروں کے اُٹھانے سے اُٹھتا ہے۔ دیکھیے کیسی نازک خیالی ہے اور کس خوب صورتی سے اس کا ثبوت دیا گیا ہے۔

(۲) کیوں گردشِ مدام سے گھبرا نہ جائے دل
انسان ہوں پیالہ و ساغر نہیں ہوں میں

سبحان اللہ کس دلاویزی اور کس خوبی سے گردش نامطبوع کی کیفیت تکلیف دہ کا ثبوت دیا گیا ہے اور کس عمدگی سے یہ ثابت کیا ہے کہ میں تو ایک زندہ ہستی ہوں جو ایک حس رکھتی ہے میں کوئی پیالہ اور ساغر نہیں کہ گردشِ مدام سے دل برداشتہ نہ ہوں انسان کا یہ بھی ایک خاصہ ہے کہ جہاں وہ حرکت پسند ہے وہاں گردش نامطبوع یا گردش مدام سے بھی خوش نہیں رہتا اُسکی طبیعت فطرتاً اعتدال پسند واقعہ ہوئی ہے جب اُس کا مقابلہ کسی واقعی نامطبوع کیفیت سے ہوتا ہے تو وہ گھبرا جاتا ہے اور یہ لازمی ہے بے جان تو نہیں کہ گھبرائے نہیں اگرچہ حرکت برکت غماز ہوتی ہے مگر حرکت اور گردش میں فرق ہے۔ گردشِ مدام ایک ایسا چکر ہے کہ جو انسانی طبیعت کو چکرا دیتا ہے اور انسانی طبیعت قابو سے نکل جاتی ہے انسان کا یہ فرض ہے کہ ایسی گردش مدام میں سے نکلنے کی راہ سوچتا رہے کیونکہ اس حالت میں ایک ذی حس ہستی کی طمانیت باقی نہیں رہتی۔

(۳) یارب زمانہ مجھکو مٹاتا ہے کس لیے
لوحِ جہاں پہ حرف مکرر نہیں ہوں میں

عالم تحیر میں فرماتے ہیں:۔

مجھے زمانہ کیوں مٹاتا ہے میری ہستی کے درپے کیوں ہے میں تو ایک ایسا حرف (یعنی ایک ایسی ہستی) ہوں جو اس جہاں کی لوح پر مکرر نہیں یعنی جو ہستی اس دنیا میں ہستی نے پیدا ہوتی ہے وہ اپنی آپ ہی نظیر ہوتی ہے نہ پہلے کوئی

پہلے گذری ہوتی ہے اور نہ پھر کر آتی ہے جو نقش ایک وقعہ قدرت بناتی ہے وہ دوسری دفعہ نہیں بناتی ایک نقش دوسرے سے نہیں ملتا جو آچکا وہ پھر نہیں آتا جو گذر گیا وہ پھر رخ نہیں بدلتا۔

سلسلہ کتابت میں سے وہی حرف مٹا یا جاتا ہے جو مکرر ہو کیونکہ مکرر حرف کے رکھنے سے عبارت اور معانی میں فرق آتا ہے جو مکرر حرف نہیں ہوتا وہ تو مٹایا نہیں جاتا کیونکہ اس کے مٹانے سے بھی عبارت کا سلسلہ ٹوٹتا ہے۔

تحیر کے ساتھ یہ سوال کیا گیا ہے کہ ہیں (یعنی انسان) اس دنیا میں یا اس صفحہ دنیا میں حرف مکرر تو نہیں تھا پھر اُسے مٹایا کیوں جاتا ہے یہ ایک نکتہ ہے ہر انسان سوچ سکتا ہے کہ اُس کی ہستی فنا کیوں ہو جاتی ہے یا فنا اُسپر لازم کیوں کی گئی ہے حالانکہ وہ کوئی فضول ہستی نہیں یہ وہ سوال ہے جو سوچنے والے کے واسطے وہ مرحلہ پیش کرتا ہے جو حشر ثانی کی صورت میں زیر بحث ہے اور اسپر غور کرنے سے ثابت اور معلوم ہو سکتا ہے کہ

جب انسان اس صفحہ دنیا پر حرف مکرر یا فضول ہستی ہی نہیں تو اُسکی فنا سے قدرت کی غرض کیا ہے مٹایا تو وہی حرف جاتا ہے جو فضول اور مکرر ہو ایک طرف جب ہم خود کو حرف مکرر اور فضول نہیں کہتے تو اُس کا مٹایا جانا کوئی اور حقیقت رکھتا ہوگا جس سے ہم ناواقف ہیں یوں کہیے کہ

(الف) حرف مکرر مٹایا جاتا ہے یا مٹانے کے قابل ہے۔

(ب) ہم حرف مکرر نہیں ہیں۔

(ج) ہمیں باوجود اس کے مٹایا جاتا ہے۔

(د) ثابت ہوا کہ ہمارے مٹانے میں کوئی حقیقت مخفی اور کوئی راز ہے۔

(ہ) جسے ہم تفصیل سے جان نہیں سکتے۔

(ز) ثابت ہوا کہ ہمارا سٹایا جانا عبث اور فضول یا بے حقیقت نہیں۔
(ح) کوئی نقش ثانی اس میں مخفی ہے۔

(۴) حد چاہیے سزا میں عقوبت کے واسطے
آخر گناہگار ہوں کافر نہیں ہوں میں

اللہ اللہ کس پایہ کا شعر ہے سامکرر سہ کرر اسے پڑھیے سوچیے کہ ملازمات شاعری کے علاوہ اسکی تہ میں کیسے کیسے نکات بھرے ہیں پڑھنے میں الفاظ تو سادہ ہی ہیں مگر اس سادگی کے ساتھ جو دلچسپی اور جو دلاویزی ہے اُسکی کون داد دے گنہ گار اور کافر یا گناہ اور کفر میں جو فرق بتایا ہے وہ اس وسعت ضمیر اور وسعت خیال حضرت غالب علیہ الرحمہ کا ثبوت ہے جو خدا نے اُنھیں بخش رکھا تھا ایک طرف خود کو گنہ گار مان کر طالب مغفرت ہونا اور دوسری طرف یہ کہنا کہ مَیں کافر تو نہیں ہوں کہ میری سزا کی کوئی حد ہی نہ ہو آخر تیری رحمت بھی تو کوئی شے ہے اس طلب مغفرت اور طلب رحمت کے ساتھ آپ فرماتے ہیں کہ یہ سزا تنبیہ اور عقوبت کے واسطے دی جاتی ہے جس کی کوئی حد نہ ہو وہ سزا تو نہیں ہوتی وہ اُن حدود اور اُن قیود سے باہر ہوتی ہے جو ایک ضابطہ یا ایک قانون مقرر کرتا ہے خدا کا ضابطہ سب ضابطوں سے زیادہ تر واضح اور مکمل ہے کیا اُس میں سزا کی کوئی حد نہیں ہونی چاہیے۔

جب ایک عاصی کے واسطے حد سزا ندامت صادقہ اور توبہ حتمی رکھی گئی ہے تو کیا عاصی کا یہ حق نہیں کہ طالب رحمت ہو گنہ گار اور کافر میں فرق ہے گنہ گار ایک غلطی کرتا مقابلہ نہیں کرتا اور کافر مقابلہ کرتا ہے گنہ گار دوسرے الفاظ میں ایک خطا کار ہے اور کافر باغی ان دونوں میں فرق ہے۔

(۵) غالب وظیفہ خوار ہو دو شاہ کو دعا
وہ دن گئے کہ کہتے تھے نوکر نہیں ہوں میں

اس شعر میں آزادی اور نوکری کا فرق بتلایا گیا ہے فرماتے ہیں تم تو ایک وظیفہ خوار ہو نوکر ہو پابند ہو آقائے نعمت کو دعا دو کیونکہ خدمات کے سوائے پابند اور نوکر وظیفہ خوار کا یہ بھی فرض ہے جس کا کھائے جس کا ہوا ہے جس کا سہارا ہو اُسے دعا دے اُسکے اقبال اُسکی فارغ البالی کی خیر مانگے نوکری کی حالت میں ان مراعات ملازمت اور لوازم خادمیت سے غافل رہنا شرط خادمیت کے خلاف ہے ایسی بے اعتنائی تو اُسی صورت میں زیبا تھی جب کہ تم پابند اور نوکر نہ تھے اب تو نوکر ہو وہ دن گئے جب یہ زعم اور یہ گھمنڈ تھا کہ ہم کسی کے نوکر ہیں؟ آزادی اور پابندی میں عملی طور پر فرق جتایا گیا ہے اور ضمناً یہ ثابت کیا گیا ہے کہ نوکری اور وظیفہ خواری بہر حالت آزادی کے مخالف ہے اور مراعات نوکری میں سے یہ مقدم ہے کہ فرائض ملازمت اور شرائط خادمیت کو بوجہ احسن پورا کیا جائے نوکر ہو کر شرائط اور فرائض نوکری سے بے پروا رہنا ضابطہ ملازمت کے خلاف چلنا ہے اور ملازمت یا پابندی کی تحقیر کرنا ہے۔

بالفاظ دیگر اس شعر میں اعتراف خادمیت فرائض ملازمت شرائط معاہدہ یا شرائط پابندی کی یاد دلائی گئی ہے اور ذاتی مثال سے جتایا گیا ہے کہ نوکر ہونے کی صورت میں آقائے نعمت کے احترام علیا اور شرائط معاہدہ کو مد نظر نہ رکھنا صحیح اور درست نہیں ضابطہ ملازمت اور قانون معاہدہ ہی کے خلاف نہیں ضابطہ اخلاق کے بھی خلاف ہے کیونکہ ضابطہ اخلاق کا مدعا بھی یہی ہے کہ جو معاہدہ کیا جائے وہ ایک خوبی کے ساتھ پورا ہو اور کوئی نقص عائد نہ ہوئے (وہ دن گئے) کا مفہوم یہ ہے کہ جب آزادی نصیب تھی پابندی سے فراغت تھی اپنی نیند سونا اور اپنی جاگ اُٹھنا ایک نعمت غیر مترقبہ تھی ایسی زندگی کی ریس نہیں ہوسکتی۔ افسوس احتیاجات اور تنگ زندگی ضروریات نے یہ حالت باقی نہ رہنے دی اب اُس حالت کو یاد کر کے دلکو سمجھانے کے لئے رہنا خود کو مدنام کرتا اور ایک کلفت میں

ڈالتا ہے (وہ دن گئے) اب تو رسن کسی اور کے ہاتھ میں ہے باگ کوئی اور پکڑے ہوئے ہے۔

رشتۂ در گردنم افگندہ دوست
می برد ہر جا کہ خاطر خواہ اوست

سلطان احمد

# آنچہ ما در کار داریم اکثرش در کار نیست

مبتلائے حرص بیجا آج خاص و عام ہے — فکر جمع مال و زر کمبخت صبح و شام ہے
سعت بیجا ری ضرورت ہر جگہ بدنام ہے — ابن آدم اپنے ہاتھوں مورد آلام ہے
در فضائے تنگ دنیا حاجت بسیار نیست — آنچہ ما در کار داریم اکثرش در کار نیست

جسم میں اچکن تو ہے۔ گو کوٹ سے زینت نہیں — ہے سلیم شاہی۔ تو بوٹ اور شو نہ کی حاجت نہیں
خشک ٹکڑا بس ہے کھانے کو۔ اگر نعمت نہیں — تنگدستو! تنگ دل کیوں ہو۔ اگر وسعت نہیں
در فضائے تنگ دنیا حاجت بسیار نیست — آنچہ ما در کار داریم اکثرش در کار نیست

اپنے ہاتھوں آپ اے ناداں ذلیل و خوار ہے — کچھ بھی غیرت ہے تجھے ظالم ذرا بھی عار ہے
جسقدر ہے۔ وہ بھی جان ناتواں پر بار ہے — اے ہوس پیشہ۔ تجھے اب اور کیا درکار ہے
در فضائے تنگ دنیا حاجت بسیار نیست — آنچہ ما در کار داریم اکثرش در کار نیست

لیمپ برقی چاہیے نادوں کے پالے کے لیے — بیکسوں کو چاندنی بس ہے اُجالے کے لیے
کملی والو! مر رہے ہو کیوں دوشالے کے لیے — ہے جو کچھ وہ بھی بہت ہے مرنے والے کے لیے
در فضائے تنگ دنیا حاجت بسیار نیست — آنچہ ما در کار داریم اکثرش در کار نیست

اے حریص مال و زر اے صاحب صد گونہ زور — تنگ چشمت را قناعت پُر کند یا خاک گور
تا کجا حرص و ہوا اے مالک اسپ و ستور — دانہ دانہ می کنی انبار تا کے مثل مور
در فضائے تنگ دنیا حاجت بسیار نیست — آنچہ ما در کار داریم اکثرش در کار نیست

# جنسِ لطیف

عورت۔ ایک بیل ہے جو خشک درخت کے گرد لپٹ کے اُسے تازگی اُسے زینت بخشتی ہے وہ ایک دھونی ہے کہ محبت کی لپٹ سے مرد کو گھیر لیتی ہے۔ بغیر عورت کے مرد سخت دل ہوجاتا ہے۔ اکھل کھرا بن جاتا ہے۔ یہ عورت کی شفقت دنوازش ہے۔ یہ اُسکے مسکراہٹ ہی کا اثر ہے کہ مردوں کا سینہ عالی اور رقیق حسیات سے منور ہوجاتا ہے عورت میں حسن نہوتا تو مرد میں جرأت اور عالی حوصلگی نہوتی۔ مرد میں عالی حوصلگی نہ ہوتی تو عورت کی خوب صورتی اور دلبری رائگاں جاتی۔

عورت کا جب لباس بے ترتیب اور بال برہم ہو جاتے ہیں تو ایک تیامت ہوجاتی ہے۔

عورت۔ جب مُنہ پھیر کر چلنے کے لیئے کھڑی ہو تو اُسکے یہ معنی ہیں کہ وہ یہ چاہتی ہے کہ کوئی دوڑ کر دامن پکڑلے۔

عورت تفتیش حالات میں ایک دوسرے سے بڑھ چڑھ کر رہنا چاہتی ہے۔

عورت۔ کو فتوحات حُسن کا وہ شوق ہوتا ہے کہ کسے باشد۔ اُسے اپنی اداؤں کی فوج اور حُسن کی باڑھ سے اس پر حملہ کرنا ضرور چاہیئے۔ اسکے نتائج خواہ کیسے ہی کچھ ہوں مگر اُسے تو لوگوں کو چکا چوندھ میں ڈالنے سے کام ہے۔ عورت کی ذات میں یہ شوق اسقدر عام ہے اور اس درجہ تک پہنچ گیا ہے کہ اب وہ بالارادہ عمل میں نہیں لاتی بلکہ از خود اس سے سرزد ہوتا ہے۔

عورت۔ عورت کی چالوں کو عورت ہی خوب سمجھتی ہے۔

عورت۔ دنیا کی سب مصیبتیں اور سب باتیں ٹھنڈے دل سے برداشت کرلے گی مگر یہ کہ حُسن کے معاملہ میں کوئی اُس سے بڑھ چڑھ کر رہنا چاہے۔ صرف وہ رقابت جو حُسن کی

کشمکش سے پیدا ہوتی ہے اور جس سے اُسکی عزت نفس پائمال ہوتی ہے عورت کو سب سے زیادہ تکلیف دیتی ہے۔ اور اکثر موقعوں پر عورت کی رنجیدگی جس کا کوئی باعث نظر نہیں آتا اور جس کو دیکھکر مرد حیران اور پریشان ہوتے ہیں اسی پر مبنی ہوتی ہے۔

**عورت**۔ کو پھول سے تشبیہ دیتے ہیں یہ تشبیہ بالکل صحیح ہے مگر یہ بھی ملحوظ رہے کہ مایوسی اور غصہ کی حالت میں وہ سراسر خار ہے۔

**عورت**۔ ضعیف اور دل ہی دل میں گھٹنے والی ہی۔ مگر جب ناچار ہو جاتی ہے تو اُس میں ایک غیر معمولی جرات پیدا ہو جاتی ہے۔

**عورت**۔ کا دل جہان محبت کے لیے آئینہ جم ہے۔

**عورت**۔ ہونا اور اک ذرا حسین ہونا ایک ایسا قہر ہے جس کا علاج اس دنیا میں ممکن نہیں۔

**عورت**۔ کی یہ فطرت ہے کہ وہ اپنے حسن و شباب کے متعلق دوسروں کی رائے سنی سے جسقدر خوش ہوتی ہے۔ اتنی وہ خود آئینہ بھی دیکھکر کبھی نہیں ہوتی۔ حالانکہ وہ گھنٹوں اسکے سامنے گیسو سنوار سنوار کر مزے لیا کرتی ہے۔ وہ چاہتی ہے کہ اسکی جوانی میں جوانی ہی کا ذکر ہو۔ اخلاق و عادات سے ذرا بحث نہو۔ وہ اپنے تئیں شوخ اور چلبلی سُن کر خوش ہو سکتی ہے۔ مگر اپنے شباب کے متعلق صلاح و تقویٰ کے نسبت سُننا پسند نہیں کر سکتی۔ کیونکہ شوخی اور چلبلے پن میں تو اسکے شباب کے اقتضاء کا ذکر ہے زہد و عبادت ایک طور سے اس کے شباب کی توہین ہے۔

**عورت**۔ جس وقت تک اپنی محبت میں کامیاب نہیں ہوتی اُس وقت اسکی زندگی ایک کلی کی سی آزمیدہ زندگی ہے۔ نہ وہ کہیں جانا آنا پسند کرتی ہے اور نہ کسی سے بات کرنا لیکن جب وہ اپنی محبت میں کامیاب ہو جائے۔ جب اُسکی حیات معاشقہ ایک کھلی صورت اختیار کرے تو وہ تنہا ہونے پر بھی بجائے خود ایک انجمن ہے اور خلوت سرا سے بیزار

جبتک کہ اُسکی محبت کا کوئی جواب دینے والا نہیں ہوتا وہ یہی آرزو کرتی ہے کہ کوئی اُسے یہ بتائے کہ اُسکے حُسن و شباب میں کچھ لذتیں بھی ہیں یا نہیں۔ لیکن جب کوئی شخص اُسے مل جاتا ہے اور اُس کی جوانی کی لذتوں کو اپنے اعترافات فعلی سے اس کے لیے قابل الفہم بنا دیتا ہے تو پھر عورت اپنے مسرت کے بار کو برداشت نہیں کرسکتی اور اپنے جنس و عمر کا کوئی فرد اپنے پاس چاہتی ہے جس سے وہ اپنی لذتوں کو بیان کرے یعنی جس طرح وہ اپنی ناکام زندگی میں دوسروں پر رشک کیا کرتی تھی اسی طرح اب اپنی مسرور شاد کام حالت میں یہ چاہتی ہے کہ کوئی دوسرا اُس پر رشک کرے۔

**عورت**۔ معاملات محبت میں جس قدر جلد نتیجہ پر پہونچ جایا کرتی ہے اتنی ہی خلش اس بات کی بھی رہتی ہے کہ اگر میں کسی کو چاہتی ہوں تو وہ بھی مجھے ضرور چاہے۔

**عورت**۔ نام ہے عشق کا۔ اور اُسکی ادائیں اُس عشق کا نعلق ہے۔

انتخاب شوہر کی حس "عورت" کی پُرشباب زندگی کی تنہا حس ہے۔

**عورت**۔ اپنے شباب کے عالم میں اگر کوئی حقیقی اور سچی حس رکھتی ہے تو وہی ہے جسکا تعلق صرف اُس کے شباب سے ہے

**عورت**۔ اپنی کمزوری اور بُرائی کی ترغیب دوسری عورت کو نہایت دلی اطمینان سے دیتی ہے۔

**عورت**۔ جب کسی عورت سے بے انتہا محبت کرتی ہے تو وہ یعنی دوسری عورت خیال کرتی ہے کہ وہ چاہتی ہوگی کہ میں بھی کسی دن اُس سے اسیطرح محبت کروں۔

**عورت**۔ کو کوئی مرد کہے کہ وہ جوان ہے تو اس کی سچی تعریف میں داخل ہے۔ اگر کوئی عورت کسی مرد کو جوان کہے تو اس کی گفتگو کی توہین ہے۔

**عورتیں**۔ صحیفہ جس کی وہ مالک نہیں۔ اُس کا ضد چاہتی ہیں۔

**عورت**۔ کے لیے یہ نہایت خوش قسمتی ہے کہ کوئی ڈاکٹر انکے دل کا آپریشن نہیں کرسکتا

عورت - بغیر مدح وثنا کے خوش نہیں رہ سکتی - مرد کے لیے تھوڑی تعریف زیادہ ہے-
عورت - کو اگر ٹھیک مشورہ دیں تو اُسکے ناگوار خاطر ہوتا ہے اسلیے کہ وہ ایسا نہیں چاہتی
عورتیں - عورتوں سے بہت جلد خلا ملا نہیں کرتیں جیسا کہ مردوں کا طریقہ ہے - وہ اپنے رازدوں کو بہت پوشیدہ رکھتی ہیں-
عورت - خود فراموشی کا نہایت تعجب خیز حافظہ رکھتی ہے -
عورت - کے کیرکٹر کا پتہ عورت کی ملنے والیوں سے ممکن ہے - مرد کے کیرکٹر کا پتہ مرد کے دوستوں سے مل سکتا ہے - لیکن یہ ناممکن ہے کہ عورت کے کسی مرد دوست سے عورت کا پتہ چلے -
عورتیں - مرد کے اخلاق کا اندازہ اپنے ساتھ کے طریقۂ برتاؤ سے کرتی ہیں (مثلاً عورت کہے گی کہ مجھے یقین نہیں آتا کہ وہ قاتل ہے اس لیے کہ اُس نے مجھے قتل نہیں کیا)
عورت - تم سے اس لیے محبت کرتی ہے کہ تم نے اور عورتوں کو اچھی طرح سمجھ لیا ہے لیکن جب تم اُسکو سمجھ لوگے تو وہ تم سے نفرت کرے گی -
عورت - کی محبت ایک مقوی معجون ہے - جیسا زمانہ گذرتا ہے وہ اکثر افلاطونی ہوجاتی ہے -
عورتیں - بہت کم مستقبل کا خیال کرتی ہیں - عموماً ماضی پر نظر نہیں ہوتی ہے - خدا جانے کہ آخر اُن کو کیا سوجھتا ہے -
عورتیں - بے غرض ہوتی ہیں - وہ جس نے یہ کہا "گھر سے خیرات کرنے کا" مقولہ ایجاد کیا -
عورت - جب خود محبت کرتی ہے تو دو روز کے اندر ہی اندر اپنے عاشق کی آغوش محبت میں دکھائی دے گی - بخلاف اسکے کوئی مرد کسی عورت کے لیے دو سال سے کیوں نہ دیوانہ ہو -
عورت - کے لیے جو کچھ تم کرنا چاہتے ہو وہ قبول کر لیا جاتا ہے - جو کچھ کہ تم کرتے ہو کیے چلے جاؤ تمھیں کوئی شکریہ نہیں ملے گا - اگر کوئی ذرا سی بات بھی تم بھول جاؤ تو تم پر

لعنت برسائی جائے گی (خیرات گھر میں ختم ہوتی ہے)

عورت۔ مرد کے نیک خصلتوں کی عزت کر سکتی ہے لیکن وہ اُسکی بُرائیوں کی عاشق ہو جاتی ہے۔

مہربان؟ ہاں! کیا عورتیں؟ نہیں! مرد۔

# غزل

محمد عبدالرزاق بسمل (دارالعلوم)

حضرت حضور نعیمی ہیں بھوپال سے اطلاع دیتے ہیں کہ "تمدن" کے کرمفرماے جناب مولوی محمد حسین صاحب محوی لکھنوی کی شادی خانہ آبادی منشی ابو محمد چراغ دین صاحب لائق لاہوری کی دختر نیک اختر سے گذشتہ ماہ میں بمقام بھوپال ہوئی۔ ہم جناب محوی کو ان کی اس شادی پر مبارکباد دیتے ہیں۔ ایڈیٹر

نہ کچھ تقدیر اچھی ہے نہ کچھ تدبیر اچھی ہے
ستم کش صرف تیرے صبر کی تاثیر اچھی ہے

بہار آتے ہی رسم چاک دامانی ہوئی تازہ
جنوں کے واسطے اس فصل کی تاثیر اچھی ہے

لہو آنے لگا ہے اب بجائے اشک آنکھوں سے
ارے او موت کے طالب تری تقدیر اچھی ہے

وفا کی داد دی تو نے جفا سے واہ کیا کہنا
تری ہر اک ادا اے حُسن عالمگیر اچھی ہے

تمھیں آنسو بہاتے میرا آسانی سے دم نکلے
ذرا بالیں سے ہٹ جاؤ یہی تدبیر اچھی ہے

سُنا ہے سانس آخر ہو چکی بیمار فرقت کی
ابھی تک تم نہ نکلے گھر سے یہ تاخیر اچھی ہے

ہوا ہے اُس جفا پرور کو پھر ذوقِ نمک پاشی
دلِ مجروح کے ہر زخم کی تقدیر اچھی ہے

کسی دن پوچھنا ہے کاتبِ تقدیر سے مجکو
مری لوحِ جبیں میں بھی کوئی تحریر اچھی ہے

جگر کے داغ دل کے زخم جل اُٹھتے ہیں سینے میں
یہ کس نے کہدیا اُس حُسن کی تنویر اچھی ہے

کبھی اے عاشقِ درماندہ تو نے یہ بھی سوچا ہے
کہ اُس کوچہ کی تجھ سے خاک دامنگیر اچھی ہے

زباں محوی کی کھنچوائی گئی اللہ ری خودداری
کہیں یہ کہدیا تھا "آپ کی تصویر اچھی ہے"

محمد حسین محوی لکھنوی (بھوپال)

# بیکس عورت

اکثر حضرات کو یہ مضمون بعض بعض مقامات پر واقعات سے مبرا اور صاحب مضمون کی خیال آرائی نظر آئے گا۔ گو ہم اس مضمون کے کسی صحیح واقعہ پر مبنی ہونے کا یقین نہیں دلا سکتے تاہم اس دنیا میں بعض ایسے واقعات پیش آتے ہیں جو بعید از عقل معلوم ہوتے ہیں اپنی بہو کا ایک چپراسی سے شادی کر دینا ہم بالکل خلاف عقل نہیں خیال کرتے جب کہ ہم جانتے ہیں کہ بعض ایسے لوگ بھی ہوتے ہیں جو اپنے خاص اعزا کو اپنے ادنی ملازمین بلکہ ملازمین کے بھی ملازمین کا درجہ دے دیتے ہیں۔ ہمیں ایک واقعہ معلوم ہے جس میں ایک معزز خاندان کے معزز رکن نے اپنی ایک قریبی رشتہ کی ہمشیرہ کی اپنے ایک ملازم سے شادی کر دی۔۔۔!

(۱)

ذاکرہ کی شادی کو ایک سال بھی نہیں گذرا کہ جیٹھ و دیوروں کی مہربانی سے سسرال میں نکو بن گئی۔ مردوں کے تیور بدلے دیکھ کر عورتیں بھی متاثر ہوئیں اور مخالفت کی آندھیوں نے ایک دن بھی خوشی سے نہ رہنے دیا۔ بیچاری کے لیے شادی نہیں بلکہ مصیبت ہوئی۔ میاں کے گھر آکر ایک دن چین آرام نہیں پایا۔ جس دن سے سسرال میں قدم رکھا۔ راحت و آرام کو سلام کیا آزادی کو رخصت کیا۔ دلی آرزوؤں کو خیرباد کہا۔ اور بغیر کسی جرم کے ایسی قید میں رکھی گئی جس سے ساری عمر روتے کٹی نہ بیچاری کا کوئی ہمدم نہ ہمدرد۔ نہ مونس ہے نہ غمخوار۔ عجب مصیبت میں جان آگئی۔ ماں باوا کی خوشی ہوئی لیکن شادی والی کی کسی نے پرواہ نہ کی۔ اس سے سب بے خبر رہے اسکے خیالات کسی نے معلوم نہیں کیے اس کی مرضی کسی نے دریافت نہیں کی اسکے

جذبات کی کسی نے پرواہ نہ کی۔ اور ایک ناصورت شناس مرد سے شادی کر دی۔

اس وقت تک ایک دن تو کیا ایک منٹ کے واسطے بھی چین نہ ملا۔

ذاکرہ کے لیے یہ مدت برسوں سے کم نہ تھی۔ علاوہ سارے گھر کی مخالفت کے میاں کے بھی تیور چڑھے۔ مزاج الگ تیز۔ بات بات پر ناراضگی۔ تنک مزاجی۔ انسانیت و شرافت کی بات ہی نہیں۔ کسی دفعہ محبت۔ اخلاص۔ پیار کی باتیں نہیں سنیں۔ بلکہ روزانہ طعن تشنیع، اتہام و بہتان کی بوچھار رہی۔ ہر لحظہ کوفت و رنج۔ معلوم ہوا تھا کہ دولہا میاں بی۔ اے ہیں۔ لیکن خود غرضی و ظلم کی تعلیم پائی ہے۔ یہ بھی معلوم ہوا تھا کہ مولوی ہیں لیکن شریعت اور اسلامی تاریخ سے بالکل ناواقف اخلاقی تعلیم بالکل نہیں پائی بلکہ بد اخلاقی ہیں۔ ایم۔ اے کی سند حاصل کی۔ اگرچہ بی۔ اے اور مولوی ہیں لیکن اُس شخص سے کسی کو کیا امید ہو سکتی ہے کہ وہ وسیع الاخلاق ہوگا جس نے جاہل ماؤں کی گودوں میں پرورش پائی۔ اسی کا یہ نتیجہ ہوا کہ بیچاری مظلومہ (بیوی) کو ایک دن آرام نہیں دیا۔ بلکہ شادی کے کچھ دن بعد سے سارے گھر کا کام نئی دُلہن کے سپرد کیا گیا۔ جو ذاکرہ نے لونڈی غلاموں کی طرح کیا۔ مگر جب بھی سسرال والوں کے دانت تیز۔ یہ بیچاری مصیبت زدہ سب ظلم سہ رہی ہے۔ طعن تشنیع کو برداشت کر رہی ہے لیکن اُف نہیں کرتی۔

(۲)

میاں دفتر سے آئے۔ اور بیہوش ہو گئے۔ اس وقت بیچاری۔ بھاگی ہوئی آئی۔ محبت کے مارے بیقرار ہو گئی۔ عرق گلاب مُنہ پہ چھڑکا۔ کیوڑہ سینے پر ملا حکیم کو بلوایا۔ غرض ذرا سی دیر میں برسوں کے کام کر دیے۔ نہ والدہ صاحبہ تشریف لائیں نہ بہن صاحبہ۔ نہ والد صاحب آئے نہ ہمدرد (ظاہری) بھائی صاحب نے کروٹ لی۔ ذاکرہ چاروں طرف دیکھتی ہے ہر کمرے کی طرف نظر ڈالتی ہے سارا آنکھوں ہی آنکھوں

میں مدد کی درخواست اور معائنہ مرض کی التماس کرتی ہے۔ لیکن کوئی سنگدل نہیں اُٹھتا کوئی کام کرنے والا۔ مدد دینے والا نظر نہیں آتا ہاتھ پاؤں دبا رہی ہے۔ سر میں تیل ڈال رہی ہے عطر سنگھا رہی ہے۔ لیکن گھنٹہ بھر ہو گیا۔ طبیعت ٹھیک نہیں ہوئی۔ بلکہ زہر ظلم وستم کا نشہ ترقی کرتا رہا اور رگ رگ میں سرایت کر گیا۔

ڈیڑھ گھنٹہ ہو چکا ہے ابھی تک ہوش نہیں آیا والدہ صاحبہ نے اپنی پلنگڑی پر سے پڑے پڑے پوچھا "لو کیا ہوا کیسے ہیں؟" اس بیچاری نے ایک آہ سرد بھری اور کہا "بیہوش ہیں"! والدہ صاحبہ نے کچھ پرواہ نہ کی۔ اور معمولی بات سمجھ کر سو رہیں۔ ان کے سونے کے بعد ہی اس نئے دولھا کی روح نے قفس عنصری سے پرواز کیا۔ نئی دُلہن نے اپنے رنڈاپے اور کنبہ والوں کی کس میرسی پر رونا شروع کیا۔ ساس بے اختیار انہ رونے پر جاگیں۔ اُٹھیں۔ آکر دیکھا۔ بڑبڑائیں اور

اُلٹا چور کوتوال ڈانٹے

کی ضرب المثل کو خلعت صداقت پہنا کر ڈاڑھیں مارنی شروع کیں۔ سب کنبہ والے جمع ہو گئے چیخوں سے بے آنسو کے رونے کی مجلس گرم ہوئی۔ صدمہ ایک کے دل پر نہیں مگر صدائے آہ و بکا سے گھر کو سر پر اُٹھا لیا۔ لیکن جس کو حقیقی محبت تھی۔ اور جس کے دل میں معنوی ہمدردی و غمخواری تھی جس کی زندگی تلخ۔ جس کی اُمید یں ختم جس کی آرزوؤں کا خون جس کا دل مجروح ہوا۔ اسکی آنکھوں سے آنسوؤں کی لڑیاں بہہ رہی ہیں۔ لیکن آواز نہیں نکلتی آنکھیں پُرنم ہی نہیں بلکہ پُر آب ہو گئیں۔ ہچکی بندھی ہوئی ہے۔ آنکھوں سے دریا بہہ رہا ہے لیکن چیخ نہیں۔ علاوہ اشک چشم کی سیل کے دل بھی پانی پانی ہو گیا۔ جوش اُٹھتا ہے۔ اور روکتی ہے لیکن ماتم ظاہری نہیں کرتی۔

(۳)

جنازہ ابھی دفنایا نہیں گیا۔ نوجوان ذاکرہ۔ محبت کی دیوی ذاکرہ۔ ماہ پارا ذاکرہ کی

دنیا ختم ہوگئی۔ طعن تشنیع کا انبار لگ گیا۔ ہجوم نحوست کی سختیوں سے گھبرا گئی۔ "ناگن" کے پُر وحشت لقب کو سُنتی تھی اور صبر کرتی تھی۔ "ڈائن" کے پر ہیبت خطاب کے چرچے کو سماعت کرتی تھی۔ اپنے اسی خیال میں غرق رہتی تھی اور کسی بات کا خیال نہ کرتی تھی۔ لیکن تا بہ کے ناسوروں کا مُنہ پھوٹا اور زخم جگر کا مواد نکلا ضبط نہ کر سکی۔ اور پُر ارمان دل کی متالم سوگواری میں روتے روتے بیہوش ہوگئی۔ میاں کی مغفرت کا خیال دامنگیر تھا۔ حقوق و فرائض سے واقف تھی۔ مصیبت زدہ دل کو ہاتھ میں لیے گورِ شوہر میں پہنچی۔ نکیرین کو سزا دیتے دیکھا۔ بے اختیار کہہ دیا "اگرچہ میرا دل ان کے تیر سخن سے چھلنی اور (ان کے) والدین کے ظلم و ستم سے چور ہے کبھی ایک پل کے لیے اس پُر حسرت دل نے عیش نہیں پایا۔ لیکن معاف کرتی ہوں۔ اپنا صبر ان کے میزان اعمال میں رکھتی ہوں۔ میرا بیقرار دل گوارا نہیں کرتا کہ اپنے شوہر کو عذاب قبر کی سخت مصیبت میں دیکھے۔ وہ دست بردار ہے داد نہیں چاہتا۔ بلکہ درخواست عفو نہایت عجز و ادب کے ساتھ پیش کرتا ہے" نکیرین نے بارگاہ رب العزت میں عرض کیا عتاب آمیز جواب سُن کر نکیرین کے رونگٹے کھڑے ہوگئے لیکن روح ذاکرہ نے اپنے ظالم شوہر کی خطائیں معاف کرائیں اور واپس آئی۔ تین گھنٹے بیہوش رہی ساس خوش تھی کہ اچھا ہو جو یہ پاپ بھی کٹ جائے۔

ذاکرہ کو ہوش آتے ہی خوشیاں رنج و غم سے مبدل ہوگئیں "خاک میں مل گئیں۔"

(۴)

ذاکرہ اپنے والدین کی اکلوتی بیٹی تھی۔ ان کا بھی صدمہ اُٹھا چکی تھی۔ اب میاں بھی چل بسے۔ کوئی سہارا نظر نہیں آتا۔ ساس سُسرے نے بصد مشکل چار مہینہ دس دن گویا سولی پر رکھا۔ اسکے بعد گویا جواب ہی دیدیا۔ اب بیچاری حیران ہے۔ پریشان ہے کبھی گھر سے باہر قدم نہیں رکھا۔ گلی کوچوں کی صورت نہیں دیکھی روتی ہوئی

بُرقع اوڑھ کر دروازہ کے باہر نکلی لیکن ہمت نہ دیکھی۔ جرأت نہوئی۔ گھر میں واپس آگئی۔ نند صاحبہ نے دبی زبان سے کہا "لو وہ منحوس پھر آگئی۔ نہیں معلوم اب کس کو مارے گی ڈائن ہے۔

خسر صاحب بڑے مولوی ہیں۔ سُنا ہے کہ مفتی بھی ہیں بڑے عالم ہیں۔ بہو کی صورت دیکھکر آگ بگولا ہوگئے کہنے لگے "میرے جوان بیٹے کو تو کھا چکی۔ اب کس کا ارادہ ہے جا۔ یہاں سے دفان ہو ہم کو تیری صورت دیکھنی منظور نہیں۔ تجھکو اپنے گھر کا پانی پلانا بھی ہم کو حرام ہے۔ مظلومہ نے پاؤں پر سر رکھدیا۔ اور کہا "آپ مجکو غلام بنالیں گھر کا سب کام کاج کروں گی شریف زادی ہوں۔ آپ ہی کی رشتہ دار ہوں میرے والدین کا انتقال ہو چکا ہے۔ مجھکو اب سوائے خدا کے بظاہر کسی کا سہارا نہیں ہے دروازہ کے باہر آج تک کبھی قدم نہیں رکھا۔ میں راستوں سے ناواقف۔ کہیں جا نہیں سکتی۔ میری حالت زار پر براے خدا رحم فرمائیے۔ بیکس و بے بس ہوں۔ لاچار و مجبور ہوں۔ اسلام نے رحم کی تعلیم دی ہے۔ رسولخدا صلے اللہ علیہ وسلم بھی مجسم رحم تھے۔ خدارا میری حالت زار پر رحم فرمائے۔ سارے گھر کے کپڑے سینے جھاڑو بہارو۔ پیسنا پکانا۔ (غرض) سب کام کروں گی لیکن اس چاردیواری سے نکلتے ہوے شرم آتی ہے"۔ ان الفاظ نے اگر اثر کیا تو رقیق القلب رحم دل عورتوں ہی کے دل پر۔

اگرچہ ذاکرہ صبح ۴ بجے سے اُٹھتی اور سارے گھر کا کُل کام کاج کرتی ہے اور رات کو ۱۲ بجے کمر سیدھی کرتی ہے۔ مگر کوئی خوش نہیں روزمرہ طعن تشنیع کی بارش اور کوسنوں کی برسات رہتی ہے لیکن یہ اللہ کی بندی سب باتوں کو سہتی ہے۔ اور صبر کرتی ہے

(۵)

مفتی صاحب کے گھر پر ایک چپراسی رہتا ہے سب سے اتفاق سے اب ذاکرہ

چپراسی کی زوجیت میں ہے۔ آج تک لکڑیوں اور جوتیوں کی مار زیادہ نہیں تھی۔ لیکن اب اغوائے ظلم نے کثرت کام کے ساتھ شدت مار بھی کرا دی۔ لیکن یہ تحمل کی دیوی راضی بہ رضائے الٰہی سب باتیں برداشت کرتی تھی۔ راتیں روتے روتے کاٹتی تھی۔ اور دن کام میں۔

(۶)

ذاکرہ انسان تھی حیوان نہیں۔ شرافت اور ادنیٰ درجہ کے ہیچ ذات ذلیل چپراسی کی زوجیت حسرت جوانا مرگی افسوس بدنصیبی۔ کام کی زیادتی پر از دیاد مار نصف پیٹ خوراک۔ کب تک صدمہ دل کو ضبط کرتی۔ رنج و آلام کو برداشت کرتی جب سختیوں اور مصیبتوں کی انتہا ہو گئی تو صبر بیماری کی صورت میں ظاہر ہوا لیکن آفریں ذات ذاکرہ کو۔ اور شاباش حسن مثالم کہ بیماری میں بھی برابر کام کیا۔ خانۂ والدین کا ناز و نعم شوہر کے مصائب سے بدل گیا میکہ کا عیش و آرام سسرال کے رنج و مصیبت۔ اور ہر وقت کی کوفت کی حیثیت میں نمودار ہوا۔ اُس نے بیماری تو کجا کبھی تندرستی میں بھی ایسے کام نہ کیے تھے۔ یہاں کی مار دھاڑ۔ کوسنے اور گالیوں کی کوفت و افسوس نے نہایت مضمحل و نقیہ کر دیا جس کی وجہ سے اچھی طرح کام نہ کر سکی باوجودیکہ سب کی آنکھیں تھیں لیکن اسکی بیماری کو کسی نے نہ دیکھا۔ حالانکہ عقلیں اور دماغ خدا تعالیٰ نے عنایت فرمائے تھے۔ لیکن کسی نے تعلیم توجہ و التفات اور سایۂ رحم میں پرورش ہی نہیں پائی تھی۔ اس لیے اپنی بےبسی و بیکسی و خفتہ بختی پر رونے کو دیکھکر سینکڑوں گالیاں دی گئیں اور چپراسی کے حوالے کی گئی کہ اسکی گردن میں ہاتھ دے کر اس محلہ کے باہر کر آئے۔ اور سر بر سر راہ خوب مارے۔

(۷)

تین دن ہو گئے۔ اور روٹی کی صورت نہیں دیکھی جوڑوں میں درد ہو رہا ہے۔

عزت ریزی پر افسوس کر رہی ہے۔ اور مسجد کے ایک گوشہ میں رضی بہ رضائے الٰہی سکڑی بیٹھی ہے۔ شرافت نے فاقہ کشی کو بھیک پر ترجیح دی۔

مسجد کے قریب ایک دو منزلہ مکان تھا۔ اتفاق سے اس پر صاحب خانہ کی بیٹی شام کے وقت ٹہل رہی تھی۔ اس نے ایک مظلوم پردہ نشین کو نہایت بُری طرح بیٹھا دیکھکر اپنے ہاں کی ماما کو بھیجا۔ اور گھر میں بلوایا۔ بصد مشکل وہاں پہنچی۔ تین دن کے فاقہ پر طرہ یہ کہ نحاہت و اعصاشکنی۔ آواز نہ نکل سکی۔ ان لوگوں نے اسکی حالت زار متاثر ہو کر روٹی کھلائی اور ماجرا دریافت کیا۔ اس نے مجبوراً اپنی کُل کیفیت بیان کی سب گھر کی عورتیں ذاکرہ کی مصیبت زدہ زندگی پر رونے لگیں۔ اور اس بیچاری کو اپنے ہاں رکھ لیا۔ اب یہ بیتی ہے۔ ماماگیری کرتی ہے اور زندگی بسر کرتی ہے۔

(۸)

کہاں ہیں آزادی نسواں کے مخالف کیا یہی وہ اخلاق و الطاف ہیں۔ جن کے گھمنڈ پر نازاں ہیں اور عورتوں کو آزادی نہیں دیتے! کیا اسی لیے عورتوں کو قید کر رکھا ہے کہ ان کے ساتھ ایسے سلوک کیے جائیں!؟ کیا اسی لیے ان کو تعلیم سے محروم کیا جاتا ہے کہ وہ اپنی زندگی اس ذلت و نکبت میں بسر کریں؟ کیا کوئی شریف یہ گوارا کر سکتا ہے کہ پہلے وہی عورت جو اسکی بہو ہو۔ بیٹے کے مرنے کے بعد اسکو اپنے ایک ادنیٰ درجہ کے ملازم کی زوجیت میں دے؟ کیا تمھاری حمیت اسکو بہتر سمجھتی ہے کہ ایک شریف خاتون کو نیچ ذات چپراسی سے برسر بازار ذلیل کراؤ؟ کیا تمھاری عزت اسکو شرافت یقین کرتی ہے کہ تمھاری دینی بہن ہونے کے علاوہ نسبی رشتہ دار ہو اور تم اسکی حالت پر رحم نہ کھاؤ!؟ کیا یہی وہ معارف ہیں جن کے علم نے تم کو خدا کی عطا کی ہوئی نعمت کو ذلت کے ساتھ قید میں رکھنے کی تعلیم دی ہے؟ افسوس کہ تم ظالم ہو۔ اور کیا عجب ہے کہ تم کو اس نافرمانی کا جلدی بدلہ ملے افسوس کہ تم جانتے ہو۔ کہ کفران نعمت

کتنا بڑا جرم ہے۔ لیکن کچھ پرواہ نہیں کرتے۔ تم نے ہزارہا دفعہ قرآن شریف میں حضرت ایوبؑ کے واقعہ کو دیکھا ہوگا۔ اور انی مسنی الضر وانت ارحم الراحمین نظر سے گذرا ہوگا اور اسکے حسن قبول کے مژدہ سے بھی تمہاری آنکھیں واقف ہوئی ہونگی لیکن افسوس کہ اهلہ ومثلهم معهم نے تمہارے قلوب سنگی پر کچھ اثر نہ کیا۔ باوجود دعوے مسلمانی کے تمہاسے وجود۔ آواز قرآن سے مختلف تمہارے لیے بہتر ہے کہ تم اپنے اس ظالمانہ طرز عمل سے باز آؤ۔ ظلم کاری سے ہاتھ دھوؤ۔ اپنی حالت نا پر رحم کھاؤ۔ اور خدا تعالیٰ کی عطا کی ہوئی نعمت کو اپنے ظلم و تشدد سے آزاد۔ قید سے رہا اور ان کو اپنے ہر فعل میں مختار کردو۔ تمہارا یہ خیال محض غلط ہے کہ عورتیں مردوں سے ملکات ادبی میں کمزور ہیں۔ یورپ کی جدید تشریحی تحقیقات نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ جو مہمات مرد سر کر سکتے ہیں ان کو عورتیں بھی باحسن وجوہ انجام دے سکتی ہیں۔ ظاہر ہے کہ مرد ان ہی کی تربیت سے اس لائق ہوتے ہیں۔ جب زمین خراب ہوگی اور تربیت کرنے والیاں ناقص العقل ہوں گی تو سمجھ میں نہیں آتا کہ مرد کیسے کامل العقل ہو سکتے ہیں۔ تمہاری یہ محض جہالت ہے۔ نوح کے ہاں کنعان ممکن ہے لیکن کنعان کے ہاں نوح ممکن نہیں بنجر یلی و پتھریلی زمین ہرگز اچھے ثمر پیش نہیں کر سکتی۔ بلکہ بعض اوقات عمدہ زمین بھی ناقص بیل نمودار کرتی ہے۔ بس معلوم ہوا کہ عورتوں کی ناقص العقلی سے مرد نا قص العقل ہیں۔ یہ تمہاری کم ظرفی ہے کہ جس ہنڈیا میں کھاتے ہو اس میں سوراخ کرنے کی آغوش میں پرورش پاتے ہو۔ ان ہی پر باوجود اس علم کے

بہشت ماں کے قدم نیچے

ظلم و حکمرانی اپنا فخر یقین کرتے ہو۔ شدتِ غرور سے ان کے جذبات اور احساسات کو پامال کرتے ہو۔ قریب ہے کہ کفران نعمت کی پھٹکار تم کو ننا کر دے۔ تمہاری زندگیاں مٹ جائیں۔ اور تمہارے یہ ظالم وجود سینکڑوں من خاک کے نیچے دب کر مٹی ہو جائیں

اور اس مٹی کا مسکن بھی خدا تعالیٰ نافرمانی کی سزا میں جہنم بنا دے "الیس فی جہنم مثوی للمتکبرین"

تمہارے لیے یہی بہتر ہے کہ تم طبقۂ نسواں کو آزاد کر دو۔ اور اپنے دامن کو ظلم کے سیاہ دھبے سے پاک کرو۔

زاہد المودودی

# جیسی آپ کی مرضی

اندازاً رات کے ساڑھے گیارہ بجے ہونگے۔ گرمیوں کا موسم ہے آسمان پر اسوقت غضب کا نکھار ہے اسکی نیلگوں رنگت مغربی پری جمالوں کی نغیر سرگیں آنکھوں کا مقابلہ کرتی ہوئی نگاہوں میں کھُبی جاتی ہے۔ قمری مہینے کی ساتویں تاریخ نصف چاند ایک سیاہ رنگ لیے ہوئے ابر کے ٹکڑے سے آہستہ آہستہ نکل کر شبِ اول کی عروس چاردہ سالہ کے حجاب کا سماں دکھا رہا ہے جسکی روپہلی کرنیں ایک خوش جمال آئینہ رخسار کی اُن زلفوں سے چھیڑ چھاڑ کر رہی ہیں جو کچھ تو بکھر کر شعلہ عارض کی بلائیں لینے میں مصروف ہیں۔ کچھ شانوں کے ادھر اُدھر بل کھا رہی ہیں اور قدرتی شباب کے دلکش بہار کو اپنی آغوش میں لے کر اس بات کی دعویدار ہیں کہ ہم اس خزانۂ حُسن کے نگہبان ومحافظ ہیں جن سے بیگانہ نگاہیں دلچسپی لینے کے لیے خانۂ چشم سے مچل مچلکر بیتابانہ طور پر نکل رہی ہیں سیاہ سیاہ لمبے لمبے بالوں پر شعاع مہتاب کا اس ادائے دلفریب کے ساتھ اٹکھیلیاں کرنا کچھ اس بلا کا نظارہ ہے کہ مچلے ہوئے مضطرب دل مشکل سے بھی قابو میں رہ سکتے ہیں جب ایک جنس لطیف کے نظارہ رکن کا یہ حال ہے تو مردانہ جذبات کا خدا معلوم کیا حشر ہوگا۔

اتنے میں کسی نے نہایت مہذب پیرایہ میں متانت کے ساتھ دریافت کیا۔ اچھا اب اجازت ہے۔ جس کے جواب میں کسی کے نازک نازک گلاب کی پتی سے ہونٹوں کو ایک خفیف سی جنبش ہوئی اور ایک دلکش ملائم آواز ہوا میں گونجتی ہوئی سُنائی دی۔ جیسی آپ کی مرضی۔

سُننے والے کم بخت کے خرمن دل پر اس رسیلی آواز نے بجلیاں گرا دیں۔ اور وہ مایوسی کے

ساتھ اپنا زخمی جگر تھام کر رہ گیا۔ منٹ بھر کا وقفہ نہایت ہی قلیل وقت گنا جاتا ہے۔ لیکن اس تھوڑی سی دیر میں بھی خدا جانے کتنے خیال اس مصیبت زدہ کے دل میں آئے اور گذر گئے۔

- اچھا۔ جیسی آپ کی مرضی۔

اِن فقروں میں الٰہی کس بلا کا قیامت خیز جادو بھرا ہوا ہے۔ کہ پہلو میں دل کے ٹکڑے اُڑ گئے۔ خرمنِ صبر و قرار پر مایوسیوں کی بجلیاں کوند گئیں۔ کہنے والے ناز آفرین نازنین کی مایوسی، حسرت غم و اندوہ کے ساتھ اُس کی بیکسی اور بے بسی کی تصویر عبرت انگیز آنکھوں کے سامنے کھنچ گئی۔ ان لفظوں میں اللہ کس قیامت کا اثر پنہاں ہے۔ کہ سُننے والے کا چوٹ کھایا ہوا دل اُس کے قبضۂ اختیار سے نکل گیا۔ اور وہ نیرنگ خیال کے حیرت افزا طلسم میں پھنس کر اپنے دل ہی دل میں کہنے لگا۔

اچھا۔ جیسی آپ کی مرضی۔ اس کے کیا معنی ہوے۔ کیا کہیں یہ مطلب تو نہیں۔ کہ ہمیں آپ کی موجودگی کی ضرورت ہے اور آپ تشریف لیے جاتے ہیں۔ آپ کو گھر سے بغیر اطلاع کیے رات بھر رکھنا منظور نہیں ہے۔ لیکن اپنی بے کسی اور بے بسی کا خیال بھی اجازت نہیں دیتا کہ خوش دلی کے ساتھ آپ کو کہدیا جائے کہ بسم اللہ تشریف لیجائیے۔ بیشک یہی بات معلوم ہوتی ہے۔ بے محل سر شام سے آدھی رات تک خاموش رہنے سے صاف صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اندرونی تکالیف نے نازک دل کو پریشان کر رکھا ہے۔ لیکن ابھی تک اسکا فیصلہ کرنے کے لیے ہماری نگاہِ دوربیں قاصر ہے کہ یہ تکلیفیں اندرونی جسمانی ہیں یا روحانی گو انسانی تشخیص دونوں کا صحیح اندازہ لگانے میں یقیناً معذور ہے لیکن پھر بھی چہرہ ترجمان دل ہوا کرتا ہے۔ جسمانی تکلیف تو حالت بار آوری کو مدنظر رکھتے ہوئے ظاہری طور پر محسوس ہونے کے قابل ہے لیکن طبیعت چونکہ تکلیف پسند واقع ہوئی ہے اس لیے عادات کا لحاظ رکھتے ہوے جسمانی تکلیف کا خیال زیادہ تشویش میں نہیں ڈالتا ہے اس لیے لامحالہ ثابت ہوتا ہے کہ روحانی خلش زخم جگر پر نشتر زنی کر رہی ہے جسنے مہر سکوت دہن پر لگا رکھی ہے۔ اور اس امر کو زیر نگاہ رکھتے ہوے بلا پس و پیش کیے ایک تجربہ کار کہہ سکتی ہے کہ جنس لطیف کے لیے سب سے زیادہ رنج دہ خیال جو دنیا بھر میں ہے وہ ایک مرد کی بیوفائی۔ لاپروائی اور اسی قبیل کی باتیں ہیں۔ غالباً یہ کہ ضرور اسی قسم کا خیال جانِ روح بنا ہوا ہے در حقیقت جنس لطیف کی دنیا میں سب سے زیادہ رنجدہ جو امر ہے۔ وہ ایک مرد کی بیوفائی ہے مرد اپنے زعم باطل میں آزادی پسند ہوتے ہیں۔ وہ عورتوں کے دلکش طبقہ کو نہایت ہی حقارت کی

نظروں سے دیکھتے ہیں۔ گو بغیر عورت کے ان کے تمام سامان عیش کے علاوہ دنیا بھی ان کو روکھی پھیکی نظر آتی ہے۔ لیکن بیجا غرور اور نخوت انکو اس بات کی اجازت نہیں دیتے کہ کبھی ٹھنڈے دل سے تھوڑی دیر بھی بیٹھ کر یہ سوچ لیں کہ جیسے گاڑی بغیر دو برابر کے پہیوں کے نہیں چل سکتی۔ اسیطرح دنیا کا کارخانہ بھی مرد اور عورت کے یکساں حقوق دیے بغیر نہیں چل سکتا۔

مغربی فلاسفر کہتے ہیں کہ جب عورت پیدا ہوئی۔ اسکی روح سادگی میں ملبوس تھی اور مرد کی رہنمائی اور مدد کی محتاج نہ تھی۔ نازک اندام تھی۔ نہ شوخ تھی نہ شرم میں غرق۔ اسکے رگ و ریشہ میں ملائمت اور راحت بھری تھی۔ تلون مزاجی اُس میں نام تک کو نہ تھی اور لالچ سے بالکل پاک تھی۔ مرد کی عقل کا چراغ تھی۔ اُس کی خواہشات نفسانی کا محض شکار نہ تھی۔ اسی نے مرد کو وحشی سے انسان بنایا اور اُسکی زندگی میں برکت کا بیج ڈالا۔ اسوقت دنیا میں اختلاف کی اتنی کشمکش نہ تھی بلکہ جوانی میں سرور اور بڑھاپے میں راحت تھی۔ جن مصائب کے نیچے دب کر مرد چکنا چور ہو جاتے ہیں۔ عورتیں نہایت مستقل مزاجی صبر و شکیب سے اُسکو برداشت کرلیتی ہیں۔ بلکہ اُن میں ایک ایسی طاقت جرات اور اولوالعزمی پیدا ہو جاتی ہے کہ تمام مصیبتیں کافور ہو جاتی ہیں۔ جو عورتیں آسودگی کے عالم میں کمزور اور ناتواں خاوندوں کو وبال جاں معلوم ہوتی ہیں۔ وہ ایک عرصہ کے بعد شیر دل اور عالی حوصلہ بن جاتی ہیں اور جب اُن کے خاوند کسی مصیبت اور تکلیف کی وجہ سے شور و بکا کرتے ہیں یہ ان کو تسکین دیتی ہیں۔ اور صبر کی ہدایت کرتی ہیں۔ اپنی محبت اور بہار کی بیلیں ان کے گرد لپیٹ دیتی ہیں مرد کے جھکے ہوے سر کو اُٹھاتی ہیں اور پاش پاش شدہ دل کو ڈھارس بندھاتی ہیں۔

عورت مرد کا اعلے حصہ ہے۔ مرد جبتک شادی نہیں کرتا ادھورا رہتا ہے۔ عورت مجسم پاکیزگی ہے جس کی زیارت کے لیے مرد کو تو بہت بھیجتی ہے نیک مرد کے لیے بہشت ہے اور بد کے واسطے دوزخ۔ جسکے پاس جنس لطیف کا خزانہ نہیں وہ دنیا میں اپنا قرض ادا نہیں کرسکتا۔

عورت ایک سنہری فقرہ ہے جس کو جاسے خالق نے لکھا ہے اور اسکو فرشتے ہی سمجھ سکتے ہیں۔ اور بیقدری صرف شیطان اور اُس کے لشکری کرسکتے ہیں فقط میری تحریر ذراسے غور کی محتاج ہے۔ ساری کیفیت عالم لطیف کی منکشف ہو جائے گی۔ ورنہ جیسی آپ کی مرضی۔

اُم یوسف۔ (دہلی)

# جدید اکتشافات علمیہ

جو باتیں اب سے صدیوں پہلے ناممکن اور عقلاً محال خیال کی جاتی تھیں آج علوم وفنون کی ترقی کی بدولت اُن کا وجود و امکان عقول کو حیرت میں ڈالے ہوئے ہے"

اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ درجہ بدرجہ علوم و فنون کی ترقی ہر عصر میں تحقیقات و اکتشافات کا ایک جداگانہ عالم دکھاتی رہی ہے لیکن موجودہ صدی کے حیرت انگیز اکتشافات و اختراعات نے حکمارِ سابق کی آراء اور علوم قدیمہ کی بنیاد کو اسقدر متزلزل کر دیا ہے کہ اب اُن پر اعتماد نہیں کیا جا سکتا اور نہ اُن سے کسی تحقیقات میں قابلِ اطمینان مدد حاصل کی جا سکتی ہے اور اس بنار پر یہ کہنا بیجا نہیں ہے کہ تحقیقات جدیدہ اور اکتشافات حدیثہ نے علوم قدیمہ اور فلسفہ ماضیہ کو ساقط الاعتبار اور باطل کر دیا ہے"

اگرچہ ہمارے دعوے کا ثبوت موجودات عالم کے اُن آثار و خواص اور کیفیات موثرہ سے بخوبی ملتا ہے جن کی نسبت فلسفۂ قدیم اور حکمارِ سابق صحیح رائے نہ رکھتے تھے یا غلطی سے اُن کی قوتوں کا صحیح اندازہ کرنے سے پہلے وہ ایک غیر صائب رائے قائم کرکے فیصلہ قطعی کر چکے تھے اور آج وہی آثار و خواص اور کیفیات موثرہ کی تحقیقات کے خلاف کچھ کی کچھ ثابت ہو رہی ہیں لیکن ہم چاہتے ہیں کہ اپنے دعوے کے ثبوت میں آج ایک ایسا مسئلہ پیش کریں جس کی نسبت موجودہ صدی میں بھی وہی رائے ہے جو اب سے صدیوں پہلے تھی یعنی درازی یا ادامت حیات ذی روح" تاکہ دعوے کا ثبوت معقول ہونے کے ساتھ ہی اکتشافات جدیدہ کے حیرت انگیز حالات کا علم بھی ہو جائے"

موجودہ صدی تک اکثر حکمار اور محققین کی رائے یہ رہی ہے کہ ہر ذی روح شے

ایک طبعی مدت رکھتی ہے کہ اُس کے بعد اُسکا قیام ناممکن ہے یعنی ہر ذی روح کی حیات فانی اور غیر قائم ہے اور عمر طبعی پر پہنچ کر وہ فنا ہو جاتی ہے اور کوئی چیز ایسی نہیں کہ عمر طبعی پر پہنچنے کے بعد ذی روح کی حیات کو قائم رکھ سکے۔

ممکن ہے کہ اس مسئلہ میں کچھ لوگ اسکے خلاف بھی رائے رکھتے ہوں اور اپنے دعوے کا ثبوت پیش نہ کر سکنے کی وجہ سے اپنی رائے پر قائم نہ رہے ہوں لیکن حال میں فلسفۂ قدیم کی اس رائے کے خلاف جرمنی کے ڈاکٹر جارج کلبنز نے اپنی برسوں کی تحقیقات کا نتیجہ ظاہر کیا ہے اور بتایا ہے کہ ہر ذی روح کی حیات میں اضافہ کیا جا سکتا ہے۔

ڈاکٹر موصوف نے درازی حیات کے مسئلہ کے امکان پر سب سے پہلے توجہ کی اور اپنا پہلا تجربہ نباتات پر کیا اور ان کی عمر طبعی سے زیادہ نمو قائم رکھ کر تجربہ میں کامیابی حاصل کی۔

ڈاکٹر موصوف کی رائے ہے کہ اگر اس طریقہ سے جو انھوں نے درازی حیات کے لیے نکالا ہے کام لیا گیا اور تحقیقات مزید سے اس میں اضافہ کیا گیا اور درازیِ حیات کے آلات و قوی میں مناسب ترقی کی گئی تو یہ امر بہت آسان ہوگا کہ انسانی زندگی بڑھائی جا سکے۔

## عالمِ نباتات

زمانۂ ارسطو سے یہ مسئلہ مسلم چلا آتا ہے کہ ہر اُگنے والی چیز یعنی نباتات ایک مدت طبعی رکھتی ہے جس میں اُسکی زندگی کے مختلف مدارج ہوتے ہیں پہلے وہ زمین سے اُگتی ہے پھر نشو و نما ہوتا ہے اسکے بعد پھول و پھل آتے ہیں اور پھر موت اُسکا خاتمہ کر دیتی ہے۔ ڈاکٹر جارج کلبنز نے اس اصول کو غلط ثابت کر کے دکھایا ہے کہ نباتات کا پیدا ہونا نشو و نما پانا پھول و پھل لانا ہر ایک درجہ میں اضافہ کیا جا سکتا اور عرصہ تک اُن کو باقی و قائم رکھا جا سکتا ہے۔

ڈاکٹر موصوف نے عرصۂ دراز کے تجربات و مشاہدات کے بعد نباتات کی ایک قسم جس کا نام "سایپرولینا مکستا" saprolegnia mixeta تھا اپنے تجربہ کے لیے انتخاب کیا یہ گھاس مردہ مکھیوں کی کھاد میں پیدا ہوتی ہے اور دو ہفتہ سے زیادہ سرسبز نہیں رہتی ڈاکٹر موصوف نے اس گھاس پر اپنا عمل شروع کیا اور اسمیں اسقدر قوت پیدا کی کہ چھ سال تک اسکو سرسبز و شاداب رکھا۔

اسکے علاوہ ڈاکٹر موصوف نے اور چیزوں پر بھی اپنے عمل کا تجربہ کیا اور بعض مرجھائی ہوئی اور خشک شدہ گھاسوں کو قوت عمل سے سرسبز و شاداب کر کے عرصہ تک اُن کو قائم و باقی رکھا۔

ڈاکٹر موصوف کا بیان ہے کہ اگر ذی روح کی اغذیہ حرارت رطوبت اور روشنی کی شرائط کو پورے طور پر بجا لایا جائے اور تحقیقات و تجربات کے موافق عمل کو جاری رکھا جائے تو ذی روح مخلوق مدت طبعی کے بعد عرصۂ دراز تک قائم و باقی رہ سکتی ہے لیکن مدت طبعی کے بعد توالد و تناسل کا سلسلہ باقی نہیں رہتا اور مدت طبعی کے ساتھ ہی ختم ہو جاتا ہے۔

جن شرائط و اعمال اور آلات سے نباتات کی مدت زندگی میں اضافہ کیا جاسکتا ہے اگر اُن میں کسی قسم کا کوئی خلل واقع ہو جائے تو ڈاکٹر موصوف کی راے ہے کہ خلل کے نقصان کو دور کرنے کے لیے اُن وسائل و اسباب کو اختیار کیا جائے جو حفاظت نوع کے لیے طبعی طور پر مقرر ہیں ان اسباب و وسائل سے یہ خلل دور ہو جاتا ہے۔

ایک جاپانی ڈاکٹر نے جس کا نام "شیرتا شیرو" ہے ڈاکٹر جارج کلنبر کی تحقیقات سے فائدہ اُٹھا کر ایک ایسا آلہ ایجاد کیا ہے جس سے نباتات کے شعور و ادراک اور زندگی کا حال دریافت ہو جاتا ہے۔"

جاپانی ڈاکٹر اپنے آلہ کی قوت بڑھانے کی کوشش میں ہے اور چاہتا ہے

کہ اس میں اتنی قوت پیدا ہو جائے کہ انسانی زندگی کے اضافہ میں بھی کام آسکے۔

## نبات اور حیوان

مذکورہ بالا سطروں سے معلوم ہوا ہوگا کہ ارسطو وغیرہ حکماء سابق اور فلسفۂ قدیم کی رائے موجودہ اکتشافات نے غلط و غیر صحیح ثابت کر دیں اب اسکے متعلق ایک اور مسئلہ یہ باقی رہ جاتا ہے کہ نباتات پر اگر اسکا تجربہ کامیاب ثابت ہوا اور انکو عمر طبعی سے زیادہ قائم و برقرار رکھا گیا تو اس سے حیوانی زندگی کو کیا فائدہ پہنچ سکتا ہے کیونکہ اب تک یہ امر مسلّم چلا آتا ہے کہ حیوانات و نباتات کی زندگی اعمال آثار و خواص اور کیفیات میں فرق ہے اور دونوں کے اعمال و کیفیات کا فرق پہچاننا نہ صرف مشکل بلکہ ناممکن ہے۔ اور اس صورت میں کہ باہمی تمیز کا کوئی طریقہ معلوم نہیں یہ کیونکر ممکن ہے کہ نباتات پر حیوانات کو قیاس کر لیا جائے اس مسئلہ پر ہندوستان کے مشہور ڈاکٹر بوس پروفیسر میڈیکل کالج کلکتہ نے اپنی عمر کے بہت سے حصہ میں غور و فکر کیا ہے اور آخر تجربات و مشاہدات نے انہیں اس نتیجہ پر پہنچا دیا ہے کہ نباتات کے اعمال بھی مثل حیوانات کے اعمال کے ہیں۔ ڈاکٹر موصوف نے اپنی تحقیقات کو مضبوط و قابل اطمینان دلائل و ثبوت کے ساتھ پیش کیا ہے جن میں سے ایک دلیل یہ ہے کہ نباتات میں ایک مقدار کہربا کی پائی جاتی ہے جب کوئی جز کسی نبات کا کسی وجہ سے معطل ہو جائے یعنی اپنے فعل کو چھوڑ دے تو قوت کہربائی اسکو پھر اصلی حالت پر لے آتی ہے۔

ڈاکٹر بوس نے نباتات میں قوت کہربائی کا قیاس بہت سے وجوہ سے کیا ہے جیسے نباتات کا قانون و ضابطہ کے ساتھ سونا اور بعض بے حس کر دینے والی چیزوں سے متاثر ہونا وغیرہ بھی ہے۔

بعض درختوں کو ڈاکٹر بوس نے دیکھا کہ ان کا نشو و نما دیر سے ہوتا ہے اس قسم کے درختوں پر ڈاکٹر موصوف نے قوت کہربائی کے ذریعہ اپنا عمل کیا اور تجربہ سے

معلوم ہوا کہ اُن کے نشو و نما کی رفتار بہت کچھ بڑھ گئی ہے اور اُن میں صلاحیت قبول بھی پیدا ہوگئی ہے۔

غرض ڈاکٹر بوس نے اس مسئلہ کو بھی اپنی تحقیقات سے صاف کر دیا ہے کہ حیوانات اور نباتات اپنے اکثر اعمال و کیفیات کے لحاظ سے یکساں ہیں اور جن اشیاء کا عمل نباتات پر کارگر ہو سکتا ہے حیوانات بھی اُن سے متاثر ہو سکتے ہیں اور اس بنا پر محققین یورپ اس رائے سے متفق ہوتے جاتے ہیں کہ ڈاکٹر جارج کلبنر اور ڈاکٹر شیر و تاشیر کی نباتات پر درازیِ حیات میں کامیابی اس امر کی ضامن ہے کہ ہر ذی روح کی درازی حیات میں کامیابی حاصل کی جائے۔

بعض محققین یورپ کی رائے ہے کہ اگرچہ ڈاکٹر جارج کلبنر اور ڈاکٹر شیر و تاشیر نے درازی حیات نباتات میں کامیابی حاصل کر کے ہر ذی روح کی حیات کی درازی کو ممکن بنا دیا ہے لیکن نباتات اور حیوانات کے مدارِ حیات میں جسقدر بھی فرق پایا جاتا ہے اُسکو پیش نظر رکھتے ہوئے ابھی اس امکان میں بعض دقتیں ضرور پیش آئیں گی اور ان دقتوں اور مشکلات پر غالب آ جانے کے بعد ہر ذی روح کی درازی حیات کا مسئلہ حل اور صاف ہو جائے گا۔

اصل یہ ہے کہ ڈاکٹر جارج کلبنر، ڈاکٹر شیر و تاشیر اور ڈاکٹر بوس کی تحقیقات اور تجربات نے درازی حیات کے مسئلہ کو کسی قدر حل ضرور کر دیا ہے اور بعض نباتات کی درازی حیات سے اس اہم مسئلہ کی بنیاد پڑ چکی ہے لیکن ابھی وہ وقت دور معلوم ہوتا ہے جبکہ ہر ذی روح کی حیات کی درازی کے حل کا مسئلہ امکان سے وجود میں آجائے اسلیے امکانی پہلو سے یہ کہا جا سکتا ہے کہ اگر ڈاکٹر جارج کلبنر وغیرہ نے اس مسئلہ پر غور و فکر کیا اور جن آلات سے نباتات کی درازیِ حیات کو ممکن بنا دیا ہے اُن میں مناسب ترمیم و اصلاح اور ترقی کی گئی تو ہر پہلو سے یہ مسئلہ حل ہو جائے گا۔

اگر اس موقع پر علم تصوف کی اُن قوتوں اور روحانی طاقتوں کا ذکر کیا جائے جن سے یہ مسئلہ اب سے بہت پہلے حل ہو چکا ہے اور جس کے نظائر کی کثرت شائبہ ریب وشک باقی نہیں رکھتی تو بیجا نہ ہوگا کیونکہ جن آلات اور قوتوں سے آج ڈاکٹر جارج کلبر اور ڈاکٹر شیرو تا شیر خارجی طریقہ پر کام لے رہے ہیں اُن سے زیادہ قوی طاقتوں سے حاملان تصوف روحانی طور پر کام لیتے تھے اور مدتوں اس عمل سے حیات انسانی کو قائم و برقرار رکھتے تھے۔

یہ امر مسلم ہے کہ انسانی اعضاء و جوارح اور اجزار جسم میں ایسے بعض اجزار بھی ہیں جن کا اثر اندرونی یا روحانی طور پر دوسرے جسموں میں بغیر حلول ومس کیے ہوئے پہنچ سکتا ہے۔ یہی وہ اجزار ہیں جو بعض انسانوں میں بعض روحانی ریاضتوں سے زیادہ قوی ہو جاتے ہیں اور ان سے بعض فوق العادت کام لیے جا سکتے ہیں درازیِ حیات میں عموماً اسی قوت سے کام لیا جاتا تھا اور اب بھی لیا جا سکتا ہے لیکن اسکے لیے وہ روحانی ریاضتیں تقریباً ناممکن ہیں جو اب سے پہلے حاملان تصوف کرتے تھے۔

بہرحال جو بات اسلام کے اک گروہ نے اپنی روحانی طاقتوں سے حاصل کی تھی اب وہ عرصۂ دراز کے بعد خارجی آلات و اثرات سے اُنھیں اصول پر ممکن بنائی جا رہی ہے اور یہ خیال ایک حد تک قابل تسلیم ہے کہ یہ امکان ضرور عملی معنے میں وجود پذیر ہوگا

آغا رفیق (بلند شہری)

---

# سروجنی نائڈو

ہندوستان نے گذشتہ زمانہ میں بہت سے کاملین پیدا کیے۔ وہ لوگ شہرت کی دنیا میں چاند وسورج بن کر چمکے۔ مگر جس طرح اصل چاند اور سورج کو قانون قدرت کے مسلمہ قواعد کے مطابق طلوع۔ عروج کے بعد غروب کی منزل طے کرنا لازمی ہے اسی طرح وہ لوگ بھی غروب ہوگئے۔ ہندوستان جس نے ہر زمانہ میں کچھ نہ کچھ کاملین پیدا کیے آج اس گئے گذرے زمانہ میں بھی کچھ لوگوں کو اپنی آغوش میں پالنے کا فخر کرسکتا ہے۔

سروجنی نائڈو بھی ہندوستان کے اُن قابل لوگوں میں سے ہیں جن پر مادرہند کو بجا طور پر ناز ہوسکتا ہے۔ سروجنی نائڈو کی شہرت آج اگر ہندوستان میں واحد قابل فخر انگریزی شاعرہ اور ایک محب وطن مصلح خاتون کی حیثیت سے ہے جس نے اپنی زندگی کا مقصد ہندوستان کے فرزندوں اور دختروں کی بہبودی قرار دیا ہے تو سروجنی نائڈو بیرونی ہندوستان اور خصوصیت کے ساتھ انگلستان اور اُن مقامات میں جہاں انگریزی سمجھی جاتی ہے بلند تخیل رکھنے والی مشرقی جذبات کی انگریزی زبان میں ترجمانی کرنے والی شاعرہ کی حیثیت سے مشہور رہے۔

ہندوستان نے اس وقت تک دو ممتاز انگریزی شاعر پیدا کیے ہیں جو دونوں عورتیں ہیں جن میں سے ایک مس تورودت آنجہانی تھیں اور ایک دوسری خاتون جو اُن سے بھی گوے سبقت لے گئی ہیں مسز نائڈو ہیں۔ آپ ۱۳ فروری ۱۸۷۹ء کو بمقام حیدرآباد پیدا ہوئیں آپ کے والد ماجد ڈاکٹر اگھورناتھ چٹوپادیائے برہمن گام (مشرقی بنگال) کے چٹرجیوں کے مشہور برہمن خاندان سے تعلق رکھتے تھے اور آپ کے آباؤ اجداد علوم سنسکرت اور ویدک کی تعلیم میں خاص طور پر ممتاز سمجھے جاتے تھے

ڈاکٹر چٹوپادیائے نے ایڈنبرا یونیورسٹی سے ۱۸۷۷ء میں ڈاکٹر آف سائنس کی ڈگری حاصل کی اور ولایت سے واپس آکر نظام کالج کی بنیاد ڈالی۔ سروجنی چٹوپادیائے ڈاکٹر مذکور کی سب سے بڑی صاحبزادی ہیں۔ آپ بچپنے ہی سے بہت تیز طبیعت ذکی و ذہین واقع ہوئی ہیں اور شاعرانہ جذبہ آپ کو قدرت نے ازل سے ودیعت کر دیا تھا جس کو آپ کے والد بزرگوار بھی باوجود کوشش کے دبا نہ سکے۔ اس واقعہ کے متعلق مسز نائڈو نے خود تحریر فرمایا ہے کہ میرے والد کی یہ خواہش تھی کہ میں علم ریاضی اور سائنس کی ماہر بنوں۔" قابل فخر سروجنی نے جو آج دنیا میں سروجنی نائڈو کے نام سے مشہور ہیں ۱۲ برس کی عمر میں مدراس یونیورسٹی کے میٹریکولیشن کا امتحان پاس کیا اور لوگوں پر اپنی ذکاوت کا سکہ بٹھا دیا۔ بہت سے لوگوں کو یہ معلوم کرکے تعجب ہوگا کہ میٹریکولیشن پاس کرنے سے قبل ہی آپ کا شاعرانہ جذبہ نمایاں ہو گیا تھا۔ آپ اپنے ایک خط میں جو آپ کے مجموعۂ نظم "گولڈن تھرشہولڈ" کے دیباچہ میں چھپا ہے جو دیباچہ آرتھر سمنس کے زور قلم کا نتیجہ ہے لکھتی ہیں "ایک روز جب کہ میں ۱۱ برس کی عمر کی تھی جبر و مقابلہ کا ایک سوال حل کر رہی تھی مگر سوال حل ہونا تھا نہ ہوا اور اس کی جگہ ۱۳۰۰ سطروں (مصرعوں) کی ایک نظم عالم وجود میں آگئی" یقیناً سروجنی نائڈو کو اس وقت سوال کے حل نہ ہونے سے افسوس ہوا ہوگا مگر آج شاید وہ بھی اس سوال کے حل نہ ہونے سے بہت خوش ہوں گی کون جانتا تھا کہ ۱۱ برس کی بچی کے شاعرانہ جذبات ایک سوال کے حل نہ ہونے سے بیدار ہو جائیں گے اور پھر وہ اس کی آیندہ زندگی کو شاعرانہ زندگی اور قابل فخر شاعرانہ زندگی بنا دیں گے۔ آپ کی عمر زیادہ برس سے بھی کچھ کم ہی ہوگی جبکہ آپ کی آیندہ زندگی کی ایک اہم منزل نے وقت طلب صورت اختیار کر لی۔ یعنی یہ کہ ڈاکٹر گوندہ راجولا نائڈو جو آگے چل کر آپ کے خاوند ہوئے گو ایک ممتاز خاندان سے تعلق رکھتے ہیں مگر برہمن نہیں ہیں اور اس سبب سے سروجنی چٹوپادیائے کو سروجنی نائڈو بننے کے لیے

کچھ دقتوں کا سامنا کرنا پڑا۔ مس سروجنی کو ۱۸۹۵ء میں ولایت اُن کی مرضی کے خلاف ریاست حیدر آباد سے وظیفہ حاصل کرکے بھیجدیا گیا۔ ۱۸۹۸ء تک وہ ولایت میں رہیں کنگس کالج لندن اور اُسکے بعد گرٹن میں تعلیم پاتی رہیں ۱۸۹۸ء میں آپ کی صحت خراب ہوئی اور ہندوستان واپس آئیں۔ ہندوستان میں آنے کے بعد آپ نے ڈاکٹر نائڈو سے جو اڈنبرا یونیورسٹی کے ایم۔ بی۔ سی۔ ایم ہیں شادی کرلی۔ اُس وقت یہ ایک بڑی جسارت کا کام تھا کیونکہ اُس زمانہ تک ذات پات کی مشکلات اتنی کم نہیں ہوئیں تھیں جتنی اب کم ہیں۔ جس زمانہ میں آپ ولایت میں تھیں اُس وقت آپ کئی مرتبہ اٹلی بھی گئیں اور اٹلی کا ملک آپ کو بہت پسند آیا۔ اپنے خطوط میں اٹلی کی بہت تعریف کی ہے۔ جس وقت آپ پہلی مرتبہ تعلیم کی غرض سے ولایت گئیں اُس وقت آپ خاصی شہرت حاصل کرچکی تھیں کئی نظموں کے علاوہ ایک ڈراما کی مصنف تھیں آپ کی اُس وقت کی حالت کے متعلق ایڈمنڈ گاس نے جنکو سروجنی نائڈو نے اپنی شاعری کی موجودہ روش پر ڈالنے والا قرار دیا ہے اور جنھوں نے آپ کی نظموں کے دوسرے مجموعہ "برڈ آف ٹائم" (وقت کا پرند) کا دیباچہ لکھا ہے یوں بیان کیا ہے کہ "جسوقت سروجنی چٹوپادھیا ولایت آئیں تو وہ ۱۶ برس کی لڑکی تھیں مگر انگریزی لڑکیوں سے وہ اسیقدر مختلف تھیں جسقدر ایک سوسن کا پھول ناگ پھنی سے۔ اُن کی دماغی پختگی حیرت انگیز تھی مطالعہ غضب کا تھا اور دنیا کی معلومات میں مغربی لڑکیوں سے بدرجہا افضل تھیں" لندن پہنچنے کے تھوڑے ہی عرصہ بعد آپ مسٹر ایڈمنڈ گاس کے خاندان میں متعارف ہوئیں اور زیادہ عرصہ تک مسٹر گاس سے اپنی شاعری کو چھپا نہ سکیں۔ سروجنی نائڈو کی شاعری میں تغیر پیدا ہونے کے واقعہ کو خود مسٹر گاس نے اپنے دیباچہ میں بیان کیا ہے جس میں ظاہر کیا گیا ہے کہ مسٹر گاس نے اُن سے کہا "ہم دیکھنا

چاہتا ہوں کہ آپ نے کیا لکھا ہے" اسپر ایک بنڈل اُن کے سپرد کر دیا گیا جس کو دیکھکر اُنھیں مایوسی ہوئی۔ گو وہ کلام شاعرانہ غلطیوں سے پاک تھا مگر اُس کی بنیاد مغربی خیالات اور ٹینیسن اور شیلے کی روش پر تھی اور اُس میں عیسائیت کی جھلک بھی موجود تھی اُسے دیکھکر آپ نے ہدایت کی کہ آپ مشرقی خیالات مشرقی جذبات مشرقی مناظر کو لکھا کریں پھولوں درختوں کو بیان کریں اور انگریزی زبان میں ہندوستان اور اپنے صوبہ کو پیش کریں جس سے لوگ یہاں واقف نہیں ہیں یعنی آپ کو دکن کی ایک حقیقی شاعرہ بننا چاہیئے"۔ مسٹر گاس نے یہ بھی ظاہر کیا ہے کہ "سروجنی چٹا پادیا نے میری رائے مان لی اور اُسکے بعد غالباً ایک حرف بھی پرانی روش پر نہ لکھا"۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ سروجنی نائڈو انگلستان میں جس نظر سے دیکھی جاتی ہیں اُس کا حال ذیل کے اُن خیالات سے ظاہر ہوگا جو انگلستان کے اخبارات نے آپ کی نظموں کے پہلے مجموعہ پر ظاہر کیے ہیں۔

"سروجنی نائڈو کے شاعرانہ مشرقی مضامین اور نظموں کو میں سب سے بہتر خیال کرتا ہوں اس چھوٹی سی کتاب سے مجھے امید ہے کہ اُن معترضین کی زبان بند ہو جائے گی جو کہتے ہیں کہ عورت شاعری نہیں کر سکتی" ریویو آف ریویوز

"اُن کے اشعار خود زبان حال سے نغمہ سرائی کرتے ہیں اور ہر شعر میں جذبات کوٹ کوٹ کر بھر دیے گئے ہیں اس موقع پر مغربی اور مشرقی تمدن کا اتحاد بُرا نہیں رہا اُس نے شاعرہ کو نئی آنکھیں بخش دیں جنکی بدولت وہ پرانی چیزوں کو ایک نئے عالم میں دیکھ سکی اسکا نتیجہ ایسا عجیب ہے کہ جسے ہم نظم کہنے سے باز نہیں رہ سکتے" ٹائمس

سروجنی نائڈو ایک فصیح و بلیغ مقرر بھی ہیں اور ایک سوشیل ریفارمر بھی۔ آپ اپنی صنف کا درد غایت درجہ اپنے دل میں رکھتی ہیں جن لوگوں نے آپ کو کبھی تقریر کرتے سنا ہے وہ بتا سکتے ہیں کہ وہ کس قدر مادر ہند کی محبت رکھتی ہیں اور کن کن طریقوں سے وطن کی خدمت کرنا چاہتی ہیں۔ آپ کی کوئی تقریر حب وطن۔ خدمت صنف لطیف کے موضوع سے خالی نہیں ہوتی

آپ نے ہندوستان کے سیاسی سوشیل پلیٹ فارموں پر اکثر تقریریں کی ہیں جس وقت آپ تقریر کرنے کھڑی ہوتی ہیں اُسوقت آپ پر ایک وجدانی کیفیت طاری ہوجاتی ہے اور بلا مبالغہ ہر سُننے والے کو وجد پیدا کرادیتی ہے۔ آپ کا طرزِ تقریر نہایت دل آویز اور شیریں ہوتا ہے اور یہ معلوم ہوتا ہے کہ ایک خدا اور شاعر نظم کو منضبط کر کے اچھے لوگوں تک پہنچانے کا کام کر رہا ہے۔ درد۔ جوش محبت ہمدردی یہ ایسی باتیں ہیں جو آپ کی تقریر کا نمایاں جزو ہیں۔ بڑے سے بڑا مجمع آپ کی تقریر کے وقت اس حالت میں ہوتا ہے کہ گویا ہر شخص کی روح پر کسی دوسرے کا قبضہ ہے اور تقریر کرنے والے کی روح خود اسکے قبضہ میں نہیں ہے بلکہ کوئی نامعلوم قوت اُس سے تقریر کرا رہی ہے۔ ہندوستان میں اسوقت بہت سے انگریزی زبان کے مقرر ہیں مگر بلاخوف تردید کہا جا سکتا ہے کہ کسی ایک شخص کی تقریر کو قدرت نے وہ دل آویزی نہیں بخشی جو مسز نائڈو کے حصہ میں آئی ہے آپ کی حرکات و سکنات سے شاعری ٹپکتی ہے ہر لفظ شاعرانہ جذبہ میں ڈوبا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ اصل یہ ہے کہ سروجنی نائڈو کسی دوسرے وقت سے زیادہ تقریر کرتے وقت شاعرہ اور مجسم شاعرہ معلوم ہوتی ہیں شاعری اور حسن سے آپ کی محبت کا صحیح علم اُسوقت ہو سکتا ہے جب کوئی شخص آپ کو تقریر کرتے وقت دیکھے۔ معلومات کا دائرہ نہایت وسیع ہے اُردو فارسی اور اُسکی شاعری کا مذاق سلیم آپ میں پایا جاتا ہے اسکی ایک مثال ہم ایک واقعہ کو پیش کر کے دیتے ہیں۔

ایک نازک شاخ پر گلاب کا ایک دل آویز پھول ہوا کے جھونکوں سے جھوم رہا ہے۔ اُس پھول میں سے شاعرانہ نغمے پیدا ہو رہے ہیں اور لوگوں کے دلوں کو مسخر کر رہے ہیں۔ نغمے آدھ گھنٹے سے جاری ہیں۔ نغموں کے تسلسل میں کچھ خرابی واقع نہیں ہوئی مگر کچھ طرز بدلا اور لوگوں نے اس شعر کو سنا ؎

در رہ منزل لیلےٰ کہ خطرہاست بسے　　شرط اول قدم آنست کہ مجنوں باشی

اس شعر کے بعد پھر نغموں کا سلسلہ شروع ہوگیا لوگ شعر، مقرر اور تقریر کے اثر میں ڈوب گئے تقریر کے اختتام پر اسلام کے بعض احکام کا حوالہ دیا گیا اُسکے بعد مسز نائڈو اپنی کرسی پر متمکن ہوگئیں۔ یہ تقریر آل انڈیا مسلم لیگ کے گذشتہ اجلاس میں کی گئی تھی ہم طوالت کی وجہ سے اس مضمون کو مجبوراً ختم کرتے ہیں اگر ممکن ہوا تو آیندہ مسز نائڈو کی شاعرانہ زندگی پر کچھ لکھیں گے۔

**ایک معرف**

# تلاشِ عیش

(سلسلے کے لیے جون نمبر ملاحظہ ہو)

حسینہ ہفتوں اسی دُھن میں رہی کہ کس طرح تھیٹر جاؤں۔ آخرکار جوئندہ یابندہ ایک موقع اسے مل ہی گیا۔ مولوی صاحب اپنے پیر و مرشد کے پاس ایک روز الہ آباد گئے۔ مولانا صاحب قبلہ کی طبیعت کچھ ناساز ہوگئی تھی جسکی اطلاع بذریعہ تار مولوی فخرالدین صاحب کو بھی کی گئی تھی۔ اسی قسم کی اطلاعیں مولانا کی جانب سے ان کے تمام ذی عزت مریدوں کو کردی جاتی تھیں اگرچہ مولانا صاحب خود اپنے کو اس کا ذمہ دار نہیں قرار دیتے تھے بلکہ جب مرید ایک ایک کرکے پہنچتے تو ان پر مولانا برہم ہوتے کہ تم لوگ اپنا کاروبار چھوڑ کر کیوں آئے اور اطلاع کا الزام میاں انیس احمد کے سر تھپتا کہ فرط محبت اور بیوقوفی کی وجہ سے انھوں نے تار دیے۔ اور بیچارے انیس احمد بھی ایسے اہل جنت کہ یہ سمجھ لیتے کہ مجھ ہی سے بیوقوفی ہوئی دنیا میں ایسے پاک نفوس کثرت سے موجود ہیں جو دوسروں کے اشاروں سے کوئی کام کرتے ہیں اور اس کام پر جب الزام بیوقوفی دہی صاحب لگاتے ہیں جنکے ایما سے وہ کام ہوا تو بغیر چون و چرا کیے اپنی حماقت کے قائل ہوجاتے ہیں۔ یہ ہی برگزیدہ ذاتیں ہیں جو ذہین اور تیز دماغ والوں کو مکار اور فریبی بننے کی ترغیب دیتی ہیں اور بغیر جانے ہوئے انکی معین اور مددگار ہو جاتی ہیں سچ ہے کہ کمزوری اور بے وقوفی دنیا کے لیے اس معنی میں ایک بڑی مصیبت ہے کہ تو ہونکے اصلی اخلاق اس سے مٹ جاتے ہیں۔ دغا فریب ظلم و تعدی اسی طرح کی بداخلاقی ہے جیسے حرام کاری جو بذریعہ بدفعل عورتوں کے عمل میں آتی ہے۔ جس طرح ایک بدفعل عورت کسی مرد کو حرام کار بناتی ہے اسی طرح ایک بے عقل آدمی ایک ذی عقل کو

دغا باز اور ایک کمزور دوسرے طاقتور آدمی کو ظالم بنا دیتا ہے۔ ایک قوم دوسری قوم پر حکومت اسی وجہ سے کرتی ہے۔ ورنہ اعلےٰ اخلاق کے یہ بالکل منافی ہے۔

بہرحال حسینہ کو موقع ملا اور اس نے پورا فائدہ اس سے اُٹھایا نصیبن کے لڑکے کے ذریعہ سے گاڑی منگائی گئی۔ گاڑی کی چھت پر وہ بیٹھا اور گاڑی کے اندر حسینہ اور نصیبن بیٹھ کے روانہ ہوئیں۔ حسینہ کے خوف کی یہ حالت تھی کہ راستہ میں جو بڈھا آدمی نظر آتا تھا اسکو یکایک یہ ہی خیال ہوتا تھا کہ میرا شوہر ہے۔ لرزتی اور کانپتی ہوئی حسینہ تھیٹر پہنچی۔ نصیبن کے لڑکے نے ٹکٹ لاکے دیے اور زنانہ درجہ کے دروازہ تک دونوں عورتوں کو پہنچا کر واپس آیا اور چار آنہ والے درجہ میں اس طرح جا کے بیٹھا جیسے کوئی اپنے گھر میں آکے بیٹھتا ہے۔

حسینہ جس وقت پہنچی ہے اس وقت تک تماشہ شروع نہیں ہوا تھا پردہ پڑا ہوا تھا۔ روشنی سے پورا تھیٹر جگمگا رہا تھا۔ دبی آوازوں سے لوگ باتیں کر رہے تھے۔ کوئی ہنستا تھا کوئی مسکراتا۔ ہر شخص کے چہرہ پر خوشی اور بشاشتی تھی یہ معلوم ہوتا تھا کہ یہ دنیا کا وہ حصہ ہے جہاں غم و فکر کا دخل نہیں ہے۔ حسینہ نے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر اس منظر کو دیکھنا شروع کیا اور دل میں خیال کرنے لگی کہ دنیا میں ایسے لوگ بھی ہیں جو ایسی خوش و خرم زندگی بسر کرتے ہیں۔ اتنے میں ایک پارسی دو لیڈیوں کو ساتھ لے کے آرکسٹرا میں آیا اور اپنی ریزرو کی ہوئی سوفا پر بیٹھ گیا۔ دونوں جوان عورتیں خوش دلی اور مسرت کی زندہ تصویریں تھیں۔ حسینہ کی نگاہیں انکے چہروں پر گڑ گئیں تھوڑی دیر تک اسی طرح انکی صورت دیکھا کی اس کے بعد ایک ٹھنڈی سانس بھری اور دوسری جانب دیکھنے لگی۔ ایک خوش پوشاک اور حسین عورت اسکے پاس بیٹھی تھی حسینہ کی حیرت زدہ صورت دیکھکر اس نے دریافت کیا "کیا آپ پہلی مرتبہ تھیٹر آئی ہیں"

حسینہ - جی ہاں اس سے پہلے میں کبھی نہیں آئی - دیکھیے کیسی چہل پہل اور لطف کی جگہ ہے۔

عورت - لطف کے واسطے تو لوگ یہاں آتے ہی ہیں۔ آج تماشہ بھی بہت اچھا ہے۔ اچھا کیا آپ نے جو آج آئیں۔ آپ کے صاحب بھی آئے ہوں گے۔ میرے صاحب تو (اشارہ کرکے) وہ بیٹھے ہیں۔

حسینہ - تو کیا آپ اپنے میاں کے ساتھ آئیں

عورت - میں سیکڑوں دفعہ آچکی ہوں۔ مگر ان کے ساتھ ہی آتی ہوں مجھے اکیلے آتے اچھا نہیں لگتا، مجھے یہی خیال آتا ہے کہ میں یہاں چلی آؤں گی تو وہ اکیلے گھر میں رہیں گے دل گھبرائے گا۔

اسکے ساتھ ایک دوسری عورت بھی تھی وہ بولی "ڈرتی ہو گی کہ اکیلے گھر میں بیٹھ کے کوئی گل نہ کھلائیں"

عورت - نہیں خدا کی قسم ان کی طرف سے مجھے بالکل اطمینان ہے ان باتوں کا دل میں خیال بھی نہیں۔

حسینہ کا دل اس نسوانی خیال سے بالکل ہی پاک تھا اس لیے اس جملہ پر مسکراہٹ تک نہ آئی۔ پہلی عورت نے اپنے سوال کو پھر دُہرایا۔

"آپ کے میاں کون سے ہیں"

حسینہ :- (کچھ ٹھہر کے) وہ میرے ساتھ نہیں آئے ہیں۔

دوسری عورت :- تو آپ کو بھی اپنے میاں کی طرف سے ہماری بہن کی طرح بالکل اطمینان ہے۔

حسینہ :- اطمینان کس بات کا۔

یہ باتیں ہو ہی رہی تھیں کہ گھنٹی بجی اور پردہ اُٹھا۔ حسینہ کی نظر کے سامنے

یکایک وہ سماپیش ہوگیا جس کا خیال دماغ میں وہ قائم کرہی نہیں سکتی تھی -
بے اختیار کرسی پرسے بالشت دو بالشت اونچی ہوگئی - اسی بے اختیاری میں
منھ سے نکل گیا " اہاہاہا " اور اتنی زور سے کہ نیچے سے بہت سے مرد اوپر دیکھنے لگے -

**پہلی عورت** :- اے ہے آپ تو بچوں کی طرح خوش ہورہی ہیں - دیکھیے سب
لوگ آپ کی آواز سے اوپر دیکھنے لگے -

حسینہ شرما کے چپکی بیٹھ گئی -

تھیٹر میں تماشا " حُسن کی دیوی " کا تھا - اس تماشہ کو نیشنل تھیٹریکل کمپنی نہایت
سازو سامان کے ساتھ اسٹیج پر لائی تھی - اسکو کامیاب بنانے میں کمپنی نے کوئی دقیقہ
اُٹھا نہ رکھا تھا - صرف کثیر سے تمام سامان و پوشاک مہیا کی گئی تھی اور ملک کے استاد
ایکٹروں کے سپرد ہر ایک پارٹ کیا گیا تھا - دربار حرام آباد کا سین جسکو دیکھ کے
حسینہ کے مُنھ سے بے اختیار آہاہاہا نکل گئی تھی واقعی ایسا تھا کہ یکایک دیکھنے
سے آنکھوں میں چکا چوند ہو جائے - اسکے ساتھ پھر ایک دلکش نغمہ اور دلفریب رقص
یہ سب چیزیں ایسی تھیں کہ انسان کی طبیعت اپنی اصلی حالت میں قائم نہیں رہ سکتی
اور خاص کر اسکی جس نے پہلے پہل تھیٹر میں قدم رکھا ہو - حسینہ شروع سے آخر تک
محو حیرت رہی اور جو کچھ دیکھتی اور سنتی تھی یہ معلوم ہوتا تھا کہ جزو روح ہو رہا ہے - آخری
سین جسمیں " حُسن کی دیوی " نے رقص شروع کیا ہے ایسا تھا کہ پوری تماشا گاہ کو رقص
میں لے آیا - کوئی اپنی حالت میں نہ تھا ہر شخص کے عضو عضو پھڑکنے لگے - حسینہ کی
تو یہ حالت تھی کہ معلوم ہوتا تھا ابھی کود کے اسٹیج پر چلی جائے گی اور ناچ میں شریک
ہو جائے گی - یہ بیتابانہ حالت پیدا کر کے یکایک بھیرویں میں " حُسن کی دیوی " نے
جب یہ چیز شروع کی " بہت سہی تو ری گاری - کنہیا - اب نا سہونگی " تو پورا
مجمع بیچین ہوگیا اور ٹیس پڑ گئی - تماشہ میں یہ رقص و سرود جذبات کا بڑا نا لا تھا

لیکن دکھلایا یہ گیا تھا کہ نواب حرام آباد میں سوائے حس شہوانی پیدا ہونے کے کسی اور قسم کا حس نہ پیدا ہوا۔ کثرت تعیش میں احساسات میں امتیاز باقی نہیں رہتا ہر ایک ایک ہی رنگ میں رنگ جاتا ہے۔ آخر میں جب نواب نے "حسن کی دیوی" کو بلا کے گلے سے لپٹانا چاہا اور اس نے نواب کے پہلو میں خنجر مارا ہے اُسوقت ایک عجیب قسم کا جوش و خروش تھا اور یہ معلوم ہوتا تھا کہ لوگ زمین کی سطح پر نہیں بلکہ اس سے مرتفع کوئی سطح ہے وہاں کھڑے ہیں اور وہی "حسن کی دیوی" انکو گھسیٹ کے وہاں لے گئی ہے اسی کے بعد ہی یکایک ڈراپ سین گر جانے سے سناٹا اور ہو کا عالم ہو گیا۔

حسینہ جب گھر واپس گئی ہے تو گاڑی میں برابر یہی چیز گن گنا رہی تھی "بہت سہی توری گاری" رات کو خواب میں بھی اُسے یہی تماشا دکھلائی دیا دن کو چلتے اُٹھتے یہی چیز بے اختیار اسکے مُنہ سے نکلتی تھی۔ اصلی دُھن کی نقل تو اس نے مکمل طور پر اُتار لی تھی البتہ تان اور پلٹا گلے سے نہ نکل سکتا تھا۔ تماشہ کے بہت سے جملے بہت سے گیت اُسے از بر ہو گئے تھے اور دن بھر بیٹھی اُنھیں دُہرایا کرتی تھی۔

مولوی صاحب جب آ لیے ہیں تو ایک روز اس نے ایک خط بلقیس کو لکھا جسمیں تفصیل سے اپنے تھیٹر جانے کا واقعہ بیان کیا اور شروع سے آخر تک تماشے کی کیفیت لکھی آخر میں لکھا کہ اگر تم نے اس تماشے کو ابتک نہ دیکھا ہو تو ضرور دیکھو۔ بلقیس کو جس روز یہ خط ملا ہے اسی روز رات کو وہ تماشا دیکھکر آئی تھی اور اسپر اس درجہ اسکا اثر تھا کہ وہ خیال کرتی تھی کہ اسکی زندگی میں اسکی وجہ سے بہت بڑا انقلاب ہو جائے گا۔ اس نے تہیہ کر لیا کہ جس روز یہ تماشا ہوگا میں تھیٹر ضرور جاؤں گی۔ چنانچہ حسینہ کے خط کے جواب میں اس نے اپنے دل کی کیفیت من و عن بیان کی آخر میں یہ لکھا "افسوس ہے کہ مجھے گانا نہیں آتا نہیں تو تمھاری طرح اس تماشے کے بہت سے گیت میں بھی

یاد کر لیتی اور گا کے اپنا دل خوش کرتی۔ تمنے تو نقل اُتاری ہوگی کیا اچھا ہوتا کہ تمہارے گلے سے بھی وہ چیزیں سُنتی۔ میں تو کہتی ہوں کہ تمہاری آواز اس گانیوالی سے بہتر ہے۔ تمہارا نام بھی حسینہ ہے اور حسین ہو بھی تم اگر حُسن کی دیوی بن کر آئیں تو محشر برپا کر دیتیں مگر تم میں لڑکپن اور ہلکاپن بہت ہے حُسن کی دیوی بننے کے واسطے گہرے پن اور بردباری کی بھی ضرورت ہے کیونکہ وہ صرف عمدہ ناچنے گانیوالی نہیں ہے بلکہ اسی ناچنے گانے کو اپنے اعلےٰ مقصد حاصل کرنے کا ذریعہ بناتی ہے۔ کاش ایسی عورتیں اور بہت سی ہوتیں ۔۔

اس خط کا حسینہ پر یہ اثر ہوا کہ اسکا بے اختیار دل چاہنے لگا کہ میں اسٹیج پر جا کے گاتی اور لوگوں کو بیتاب کرتی جس طرح مس فیروزہ جو حُسن کی دیوی بنی تھی ایک خاص ادا کے ساتھ اسٹیج پر آتی تھی اور اسکے ظاہر ہونے پر ایک شور و غل مچ جاتا تھا اور اسکے ہر گیت اور ہر حرکت پر تحسین و آفریں کے نعرے بلند ہوتے تھے اسیطرح میں بھی جب اسٹیج پر آؤں تو لوگ تڑپ جائیں اور اسٹیج پر ریشمی رومالوں گلدستوں اور پھولوں کا انبار لگ جائے مس فیروزہ تو ایسی خوبصورت بھی نہیں ہے میں اس سے زیادہ خوب صورت ہوں۔ بلقیس نے سچ کہا میری آواز اس سے بہت اچھی ہے میں تھیٹر کے واسطے بنی تھی اس قفس میں میری مٹی خراب ہوئی۔ بلقیس نے ایک دن خوب بات کہی تھی۔ دنیا میں اصل جو خرابی ہے وہ یہ کہ جو جس چیز کا اہل ہے وہ اسکو نہیں ملتی۔ حسینہ مولوی فخرالدین کی بیوی بنے واہ کیا جوڑ ہے۔ کہاں حسینہ کہاں نگوڑے مولوی دنیا کمبخت اندھی ہے بے جوڑ کپڑا پہن لو تو نکتہ چینی کرتی ہے۔ بے جوڑ رشتہ کو دیکھ کے چُپ ہو جاتی ہے۔ یہ نہیں ہوتا کہ زبردستی اس رشتہ کو تُڑوا دے۔ دوڑ کے بڑے آئینہ کے پاس گئی اور سر سے پیر تک اپنے کو غور سے دیکھا سڑی پن جو سوجھا تو آئینہ میں اپنے کو پیار کر لیا۔ وہاں سے گاتی ہوئی واپس آئی وہی دُکندھیا۔ اب

نا سهوں گی"

حسینہ اسوقت ایسی محو اور مست تھی کہ کسی طرف کچھ نہ دیکھا۔ مولوی صاحب اندر آ گئے تھے آئینہ کا پیار کرنا بھی دیکھا اور گاتے ہوئے واپس آنا بھی کوئی دوسرا ہوتا جسکے دل میں ایک قطرہ بھی خون کا ہوتا وہ اس وقت اپنے کو حسینہ کے اوپر سے نثار کر دیتا مگر مولوی صاحب کا دل بالکل سوکھا کھنکڑ اور اتنا سخت تھا کہ تمام اثرات اس سے ٹکرا کے خود شکست ہو جاتے تھے اسکو ذراسی بھی ضرب نہ آتی تھی۔ حسینہ نے مڑ کے جو دیکھا تو ناک بھوں چڑھا چہرہ دکھلائی دیا۔ بے اختیار چیخ کے بولی "اے ہے۔ تم نگوڑے کہاں سے آ گئے"

عبد الوالی

---

# مضامین قاری

یعنی قاری محمد سرفراز حسین صاحب عزمی دہلوی (علیگ) سیاح جاپان و انگلستان کے اُن معرکۃ الآرا مضامین کا مجموعہ جو ہندوستان کے مشہور اخبارات میں شائع ہو کر ملک و قوم سے خراج تحسین وصول کر چکے ہیں ایک کتاب کی صورت میں چھپ کر تیار ہیں۔ ان مضامین کا زیادہ حصہ قومی اور اسلامی معاملات سے متعلق ہے اور یہ غیر ممکن ہے کہ ایکمرتبہ بھی پڑھنے کے بعد دل متاثر نہو۔ ہمیں یقین ہے کہ آپ خود ہی ملاحظہ کرنے کے بعد یہ طے کرینگے کہ مسلمانوں کے لیے ان مضامین کا مطالعہ نہایت ضروری ہے۔ کتاب میں مصنف صاحب موصوف کی تصویر بھی شامل کر دی گئی ہے۔ لکھائی چھپائی نہایت عمدہ صفحات ۲۰۰ مجلد قیمت علاوہ محصول ڈاک عہ، ایک روپیہ

(درخواست خریداری جلد ارسال کیجیے ورنہ دوسرے ایڈیشن کا انتظار کرنا ہوگا)

منیجر تمدن بک ایجنسی نیا گاؤں لکھنؤ

ہوئی تھی۔ ان حرفتی انجمنوں یا متحدہ جماعتوں نے اپنی مجموعی طاقت کو پیداوار اور مصنوعات کی اصلاح و ترقی پر صرف کیا اور خاصکر ان اشیاء کے متعلق اس معاملہ میں خاص اہتمام کیا جاتا تھا جن کی برآمد دیگر ممالک کو ہوتی تھی۔ اب جاپانیوں کو اپنی مصنوعات امریکہ و یورپ بھیجنے میں بھی کوئی پس و پیش نہ تھا۔ جاپان میں پہلا ایوان تجارت ۱۸۵۳ء میں قائم ہوا اور پہلی پہل اس نے اپنی مصنوعات ۱۸۶۱ء میں نمائش آسٹریا کو بھیجیں۔

ان طریقوں پر عمل کرنے سے جاپان جدید صنعت و حرفت کی موجودہ منزل تک پہنچا اور سال بہ سال اس کی طاقت ایک صناع کی حیثیت سے مشرق اقصیٰ میں بڑھتی گئی۔ گزشتہ دس سال سے جاپان نے جہاز سازی۔ روئی کے کاتنے حرفتی انجنیری اور کان کنی میں خاص طور پر قابل تذکرہ ترقی کی ہے۔

۱۹۱۱ء میں جہاز سازی کے پرائیویٹ کارخانوں کی مجموعی تعداد ۲۱۶ تھی۔ ان کارخانوں نے ۳۵۸۰ اسٹیمر اور جہاز طیار کیے جنکی مجموعی گنجائش وزن ۴۵ ہزار ۳ سو ۱۶ ٹن ہے لیکن ۱۹۱۴ء میں ۱۳۲ اسٹیمروں کا اضافہ ہوا ہے جنکی مجموعی گنجائش وزن ۵۹ ہزار ایک سو ۳۲ ٹن ہے۔ ۱۹۰۵ء میں ۸۰ روئی کاتنے کے کارخانے تھے جن میں ۶۵ ہزار ۹ سو ۱۱ آدمی کام کرتے تھے ۱۹۱۴ء میں ان کارخانوں کی تعداد ۱۰۳ تک پہنچ گئی جن میں ایک لاکھ ۱۶ ہزار ۵ آدمی کام کرتے تھے اور برآورد کی مقدار پہلے سے دگنی ہوگئی تھی۔ ۱۹۰۵ء میں ۷۵ ہزار ۵ سو ۵ آدمی کوئلہ کی کانوں میں کام کرتے تھے لیکن ۱۹۱۲ء میں انکی تعداد ایک لاکھ ۲۸ ہزار ۶ سو ۸۳ تھی۔

اس مضمون کو ختم کرنے سے پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جاپان کے مزدور پیشہ اور کاریگروں کے متعلق بھی چند لفظ لکھے جائیں۔ کیونکہ ایک بڑی حد تک اس مسئلہ پر جاپان کی حرفتی ترقی کا دارومدار ہے۔

۱۹۱۴ء میں جاپان کے تمام کارخانوں کی مجموعی تعداد ۱۰ ہزار ۲ سو ۶۲ تھی۔ ان میں سے جو کارخانے انجن کی طاقت سے چلتے تھے وہ ۱۰ ہزار ۳ سو ۴۳ تھے اور ۹ ہزار ۸ سو ۶۸ کارخانوں میں انجن کے بغیر کام ہوتا تھا۔ ان کارخانوں کے ملازمین کی مجموعی تعداد ۸ لاکھ ۵۳ ہزار ۹ سو ۴۶ تھی ان میں ۳ لاکھ ۱۸ ہزار ۶ سو ۷۶ مرد اور ۵ لاکھ ۳۵ ہزار ۲ سو ۷۰ عورتیں تھیں کیونکہ روئی کاتنے اور کپڑا بننے کی ملوں میں زیادہ تر عورتیں ہی کام کرتی ہیں۔ ان کام کرنے والوں کا معاوضہ بہت قلیل ہوتا ہے۔ اور اگر اسے یورپین ممالک کی اجرتوں سے مقابلہ کیا جائے تو نہایت حیرت ہوگی

روئی کاتنے کی ملوں میں کام کرنے والی عورتوں کی روزانہ مزدوری ۱۷ ین یا ۴ پنس یا بالفاظ دیگر ۴ رہوتی ہو۔ اس موقع پر یہ عرض کردینا بھی ضروری ہو کہ جاپانی اپنے کاریگروں اور مزدوروں کے ساتھ کس طرح برتاؤ کرتے ہیں۔ تقریباً نصف صدی پہلے آقا اور ملازم کے تعلقات بالکل باپ اور بیٹے کے تعلقات کی طرح تھے۔ ملازم اپنے آقا اور اُس کے خاندان کے ساتھ رہتا تھا لیکن جب سے جاپان میں صنعت و حرفت کو زیادہ فروغ ہوا اور کام بڑھا اُسوقت سے اس قسم کے تعلقات کا باقی رکھنا ناممکن ہوگیا۔ گورنمنٹ بھی مزدور پیشہ جماعت کے مفاد و حقوق کی پوری نگرانی رکھتی ہے اور اُسنے کارخانوں کے لئے ایسے قوانین وضع کردیے ہیں۔ جو کاریگروں اور مزدور پیشہ جماعت کے لئے نہایت کارآمد و مفید ہیں۔ صنعت و حرفت کی ایسی ترقی اور عام ترویج کے باوجود جاپانی کارخانوں کو مزدوروں کی ہڑتالوں کا بہت ہی کم اتفاق ہوتا ہے۔ اور اسکی وجہ یقیناً یہی ہے کہ وہاں کے سرمایہ داروں اور مزدوروں کے باہمی تعلقات مغربی ممالک کے خلاف نہایت خوشگوار ہیں لیکن آئندہ بھی یہی حالت باقی رہے گی یا نہیں اِس کے متعلق کچھ نہیں کہا جاسکتا۔ لیکن جاپان کے کارخانہ داروں کو اپنے کاریگروں کے جذبات و ضروریات کا اسی طرح احساس باقی رہا تو کچھ مشکل بھی نہیں ہے۔

موجودہ جنگ نے جاپانی صنعت و حرفت کی رفتار غیر معمولی طور سے تیز کردی ہے۔ اور اُسکی ہر شاخ میں کام کی کثرت نظر آرہی ہے جہاز سازی کوئلہ اور سوت کی حرفت کو خاص طور پر فروغ حاصل ہوا ہے۔ اور یہ کارخانے اگرچہ اپنی پوری طاقت سے کام کررہے ہیں تاہم اُن کو مشینوں اور کاریگروں کی کمی محسوس ہو رہی ہے بہت سے چھوٹے چھوٹے کارخانے کام کی کثرت کی وجہ سے جابجا کھل گئے ہیں اِس اتفاقی فروغ صنعت و حرفت اور کارخانوں کی عظیم پیداوار سے جاپان میں سیم و زر کی بارش ہو رہی ہو۔ جس نے جاپان کی صورت حال کو بالکل بدل دیا ہو اور ایک شاندار مستقبل پیش نظر کردیا ہے۔

(ترجمہ) سید ظہور احمد چشتی شاہجہانپوری

---

## ضروری گذارش

تمدن بلا طلب جن حضرات کی خدمت میں نمونتاً یا کسی دوست کی تحریک سے پہنچے براہ کرم فوراً اپنے ارادۂ خریداری سے مطلع فرمائیں ورنہ خاموشی رضامندی سمجھی جائیگی اور دوسرے ماہ میں انکا نام درج رجسٹر کرکے تیسرے ماہ کا پرچہ ذریعہ وی پی بھیجا جائیگا۔ جسکا وصول کرنا انکا اخلاقی اور قومی فرض ہوگا۔

منیجر

# شرطی اور ورق

(ایک فیلالوجیکل اسٹڈی)

منجملہ ان فرائض کے جو ایک لکسکوگرافر (لغت نویس) کے ساتھ وابستہ ہیں، ایک فرض یہ ہو کہ وہ الفاظ کی اصلیت، انکے مبادی، انکے مصادر پر غور کرے، اسیکا نام فیلالوجی ہو علم فیلالوجی کا مطالعہ کرنیوالا جب کسی لفظ کے ماخذ ماہیت اور حقیقت پر آگاہ ہوجاتا ہو تو اسکو اتنی ہی مسرت ہوتی ہے جتنی ایک شاعر کو جبکہ اسکو کوئی تازہ مضمون ملجاتا ہو افسوس ہو کہ ہماری غفلت نے جہاں علمی میدان میں ہمیں پیچھے ہٹادیا ہے وہاں ہم میں سے یہ احساس بھی مفقود ہوگیا ہو کہ ہم صرف اون چیزوں کا اہتمام کریں جو ہماری قومیت یا مذہب سے متعلق ہیں عربی زبان ہی کو لیجئے جسکا تعلق ہم سے مذہب اور قومیت دونوں لحاظ سے ہو لیکن غیر قومیں برابر اسکی تحقیقات میں مصروف ہیں اور ہمیں خیال بھی نہیں ہماری اس بے حسی کا آخر یہ نتیجہ نکلا ہو کہ ہم جب کسی لفظ کی اصلیت کے متعلق بزرگان سلف کی تحقیق دیکھتے ہیں تو بغیر انتقاد نظر اسکو ماننے پر تیار ہوجاتے ہیں دل میں اسکا خیال بھی نہیں گزرتا کہ یہ تحقیق کس حد تک صحیح اور کہانتک غلط ہو اسی لہر یلے خیال کا یہ اثر ہے کہ آج ہماری جدید عربی کی لغتوں میں الفاظ کی حقیقت کے متعلق وہی الفاظ دہرادئے گئے ہیں جن کو قدما اپنی تصنیفات میں لکھ آئے ہیں۔

ہم نے جو اوپر دعوی کیا ہو اسکے لئے، ایک دو نہیں، بلکہ متعدد دلائل ہیں انہیں سے بعض کو بغرض اثبات دعوی و اظہار حق ہم بیان کرتے ہیں۔

اسوقت ہم ناظرین کا ذہن عربی الفاظ "شرطی" اور "ورق" کیطرف متوجہ کرنا چاہتے اور بتلاتے ہیں کہ کیونکر عرب مصنفین میں بوجہ تقلید کوئی جدید انکشافات اور تحقیقات ان الفاظ کے متعلق نہیں کی جا سکی ان الفاظ کے متعلق قدیم مسلمان لغت نویسوں کا یہ فیصلہ تھا کہ یہ عربی الاصل ہیں قدما کا زمانہ گذرنے کے بعد بوجہ تقلید کسی کو اسبات کا خیال تک نہ پیدا ہوا کہ اس کے متعلق کوئی نئی تحقیق کرے سب سے پہلے جن لوگوں نے ان الفاظ کے متعلق جدید خیالات ظاہر کئے، وہ صرف یورپ کے بعض مستشرق تھے اب ہم ان الفاظ کے متعلق علیحدہ علیحدہ گفتگو کرتے ہیں۔

## "شرطی"

علاوہ قدما کے جدید عرب لغت نویسوں کا بھی یہی خیال ہو کہ یہ لفظ عربی الاصل ہی،

چنانچہ فیروزآبادی نے اسکے بارے میں جو کچھ لکھا ہی، اُسکا ترجمہ یہ ہی۔

"شُرطة بالضم جس کی جمع شُرَط ہ بروزن صُرد آتی ہی کسی فوج کے اول حصے کو کہتے ہین جو میدان جنگ میں حاضر ہو اور جان دینے پر تیار ہو اور اس گروہ کو بھی کہتے ہیں جو کسی والی یا حاکم کی اعانت کرے، اسکا اسم منسوب شرطی مثل ترکی و جہنی کے ہوگا وجہ تسمیہ اس کی یہ ہی کہ انھوں نے اپنے لئے کچھ علامات مقرر کرلئے تھے جنکے ذریعہ سے لوگ انکو پہچانتے تھے الخ"

سید مرتضٰی نے بھی بجنسہ یہی لکھا ہے اور اس رائے کو اصمعی کیطرف منسوب کیا ہی ابوعبیدة نے بھی اس رائے کی تائید کرتے ہوئے کہا ہی کہ "لأنہم اعدوا" یعنی شرط انکو اس لئے کہا گیا کہ انھوں نے اپنے آپ کو لڑائی کے لئے مستعد کرلیا تھا اور مختلف علامات کے ذریعے سے اپنے کو ظاہر کرتے تھے صاحب لسان العرب اور تمام مسلمان لغت نویسوں نے شرطہ کی وجہ تسمیہ یہی بتلائی ہی اور انھیں لوگوں کی تقلید بہت سے یورپین لغت نویس مثلاً فولیوس، فریتاغ، قزمیرسکے، لین صاحب وغیرہ نے کی ہی۔

اس رائے پر ایک بہت بڑا اعتراض جسکی وجہ سے اسکو عربی الاصل نہیں قرار دیا جا سکتا یہ وارد ہوتا ہی کہ یہ تحقیق اصول عربیت کے خلاف ہے اور ہر وہ شخص جو زبان کے اصول کا تتبع کرتا ہو، ہرگز ہرگز شُرطة کی اس وجہ تسمیہ کو نہیں مان سکتا اس اعتراض کی تفصیل یہ ہی کہ اگر یہ لفظ شُرط سے ماخوذ ہوتا جسکے معنی نشان کے ہیں تو عرب اسکو بجاے شرطی یا شرطہ کے یا تو "شارط" کہتے جیسا کہ انلوگون نے ضبط سے ضابط (افسر پولیس) بنالیا ہی، یا "مشترط" جیسا کہ التزام سے ملتزم (ٹھیکہ دار) بنالیا گیا ہی، یا اوراسی قسم کے مشتقات جو عربی کے اصول کے موافق فاعلیة پر دلالت کرتے ہیں اس سے یہ ثابت ہوتا ہی کہ یہ لفظ عربی ہین منجملہ الفاظ دخیلہ کے ہی۔ چنانچہ یورپ کے مستشرق لغت نویسوں کی یہی راے ہو سب سے پہلے جس شخص نے اس لفظ کو دخیل قرار دیا، جرمن کا محقق فرنکل ہی جو اپنی تصنیف "الالفاظ الارمیة فی اللغة العربیة" مین یہ خیال ظاہر کرتا ہو کہ وہ یونانی لفظ سے ماخوذ ہی چنانچہ اسکی عبارت کا ترجمہ یہ ہی،

"میرے نزدیک بہتر یہ ہی کہ عرب کے لغت نویس اسکو مصری یونانی لفظ کو آرس (χωρ[illegible]) یا محض یونانی لفظ چورتھس ([illegible]) سے مشتق بتلائیں۔"

اس بارے میں اُسکی تقلید پادری لامنس یسوعی نے بھی کی ہی چنانچہ اسنے جو کچھ اپنی تصنیف

"کتاب الفروق" میں لکھا ہوا اسکا ترجمہ یہ ہی "

"اسبات کا بھی احتمال ہی کہ جسطرح لفظ "کہردستہ" گھوڑوں کا جرگہ (گلہ) مصری
یونانی لفظ کوآرس (χωδes) سے ماخوذ ہے اسی طرح لفظ شرطہ بھی اُسی سے
ماخوذ ہو"

میں اس رائے کی بھی مخالفت کرتا ہوں کیونکہ یہ دونوں لفظ (χωδes) اور (Χωδes)
جنکو یہ دونوں مصنف لفظ شرطہ کا ماخذ بتلاتے ہیں، صرف کسی گروہ یا فوجی جماعت یا لشکر پر دلالت
کرتے ہیں اور اسم جمع ہیں جنکا کوئی واحد نہیں آتا اور اسطرح گو یہ کہنا صحیح ہو جاتا ہی کہ ان دونوں
لفظوں سے لفظ "شرطہ" جو گروہ پر دلالت کرتا ہی" ماخوذ ہے لیکن اسوقت لفظ "شرطی" کے اعتبار سے
یہ کلام صحیح نہیں ہوتا۔ اسلئے ضروری ہے کہ لفظ مشتق منہ مفرد ہوتا کہ اسکی تعریب بصورت مفرد صحیح ہو
اور ایسا اسوقت میں ہوگا جب ہم کہیں کہ "شرطی" یونانی لفظ اسٹرٹیوٹس (στρατιωτης)
یا فرنچ لفظ اسٹریدیات (stradiat) اور (stradiot) سے ماخوذ ہے جنکے
معنی بعینہ وہی آتے ہیں جو عربی میں شرطی کے آتے ہیں اور شرطہ یونانی لفظ اسٹرٹیا سے ماخوذ
ہے جسکے معنی اُس لشکر کے ہوتے ہیں جو میدان جنگ میں حاضر ہو اور تا دم مرگ کارزار کے لیے مستعد
ہو۔ لفظ شرطہ میں ایک قرینہ بھی پایا جاتا ہے کہ وہ یونانی لفظ اسٹرٹیس سے ماخوذ ہو جسکے معنی فوج
کے آتے ہیں۔ چنانچہ چند انگریزی الفاظ میں بھی جو اس یونانی لفظ سے مشتق ہیں، فوج کا
مادہ مشترک پایا جاتا ہے۔ مثلاً Strategus (فوج کا جنرل) Stratagem
(فوجی داؤں گھات) Stratography (فن سپہ سالاری)
Stratocracy (فوجی گورنمنٹ) وغیرہ وغیرہ۔

## "ورق"

ورق ان درہموں کو کہتے ہیں جو مضروب ہوں یعنی جن پر ٹھپا دیا گیا ہو۔ اس لفظ کی
اصلیت کے متعلق تمام مسلمان لغت نویس خاموش ہیں جن سے بطور عکس یہ نتیجہ نکلتا ہی کہ انھوں نے
اسکو عربی الاصل سمجھا اسلئے اسکے متعلق ایک لفظ بھی انھوں نے اپنی کتابوں میں نہیں لکھا۔ اس
نظریہ کے تیقن کے لیے چند کتابوں کے حوالے کافی ہیں۔ صاحب قاموس فرماتے ہیں۔

"وَرْق اور وَرِق اور وَرَق بروزن جبل اور وِرْق بروزن کتف ان درہموں کو کہتے ہیں
جن پر ٹھپہ دیا گیا ہو۔ اسکی جمع اوراق اور وِراق آتی ہے اور رقۃ کے معنے بھی یہی ہیں"

تاج العروس کا مصنف بھی یہی لکھتا ہے اور ابن سیدہ سے یہ قول نقل کرتا ہے۔

"بعض دفعہ چاندی ہی کو ورق کہتے ہیں اور رقہ کے معنے خالص کے بھی ہوتے ہیں۔
چنانچہ اعطاہ الف درھم رقۃ کی مراد یہ ہے کہ اس نے اسکو ہزار درہم کے
علاوہ اور کوئی چیز نہیں عطا کی"

ابو الہیثم کہتا ہے۔

"ورق و رقہ کا اطلاق صرف دراہم پر ہوتا ہے"

شمر کہتا ہے۔

"رقہ صرف اس مال پر دلالت کرتا ہے جو نقرئی ہو"

اسی طرح آپ جس لغت کے صفحات الٹئے، آپکو اسکے متعلق ایک لفظ بھی نہیں ملیگا، اس سے یہ صاف معلوم ہوتا ہے کہ قدماء نے اسکو عربی الاصل سمجھا تھا۔ اور انکے دل میں اسکا وہم بھی نہیں گزرا کہ یہ لفظ انکے زبان میں منجملہ الفاظ دخیل کے ہے۔ اکثر یورپین مصنفین نے بھی یہی رائے ظاہر کی ہے کیونکہ ابتدائً یورپ میں مصنفین کا بھی یہی دستور تھا۔

سب سے پہلے جس شخص نے اس لفظ کو غیر عربی الاصل تبلایا وہ فرنکل ہو جسکا تذکرہ اوپر گذر چکا ہو۔ اُس نے اپنی کتاب میں یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ یہ لفظ ارمی "یرق" یا حبشی رقہ سے ماخوذ ہے۔ لیکن ہمارے نزدیک دونوں زبانوں میں اسکا کوئی پتہ نہیں چلتا کہ یہ دونوں لفظ ابتدائً اسی معنی کے لئے وضع کئے گئے تھے بلکہ بہت ممکن ہے کہ خود ان زبانوں نے عربی لغت سے یہ لفظ اخذ کیا ہو۔

پادری لامنش یسوعی کا بھی یہی خیال ہے کہ یہ لفظ غیر زبان سے ماخوذ ہے، چنانچہ اُنھوں نے اسکے متعلق جو کچھ اپنی تصنیف "کتاب الفروق" میں لکھا ہو اسکا ماحصل یہ ہو۔

"جب ورِق سے مراد دراہم مضروبہ ہوتے ہیں، تو اس میں تین اور نعتیں بھی کلام عرب میں وارد ہوئی ہیں وَرْق، اور وُرْق، اور میرے خیال میں وہ عربی الاصل نہیں ہے اور نہ شعراء متقدمین (؟) میں سے کسی نے اسکا ذکر اپنے اشعار میں کیا ہے۔

علامہ موصوف نے اس مقام پر دو غلطیاں کی ہیں، اولاً تو یہ کہ ورق میں صرف چار لغتیں بتلائی ہیں حالانکہ صحیح یہ ہے کہ اسمیں پانچ لغتیں ہیں، وَرْق اور وَرَق، دوسرے یہ اُنھوں نے یہ فرمایا ہے کہ قدماء کے کلام میں یہ لفظ نہیں پایا گیا حالانکہ شاعر سدوسی خالد

بن ولید، اور اُنکے علاوہ اور شعرا نے بھی جابجا اسکا ذکر اپنے کلام میں کیا ہے۔

ہمارا خیال ہے کہ یہ لفظ فارسی "پرہ" سے ماخوذ ہے جسکے معنی جیسا کہ غیاث اللغات میں مرقوم ہے "برگ کاہ" اور "جزو" کے آتے ہیں۔ اسکے علاوہ ایک دوسرا لفظ پارہ بھی ہے جس کے معنی صرف ٹکڑے کے ہیں۔ ان دونوں لفظوں میں یعنی پرہ اور پارہ میں جو مشابہت حرفی موجود ہے وہ ناظرین کی نظروں سے مستتر نہیں ہے حقیقت اسکی یہ معلوم ہوتی ہے کہ پرہ کے اصل معنی "جزو" ہی کے رہے ہونگے اور برگ کاہ کا اطلاق اسکے اوپر مجازاً ہوا ہوگا۔ یہ دعوی اسوقت میں بالکل درست ہو جاتا ہے جب ہم کہیں کہ لفظ "پرہ" دوسرے فارسی لفظ "پارہ" سے مشتق ہوگا اور ایسا ہی ہونا چاہیے کیونکہ "پرہ" کا لفظ جتنے معانی پر استعمال ہوتا ہے، پارہ کا لفظ اتنے معانی پر استعمال نہیں ہوتا بلکہ پارہ جن معانی پر بولا جاتا ہے "اسپرہ" کا لفظ بھی صادق آتا ہے برخلاف اسکے جن معانی پر پرہ کا اطلاق ہوتا ہے اُن پر پارہ نہیں بولا جاتا، اور جب یہ مقدمہ مان لیا گیا تو ہم دوسرا مقدمہ یوں بیان کرتے ہیں کہ اصل کے لئے یہ ضروری ہے کہ اسکے تمام متعلقات منقول میں پائے جائیں بخلاف اسکے عکس کے۔

(۵) "پرہ" کا لفظ نقرئی سکہ پر بھی دلالت کرتا ہے جیسا کہ لفظ پارہ اسی معنی میں پچاس برس پہلے مستعمل تھا چنانچہ اس مناسبت سے "پارہ" کا اطلاق قدیم فارس میں "رشوت" پر بھی ہوتا تھا۔ کیونکہ رشوت سکے ہی پر مشتمل ہوتی ہے، پھر اسکے بعد "پرہ" کا اطلاق اس سکے پر بھی ہونے لگا جو تانبے سے بنا ہوتا تھا اور اس طرح صرف نام کا اشتراک رہ گیا۔ گو مادہ مختلف ہو گیا

جب کسی فارسی لفظ کے آخر میں ہ ہوتی ہے اور وہ لفظ عربی میں منتقل کیا جاتا ہے تو وہ ہ بدلکر قاف، کاف، جیم، اور ت ہو جاتی ہے مثلاً بابونہ سے بابونج، برزعہ سے برذعۃ، بورا سے بورق، نیزہ سے نیزک، وغیرہ وغیرہ

پائے فارسی تین قسم کا ہوتا ہے (۱) رقیقہ مثلاً پاپوش و پاشنہ اس حالت میں پائے فارسی واو یا ب سے بدل جاتا ہے مثلاً مذکورۂ بالا دونوں لفظوں میں کہ جب عربی میں منتقل کریں گے۔ تو انکو بابوش اور واشق کہینگے (۲) فخیمہ اور اس حالت میں اسکو عربی میں فا سے بدل دینگے اسپہان سے اصفہان (۳) وہ پے جو ان دونوں کے درمیان میں ہے یعنی جسکی آواز مذکورہ بالا دونوں قسموں کے بیچ سے نکلے اس حالت میں اسکو ب، فا، و اور ف سے بھی بدل دیتے ہیں مثلاً کپان سے قفان و قبان۔ تاج العروس میں مادہ قفف میں

اصمعی کا ایک قول منقول ہے جسکا ترجمہ یہ ہے :-

"قطان یعنی کپاس (ترازو) اس لفظ میں وہ پ جسکی آواز ب اور ف کے درمیان سے نکلتی ہے ف سے بدلدیا گیا ہے اور اسکو ب سے بھی بدلنا جائز ہے کیونکہ سیبویہ نے اس پ کو جسکی آواز ب اور ف کے درمیان سے نکلتی ہے، ب و ف دونوں سے بدلنے کی اجازت دی ہے"

اب جیسا کہ میں خیال کرتا ہوں، انھیں اصولوں کے مطابق پرہ سے بدلکر عربوں نے ورق اور پارہ سے بارہ بنا لیا ہوگا۔ پہلے لفظ میں اُنھوں نے پ کو و آ و سے اور ہائے ہوز کو ق سے بدلا اور دوسری لفظ میں پ کا تغیر ب سے کر لیا، لیکن جب عربوں کو اسبات کا خیال گزرا کہ یہ لفظ ورق سے مشتق ہے جسکے معنی انکے یہاں پتی توڑنے کے ہیں تو اس میں اُنھوں نے دو لفظوں کی اجازت دی یعنی ورق و ورقۃ

سب سے عجیب بات جو نظر آتی ہے وہ یہ ہے کہ اُنھوں نے رقۃ کی جمع رقین و رقون یعنی جمع سالم بنالی جسطرح سے کہ اُنکے یہاں ارۃ کی جمع ارون و ارین آتی ہے جسکے معنی آتشدان کے ہیں لبعض عربوں نے رقین کو فعیل کے وزن پر واحد خیال کیا اور اسطور پر عربی میں ایک دوسرا لفظ جسکا مادہ رقن تھا پیدا ہوگیا اور اس کے معنی درہم کے قرار دیے گئے۔ رقیم جسکے معنی نوشتہ کے ہیں۔ غالباً اسی رقین کی تصحیف ہے جیسا کہ انکے یہاں اکثر ن کو م سے اور م کو ن سے بدل دیتے ہیں۔ امثال کے طور پر چند الفاظ ملاحظہ ہوں۔

این سے ایم (بمعنے سانپ)
غین سے غیم (ابر)
اسود قاتن سے اسود قاتم (زیادہ سیاہ)
حزن سے حزم (غم اور تردد)
فعن سے فعم (ناک کی کجی)

اور انکے علاوہ اور سیکڑوں الفاظ ہیں جن میں ن کو م سے یا م کو ن سے بدل دیا گیا ہے۔ ان اُمور سے پتہ چلتا ہے کہ عربوں کے یہاں ایک ہی لفظ میں کسقدر تبدیلیاں و تغیرات ہوتے ہیں اور یہ کہ اُنکی زبان میں کتنی وسعت ہے۔ وہ لوگ جب کسی لفظ کو اسکے ماخذ سے لیتے ہیں تو چند ہی مدت میں اسمیں اسقدر تغیر و اشتقاع پیدا کرتے ہیں کہ اصل کا پتہ بھی نہیں لگتا۔ یہ سب حقیقت

کے راز ہیں جنپر واقف ہوکر، ہر وہ شخص جسکو اس وسیع لغت کے ساتھ ذوق ہو دلچسپی حاصل کرسکتا ہے اور جب یہ معلوم ہوچکا کہ ورق اصل میں فارسی لفظ برہ یا پارہ سے ماخوذ ہے تو یقینی طور پر ورق کے معنی پہلے عام طور پر "کل قطعۃ من قطع الملوکات" کے رہے ہونگے جسکا ترجمہ فرنچ میں "une piéce de monnoie" ہوتا ہے پھر اسکے بعد ورق کا اطلاق چاندی ہی کے درہموں پر یا مطلق درا ہم پر خواہ وہ نقرئی ہوں یا طلائی یا مسی بشرطیکہ وہ کسی مضروب دھات کا ٹکڑا ہو، ہونے لگا اور پہلے معنی جس سے یہ خاص معنی منقول ہوئے تھے بالکل مٹ گئے۔

مرزا نبی احمد بیگ

# عشق

عشق کی مجمل تعریف کی جائے تو کہا جاسکتا ہے کہ "دماغ میں ظاہری اور باطنی حواس کے قید ہوجانے کو عشق کہتے ہیں" مناظر اور تصورات کا اثر فوراً دماغ کے محافظ خانہ میں پہونچکر قوت متفکرہ کی لوح پر اس طرح نقش ہو جاتا ہے کہ اُس میں کسی اور طاقت کے قبول کرنیکی صلاحیت و قابلیت اور گنجائش نہیں رہتی۔ اسی حالت کا نام عشق ہی، اور اس صفت کے موصوف کو عاشق کہتے ہیں۔ ثبوت کیلئے کسی حجت کی ضرورت نہیں، اس سے قریب قریب ہر شخص واقف ہی کیونکہ عاشق کی قوۃ باصرہ محبوب کے حسن وجمال، سامعہ معشوق کی آواز کی مشتاق ہوتی ہے۔ لامسہ مطلوب سے بغلگیر ہونا چاہتا ہی، شامہ کو معنبر زلفوں کی خوشبو سے معطر ہونے کی آرزو ہوتی ہی ذائقہ لب جان بخش کے بوسے کا امیدوار اور طلبگار رہوتا ہے یہ حال تو حواس ظاہری کا ہے اب حواس باطنی کی کیفیت دیکھئے ادراک میں تصور دلدار، تخیل میں خیال وصال یار متصرفہ میں ذکر حسن گلعذار، واہمہ میں وہم فراق حافظ میں یاد معشوق کے سوا کچھ نہیں ہوتا اور بجز مذکورہ امور کے دنیا بھر کی لذتیں ہیچ معلوم ہوتی ہیں۔

اسکے اثبات میں کہ "محل واحد میں اجتماع حواس کا نام عشق ہے" نکتہ رس دقیقہ سنج

بھی مختلف آراء ہیں۔ اُن کا اعتراض ہے کہ تمام حواس کا اپنی حرکات و سکنات، اور ادراکات میں مستقل قرار دیا جانا صحیح نہیں اس لئے کہ حواس کا ایک جگہ جمع ہونا غیر ممکن ہے۔ اور اس دعوے پر یہ دلیل لاتے ہیں کہ ایک [illegible] پھول سے جس میں بو نہ ہو باصرہ بصارت حاصل کرتی ہے مگر شامہ قطعی محروم رہتی ہے۔

ہمیں ان اختلافات سے غرض نہیں۔ ہم تو یہ جانتے ہیں کہ حواس ظاہری و باطنی کے دماغ میں مقید ہو جانے اور کسی غیر معلوم قوت کا جسم کے تمام رگ پٹھوں میں مسلط ہو کر ہر کام سے بیکار و بیزار کر دینے کا نام عشق ہے عشق کے تسلط کے لئے ضرورت نہیں کہ دماغ ضعیف اور اس میں انفعال کی قابلیت ہو بلکہ جمال یار کی مقناطیسی کشش سے ہر نوع بشر کا کھنچ جانا فطری بات ہے اور خلاف قیاس نہیں۔ اور جبکہ یہ مسلمہ ہے کہ حواس کا مرجع دماغ ہے اور ہر چیز کا اپنے مرکز کی طرف رجوع ہونا سب مانتے ہیں تو ہر حاسہ کا اپنے محسوسات کو دماغ میں لیجانا کسی طرح غیر ممکن نہیں سمجھا جا سکتا۔ حقیقت یہ ہے کہ دماغ بطور دارالسلطنت کے ہے، اور ممالک کی طرح اس کی حکومت کو بھی تسلیم کرنا چاہیئے کیونکہ تمام حواس اپنے محسوسات کو بالواسطہ یا بلاواسطہ دماغ میں پہنچا دیتے ہیں۔ وہاں سے محاکمہ شروع ہوتا ہے۔

کسی کے جمال جہاں آرا پر نظر پڑی۔ اس نے بھولی بھالی اداؤں، ناز و انداز اور کرشموں وغیرہ سے متاثر ہو کر اپنے حاکم کو خبر کر دی حاکم نے اسکا نام محافظ خانہ کے رجسٹر میں درج کر لیا اسی طرح کان نے اچھی اور دل کو تڑپا دینے والی آواز سنی اس نے بھی اپنا فرض ادا کیا اور جب اس قدر واقعات وقوع میں آچکے تو ذوق کو بھی بوسہ کی خواہش ہوتی ہے۔ غرض سب حواس اپنا فرض منصبی انجام دیتے ہیں اس تعمیل اعمال کے دوران میں ممکن نہیں کہ دل کو ان خفیہ اور خاموش کارروائیوں کی خبر نہ ہو اُسکی توجہ بھی محبوب کی طرف مائل ہو جاتی ہے اور آہستہ آہستہ سب قوتیں مل جلکر مستحکم صورت اختیار کر لیتی ہیں ان میں سے کسی نے اعراض کیا تو دماغ انھیں اپنے ارادہ پر مستقل نہیں رہنے دیتا۔

محمد اظہر ظاہر

# بشرہ

کیوں نہ سمجھوں میں تیرے دلکی بات
تیرا بشرہ گواہی دیتا ہے

ہم اس سے انکار نہیں کر سکتے کہ انسان دو قسم کی قوتیں رکھتا ہے۔

(الف) ظاہری

(ب) باطنی۔

گو ان دونوں قسم کی قوتوں میں باہمی نسبت بھی ہے پھر بھی یہ دو قسم کی ہیں یا یہ کہ ان دونوں کے افعال اور تصرفات جداگانہ ہیں باوجود اس تفریق کے بھی ایک قوت دوسری قوت سے ایک علاقہ رکھتی ہے جسطرح معادی اور معاشری امور میں باوجود تمیز ہونیکے بھی تعلق اور وابستگی ہے اسی طرح ان میں بھی ہر عبادت الٰہی محض روحانیت کا شعبہ ہے لیکن معاشری امور پر بھی اسکا کچھ نہ کچھ اثر پڑتا ہے۔

یہ کہنا کوئی مبالغہ نہیں ہے کہ

"آدمی کا ظاہر اُسکے باطن کی تصویر ہے۔

"اور سب اعضاء میں سے انسان کا بشرہ اُس کے باطنی خیالات اور تصرفات پر مختلف پیرایہ میں روشنی ڈالتا ہے۔

انسان کی زبان اور انسان کا کلام انسان کے خیالات کی بابت بہت کچھ اطلاع دیتا ہے اور اسکی زندگی کے قریباً کل امور کا مدار اُسکے کلام پر ہے اُسکے دل و دماغ میں جو کچھ بھرا ہو اسکا اظہار اور اُسکی تکمیل اُسی کے ذریعہ ہوتی ہے زبان انسان کے دل کی باتوں اور دماغی خیالات کے اظہار کا ایک مستقیم آلہ ہے۔ لیکن جو لوگ انسانی اعضاء پر غور کرنیوالے ہیں اُنکی یہ رائے بھی ہو کہ انسان کا چہرہ بھی اُسکے خیالات پر بہت کچھ روشنی ڈالتا ہے بعض کہتے ہیں انسان کا چہرہ بمقابلہ اسکی زبان کے زیادہ مکمل اور دلچسپ اطلاع دیتا ہے۔

"انسان کا چہرہ اُسکے دلی اور دماغی خیالات کا ایک کھلا ہوا دفتر ہے۔

"انسان کا چہرہ اُن رموز اور اُن اُمور کا مظہر ہے جو زبان ذرا تامل سے ظاہر کرتی ہو۔

"انسان کا بشرہ اُن اُمور کی خبر دیتا ہے جن سے زبان واقف نہیں۔

"زبان صرف اُن خیالات کا اظہار کرتی ہے جو وہ دل و دماغ سے سنتی ہو۔ لیکن بشرہ بسا اوقات وہ باتیں بتاتا ہے جنکا اظہار دل نہیں چاہتا گویا ان معنوں میں بشرہ انسان ایک سی آئی ڈی کا منصب رکھتا ہو۔

بعض کہتے ہیں کہ انسان کا بشرہ صرف اُن امور اور اُن رموز کا مظہر ہے جو غصہ اور خوشی یا رنج و غم اور حسرت سے مربوط ہوں اُن رموز اور اُن اُمور سے واقف نہیں کر سکتا۔ جو اِن مراتب سے دور ہیں۔

دونوں طرف کے خیالات قابل بحث ہیں اِس بحث سے اول سوچنا چاہیئے کہ زبان اور بشرہ کے کاموں اور تصرفات یا احساسات میں کس قسم کا فرق ہے زبان ایک چھوٹا سا گوشت کا ٹکڑا ہے جو انسان کے منھ میں رکھا گیا ہے۔ اگرچہ زبان اور زندہ مخلوق بھی رکھتی ہے۔ مگر چونکہ انسان اسکے ساتھ طاقت نطق یا شرف نطق بھی رکھتا ہے اس واسطے وہ ناطق اور متکلم بھی ہے بشرہ وہ حصہ جسم ہے جسکا تعلق دہان اور سر سے ہے گویا دماغ بھی یا دماغ کا کچھ حصہ بھی بشرہ مین شامل ہو یا بشرہ کا ایک حد تک دماغ سے بھی واسطہ ہو بشرہ کے حدود میں ہی زبان بھی ہو زبان کے فعل یا تصرف کا تعلق ایک حد تک بشرہ سے بھی ہوتا ہے دیکھو جب کبھی انسان کچھ سوچتا یا کسی بات کی بابت غور کرتا ہے تو انسان کا چہرہ بھی ایک حد تک اس میں مصروف پایا جاتا ہو ایک شخص کو سوچ میں بیٹھے ہوئے ذرا غور سے دیکھو گے تو سمجھوگے کہ اُسکے چہرہ پر بھی اُسی سوچ کا کچھ نہ کچھ اثر ہے ایک غم زدہ تصویر اور ایک بشاش تصویر تمھیں بآسانی اس اثر کی خبر دے سکیں گی ایک حکیم مزاج اور ایک لاپرواشخص کے چہرے تمھیں باونی غور بتا دینگے کہ اُن کے خیالات اور افکار کا اُن پر کیسا اور کیا اثر ہے۔

جب کوئی بشر خوشی یا غم کی بات کرتا ہے تو ساتھ کے ساتھ ہی اُسکا بشرہ بھی تغیر پذیر ہوتا جاتا ہے جب کوئی انسان مسرت ناسماں دیکھتا ہے تو اسکے چہرہ کی کیفیت کچھ اور ہی

ہوتی ہو اور جب کوئی غم افزا سمان دیکھتا ہو تو اُس وقت اُسکی کچھ اور کیفیت ہوتی ہو۔
شیریں شے کھا کر انسان کے چہرہ کی جو کیفیت ہوتی ہے وہ کسی کڑوی شے کے کھانے سے اثر پذیر نہیں ہوتی۔

اس سے ہم انکار نہیں کرسکتے کہ بشرۂ انسان جاسوسی کرتا ہے اور اس کی باتوں پر ایک حد تک روشنی ڈالتا ہے گو انسانی چہرہ یا کتاب بشرہ کا مطالعہ بہت کچھ تجربہ بھی چاہتا ہے۔ مگر تجربہ کرنے والوں نے بیان کیا ہے کہ درحقیقت انسانی بشرہ ایک حد تک جاسوسی کا کام دیتا ہے۔

تو کہہ نہ کہہ دل میں ترے جو بات رہتی ہے
ترے بشرہ کی کیفیت بتانے سے نہیں رُکتی

اِن باتوں سے ثابت ہے کہ۔

انسان کے دل و دماغ پر جو کچھ گزرتی ہے یا جو کچھ وارد ہوتا ہے اسکا اثر بشرہ پر بھی پڑتا ہے یا بشرہ بھی اپنے رنگ میں اس سے اثر پذیر ہوتا ہے اور اس سے یہ بھی ثابت ہے کہ بہ مقابلہ جسم انسانی کے اور اعضا کے دل و دماغ کا بشرہ سے زیادہ تر تعلق اور واسطہ ہے دیکھو کبھی جو ہاتھ اور پاؤں ماؤف ہوتا ہے اور بہ ظاہر کوئی زخم نہیں ہوتا ہاتھ اور پاؤں تو کوئی احساس بشرہ کو نہیں کرسکتا لیکن بشرہ جاسوسی کرنے سے باز نہیں رہتا یہ خوبصورتی اور بدصورتی جسکی بے میں ہزاروں روحیں غلطاں و پیچاں ہیں کیا ہے اور اسکا مقدم حصہ جسم انسانی میں کیا ہے یہی بشرہ تو ہے کسی نازنین کا اور سارا جسم خوبصورت اور سڈول ہو اگر بشرہ خوبصورت نہو تو کوئی اُسے خوبصورتی کا ڈپلوما نہیں دیتا اگر ایک شخص جسم کے اور حصے زیادہ سے زیادہ خوبصورت رکھے اور بدقسمتی سے چہرہ خوبصورت نہو تو کوئی شخص یا کوئی نقاد حسن بھی اسکو خوبصورتی کی سند نہیں دیتا اس سے ثابت ہے کہ صرف بشرہ ہی ایسا سارٹیفکیٹ دلاتا ہے۔

اِس مثال سے بھی ثابت ہے کہ چہرہ میں قدرت نے ایک خصوصیت مخفی رکھی ہے خوشی اور غم کا جیسے چہرہ پر اثر ہوتا ہے ایسے کسی اور عضو پر نہیں ہوتا اور اس سے کوئی انکار نہیں کرسکتا اس سے ثابت ہے کہ دل و دماغ اور سلسلۂ اعصاب اور قویٰ میں خصوصیت کے ساتھ چہرہ سے ایک

وابستگی اور ایک نسبت رکھتی ہیں۔ دل و دماغ کی زیادہ مسرت اور غم کے اظہار رہنے کے ساتھ ہی چہرہ بھی متاثر ہو جاتا ہے اگر چہرہ بھی زبان نطق رکھتا فوراً ہی کہہ دیتا۔

اجازت ہوتی اگر مجھ کو کبھی یہ راز کہنے کی

تو میں اپنی زباں سے ہی سنا دیتا یہ سب قصہ

دماغ دل اور بشرہ کی رگوں اور اعصاب میں قدرت نے ایک قسم کی وابستگی رکھی ہو جب دماغ میں ایک خیال متخیل ہوتا ہے اور جب دل میں ایک موج اٹھتی ہو تو اس وابستگی کی وجہ سے چہرہ بھی متاثر ہوتا ہے اور اس طاقت احساس کی وجہ سے جو قدرت نے اسمیں رکھ چھوڑا ہے مختلف تاثرات اثر پذیر ہوتے ہیں اور رفتہ رفتہ بشرہ اُن کا رنگ قبول کرتا جاتا ہے یہانتک غور سے دیکھنے والے پا جاتے ہیں کہ اس شخص کا دل اس رنگ میں ہے ارسطو کہا کرتا تھا کہ

"بولو تاکہ میں تمھیں دیکھ سکوں"

اسکا مطلب صرف یہ لیا گیا ہو کہ کلام متکلم سے وہ اسکی نسبت رائے لگا لیتا تھا بمصداق

تا مرد سخن نگفتہ باشد

عیب و ہنرش نہفتہ باشد

لیکن اسکا مطلب یہ بھی ہو کہ چونکہ ہمیشہ کلام کا بہت سا حصہ متکلم کے چہرہ پر بھی مؤثر ہوتا ہے اسواسطے زبان سے سن کر چہرہ کے آثار سے اُسکا مقابلہ کر کے اندازہ لگایا جائے مثلاً جب کوئی گپی گپ ہانکتا ہو تو بعض اوقات اسکا بشرہ کہہ دیتا ہو کہ ایک خالی ڈھول ہو جب کوئی جھوٹا وعدہ کرتا ہے تو بعض لوگ آثار بشرہ ہی سے تاڑ جاتے ہیں کہ ان تلوں میں تیل نہیں۔

تاڑ جاتے ہیں تاڑنے والے

بشرہ کر دیتا ہو مخبری چھپ کے

تم دیکھتے نہیں کہ گفتگو میں بعض تنت آنکھیں اور بشرہ کے دیگر خط و خال کسقدر شگفتہ یا کشیدہ ہوتے ہیں اور جو کچھ متکلم کے ذہن میں متموج ہو رہا اسکا چہرہ پہ عکس پڑ رہا ہے یا چہرہ اس سے

متاثر ہو رہا ہے۔

انسان کے دل و دماغ میں جو کچھ گزرتا ہے وہ ایک قسم نہیں رکھتا بہت سی ایسی باتیں بھی ہوتی ہیں جنکا اثر انسان کے بشرہ پر نہیں ہوتا۔ ہو تو سکتا ہے یا ہونا تو چاہیے لیکن چونکہ رفتہ رفتہ طبیعت ایک حد تک ضابطہ ہو جاتی ہے یا صرف ایک بات ہی نہیں ہوتی بلکہ وہ ایک عادت کا درجہ رکھتی ہے اس واسطے بشرہ اُس سے متاثر نہیں ہوتا اگر کوئی شخص عرصے سے زہر کا استعمال کرتا ہو تو طبیعت اُسکی عادی ہو جائیگی لیکن اگر پہلا ہی دن ہو تو طبیعت پر کچھ اور اثر ہوگا اسی واسطے فلسفۂ اخلاق میں کہا گیا ہے کہ

"اگر بری عادت طبیعت ثانی ہو جائے تو انسان کی حس جاتی رہتی ہے بمقابلہ تجربہ کار اور مشاق لوگوں کے عام لوگوں کے دل و دماغ کے خیالات کا اثر اُن کے بشرہ پر زیادہ قابل احساس اور واضح پڑتا ہے کیونکہ اُنکی سادگی اور عدم مشاقی اُن کا توام ضبط خام رکھتی ہے۔ یہ ایسی ہی بات ہے جیسے کہ ایک تجربہ کار چور آسانی سے اقبال جرم نہیں کرتا لیکن ایک نومشق چور چند گھنٹوں کے بعد ہی اقبال کر لیتا ہے طبیعت بھی رنگت بدلتی رہتی ہے اور اُسکے ساتھ ہی بشرہ بھی تبدیل پذیر ہوتا رہتا ہے۔

قدرت کا کوئی فعل بھی چونکہ لغو نہیں ہو سکتا اسواسطے یہ سوال دلچسپ ہوگا کہ بشرہ میں یا بشرہ کے حدود میں کیا کیا یا کون کون سے عضو شامل ہیں اور بشرہ میں جو ایسا احساس رکھا گیا ہے اسکا علماً اور عملاً کیا فائدہ اور کیا غرض ہے یہ دو سوال واقعی ایسے ہیں کہ ان پر غور کرنا ایک علمی مرحلہ متصور ہو سکے گا۔

چونکہ انسانی جسم کے حصہ مقدم ترین دماغ اور دل ہیں اور بشرہ ان دونوں سے ایک قسم کی وابستگی رکھتا ہے یا یہ کہ بشرہ کی ذاتی عظمت اور تقدم دل و دماغ پر بھی ایک اثر رکھتا ہے اسواسطے بشرہ کو یہ احساس بخشا گیا۔ بشرہ ایک آئنہ ہے جب تک آئنہ عکس پذیر نہ ہو تب تک نہیں کہا جا سکتا کہ وہ ایک سفید اور شفاف آئینہ ہے اس واسطے اس میں یہ طاقت جبارا رکھی گئی۔

چونکہ سب سے پہلے انسان کے بشرہ پر ہی نظر پڑتی ہے اس واسطے اُسے بھی ایک قسم کا

ملکہ احساس دیا گیا اسکا علمی فائدہ یہ ہے تاکہ غور کرنے والے یہ سوچیں کہ۔
ایک اعلیٰ ترین حصہ جسم انسانی کا دیگر اور اعلیٰ ترین اعضاء دماغ و دل اور دیگر قوتوں سے کس قسم کا تعلق اور واسطہ رکھتا ہے اور بحث منطق فلاسفی میں یہ طے ہو جائے کہ خیالات کی پرواز اور اثر کہاں تک اور کیا ہے تاکہ اس کوچہ فلسفہ میں جانے والے ان مراتب سے بھی واقف رہیں اور انھیں اسباب پر غور کرنے کا بھی موقعہ ملے کہ انسانی ذہن اور جسم خصوص بشرہ کا آپس میں کیا کچھ واسطہ اور نسبت ہے اور یہ ڈاک کن کن ذرایع سے پہونچتی ہے اور اس سلسلہ میں کن کن صورتوں میں روک پڑ جاتی ہے۔
بشرہ ہی کے مطالعہ سے دنیا میں علم یا فن قیافہ کی بنیاد رکھی گئی اور بشرہ ہی اس علم کا بانی ہوا اور ثابت ہو گیا کہ خدائے کریم نے انسانی بشرہ کو کس درجہ تک ممتاز کیا ہے وہ نہ صرف اپنی فطری خوبصورتی زبان اور نطق کے اعتبار ہی سے ممتاز ہے بلکہ اس جہت سے بھی کہ وہ دل و دماغ کا آئینہ بھی ہے اور اس کے احساس سے ہم ایک بڑی حد تک کام بھی لے سکتے ہیں انسان کا سر اور بشرہ ایک خاص عظمت رکھتا ہے دیکھو ہر انسان سوائے کسی اعلیٰ طاقت کے سجدہ کرنا قبول نہیں کرتا یہ سر اور یہ بشرہ خدا ہی کے سامنے جھکتا یا جھکایا جاتا ہے کیونکہ انسانی جسم میں یہی اعضاء اعلےٰ اور مقدم ہیں جو لوگ زبان نطق فی العمل نہیں رکھتے اُن کا چہرہ ہی اُنکی حقیقت دل و دماغ سے آشنا کرتا ہے اگر بشرہ نہ ہوتا تو یہ ڈیوٹی کون ادا کرتا طبیب نبض سے بھی تشخیص مرض کرتے ہیں اور اسی طرح بشرہ سے استدلال ہوتا ہے اور بعض طبیب بمقابلہ نبض کے بشرہ سے زیادہ تر استدلال کے عادی ہیں۔
بشرہ ایک ایسا مخبر ہے کہ بے خوف و خطر مخبری کر دیتا ہے اور اس کے مطالعہ سے ایک دشمن بھی پتہ لگا لیتا ہو کہ اس شخص کے دل و دماغ میں کیا کچھ گزر رہی ہے اور اسکا بشرہ خاموشی سے کیا کچھ مخبری کر رہا ہے۔
بشرہ میں آنکھیں، کان۔ ناک رخسار شامل ہیں اور اسکے حدود میں زبان اور دماغ بھی ہیں اور اُسکی وابستگی دماغ اور دل دونوں سے ہے۔ بشرہ کی خوبصورتی اگرچہ ایک

خاص قیمت رکھتی ہے اور لوگ اسکی لے میں ایک بڑی حد تک سرگرداں رہتے ہیں۔

مشتاق روئے زیبا ہوں

دل سے اُسکا شیدا ہوں

لیکن اگر غور سے دیکھو تو یہ زیبایش محض ایک عارضی سماں ہے تھوڑی سی تکلیف بھی اس زیبایش کی دشمن ثابت ہوتی ہے وہ حسین جنھیں سارا زمانہ چار آنکھوں سے دیکھتا اور اُن کے بشرہ کو مد مقابل ماہتاب و آفتاب سمجھتا تھا ایک ہی بخار میں ایسا زرد پڑا کہ عاشقوں کی نظر سے بھی اتر گیا شاعر نے جب نگاہ کی تو اُسکے تموج خیال میں فرق آگیا دنیا میں صدہا قسم کے سُراب ہیں لیکن اُن سب میں سے "سراب حسن" زیادہ تکلیف دہ ہے یہ وہ سُراب ہے جس سے خود حسین بھی باوجود ایسے ادعا اور تعلی کے ہراساں رہتا ہے وہ بشرہ زیادہ تر عزت اور محبت کے قابل ہے جس میں سیرت حسنہ کا زیادہ تر عکس پڑتا ہو خوبی عکس اور سوادی جھلک کچھ پائیدار نہیں ہوتی سیرتی عکس اور اتفاقی جھلک زیادہ تر توجہ اور محبت کے قابل ہے۔

حسن سیرت کے ہم تو قائل ہیں

حسن صورت ہے اک اضافی شئے

سلطان احمد

---

# سلوک عبرت

مکن تکرار ہر دم اے نفس درسِ محبت را
مدہ در ہر دو عالم نشہ صہبائے حیرت را

زمانے کے نشیب و فراز بھی ایک عجیب طلسم کدۂ حیرت ہیں۔ روز آفرینش تا دور حاضرہ صدہا اقسام کے گوناگوں واقعات اس آب و رنگ کے پیش آتے رہتے ہیں جن پر دنیا نے ہمیشہ استعجاب و تحیر کا اظہار کیا ہے اور اسوقت تک رسائی فہم اُسی طرح قاصر ہے جس طرح کہ روزِ اول تھی۔ وہی مغرب جو آج اپنے آپ کو تمام دنیا کی تہذیب و شائستگی کا جادہ گاہ سمجھتا ہے کل تک وہاں توحش کے سوا کچھ نہ تھا۔

علم و فن کی جگہ جہل و تعصب نے لے رکھی تھی عقل و دانش سے کام لینے والوں کیساتھ وہ سلوک روا رکھا جاتا تھا جسکی نظیر تاریخ میں نہیں ملسکتی۔

اذن عام تھا کہ کسی علم میں عقل سے کام نہ لیا جائے۔ کتاب مقدس کو بھی عقل سے سمجھنے کی ممانعت تھی۔ ایک شخص پلاجؔ نے ثابت کیا کہ موتِ آدمؑ سے قبل بھی تھی، زمین پر رہنے والے جانور مرتے تھے لہذا موت کو آدم کے گناہ کا نتیجہ بتانا غلط۔

اسپر فوراً پلاج قتل کر دیا گیا۔ جولیس سیزر کے عہد حکومت میں کتب خانہ اسکندریہ جلا ڈالا گیا۔ ایک نوجوان عورت ہائی پیشیا جو ریاضیات فلسفہ او طبیعات میں ماہر و فاضل تھی۔ اسکے گرد بیشتر اہل علم کا مجمع رہا کرتا تھا۔ وہ باوجود اسکے کہ عیسائی نہ تھی کرپادری سیرل نے لوگوں کو اسکے برخلاف بھڑکایا اور قتل کر دی گئی اسکا جسم آگ میں پھونک دیا گیا۔ پوپ نوسنٹ کا قول تھا کہ کتھولک عقائد کے منکرین کو زندہ رہنے کا کوئی حق نہیں۔



اسپین کی اعلیٰ اسلامی یونیورسٹیوں کو وہ چند باکمال مغربی جو فلسفہ ابن رشد اپنے ساتھ لیگئے اس فلسفہ نے ساکنانِ یورپ کی آنکھیں کھولدیں دماغ روشن کر دیئے جب انھوں نے بعض باتیں مذہب

عیسوی کے خلاف بیان کیں وہ ہر جگہ ستائے جانے لگے ایک شخص نے قوس قزح کی نسبت یورپ
کے عقائد و خیالات کے خلاف جب یہ کہا کہ یہ خدا کی انتقام لینے والی کمان نہیں بلکہ آفتاب
کی روشنی پانی کے بخارات پر پڑنے سے پیدا ہوتی ہے تو اسکو قید کیا گیا اور مرنے کے بعد اسکی
نعش قبر سے نکالکر آگ میں ڈالدی۔

اسکے کچھ عرصہ بعد ایک خاص محکمہ تفتیش قائم ہوا اور اعلان کیا گیا کہ کوئی کتاب بغیر
اجازت پوپ نہ طبع ہو جسکا مقصد حقیقی یہ تھا کہ اُن علوم اور فلسفہ کا مقابلہ کیا جائے جو ابن رشد
کے تلامذہ کے ذریعہ اٹلی اور جنوبی فرانس میں پھیلتا جاتا تھا۔ اس محکمہ نے صرف سنہ ۱۴۸۱ء و
سنہ ۱۴۹۹ء کے مابین دس ہزار دوسو بیس اشخاص کو زندہ جلانے کا فتویٰ دیا جو زندہ جلا دیئے گئے
اور سولہ ہزار آٹھ سو ساٹھ (۱۶۸۶۰) اشخاص کو اس محکمے نے پھانسی پر لٹکایا اور (۹۷۰۲۳)
اشخاص کے لئے مختلف دیگر سزائیں تجویز کیں۔

یورپ کی تاریک دنیا میں اس ستمگرانہ روش کے علاوہ سزا دینے کا ایک عجیب
ظالمانہ قاعدہ یہ تھا کہ جنپر تہمت لگائی جاتی تھی اُنکو مخصوص اقسام کے مہلک آلات سے اس درجہ
تکلیف پہونچائی جاتی تھی کہ وہ الزام کا اقرار کر لیتے تھے۔ اور اقرار کے بعد فوری احکام نافذ ہوتے
تھے سنہ ۱۵۰۲ء میں پادریوں نے قرار دیا کہ ابن رشد کے فلسفہ کے مطالعہ کرنے والوں پر لعنت کیجائے
لیکن اسکا بھی کوئی اثر نہ ہوا تو ڈھونڈھ ڈھونڈھ کر ابن رشد کا فلسفہ جاننے والوں کو نکالا خوفناک
سزائیں دیں اور ستانے جلانے مارنے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کیا۔

اس ظلم و عدوان کا کوئی ٹھکانا ہے۔ ایسے ستم و توحش کی کہیں مثال ہے کہ آج کے مہذب یورپ
نے کل سنہ ۱۴۸۱ء سے سنہ ۱۸۰۸ء تک (۳۴۰۰۰۰) اشخاص کو محکمہ تفتیش کے ذریعہ سے ہولناک سزائیں
دیں اور منجملہ اُنکے (۲۰۰۰۰) آدمی زندہ جلائے گئے۔

---

پادریوں کے خیال میں ابن رشد ہی اسلامی فلاسفر ہے جسنے یورپ میں علمی آزادی
کی روح پھونکی اور چونکہ یہودی اس فلسفہ کو سیکھکر ان خیالات کی نشر و اشاعت کے باعث ہوئے
تھے اسلئے یہودیوں اور مسلمانوں کو ایک ساتھ شہر بدر کر دینا تجویز ہوا۔ سنہ ۱۴۹۲ء [illegible]

کہ جو یہودی عیسائی ہونا قبول نہ کرے وہ جولائی سے قبل اسپین کو چھوڑ دے۔ ورنہ قتل کر دیا جائیگا
اسی طرح فروری سنہ ۱۵۰۲ء مین اشبیلیہ اور اسکے نواحی علاقون میں مسلمانوں کی جلا وطنی کا اعلان
کیا گیا کہ جو مسلمان عیسائی نہ ہو وہ اپریل سے پہلے اس ملک کو چھوڑ دے۔ غرض مسلمانوں پر بھی
قہر کی بجلیاں گرائی گئیں۔ ہزاروں قتل لاکھوں جلا وطن۔ بے شمار ہلاک اور بے تعداد تباہ ہوگئے!
بقول مورخین تیس لاکھ مسلمان نیست و نابود کر دیئے گئے۔

---

یہی نہیں ہوا ذرا یوروپ کی تاریخ اٹھا کر دیکھو کہ یہی یورپ کی مہذب اقوام جو آج اپنے سوا تمام
دنیا کو وحشی یا نیم وحشی کا خطاب دیتی ہین۔ صدیوں تک ایشیاء سے بمراتب زیادہ وحشت و
خونریزی میں مبتلا رہی ہیں سولھویں صدی میں یوروپ کی بعض قوموں کے ہاتھ سے امریکا کے
اصلی باشندوں پر کونسا ظلم اور بے رحمی ہے جو روا نہ رکھی گئی جو ظلم اسپین والوں نے کئے انکی نظیر
دنیا کی تاریخ میں مشکل سے ملیگی۔ کورٹیز اور دوسرے جنرلوں نے یہ عزم کر لیا تھا۔ کہ میکسیکو کو کلیتاً
ویران کرکے وہاں اسپین کی ایک نو آبادی قائم کی جائے۔ چنانچہ وہاں کے باشندوں کے نیست
و نابود کرنے میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا گیا۔

شہنشاہ میکسکو مونی زوما کو الٹا لٹکا کے اسکی رعایا کو اسکی آنکھ کے سامنے جلایا اور قتل کیا

عیاذاً باللہ!

بڑے بڑے الاؤ سلگے ہوئے تھے جنمیں ہزارہا آدمی عام طور پر بلا تکلف جلائے جاتے تھے
معصوم بچوں کے سامنے اُنکے ماں باپ طرح طرح کی عقوبتوں کے بعد آگ میں جھونک دیئے جاتے
تھے دیہات اور گاؤں میں۔ پہاڑوں اور جنگلوں میں ہزاروں آدمی کتوں سے پھڑوا ڈالے
گئے یہ اسپین کے وہی نیک کردار اور ملائک صفت عیسائی تھے جنھوں نے مسلمانوں کو ایک
گنہگار اور ظالم و بد دین قوم کا الزام دیکر ملک اسپین سے اس تشدد و جبر کے ساتھ نکالا تھا کہ قریباً
تیس لاکھ بنی آدم لقمۂ اجل بنکر رہ گئے۔

غرض تقریباً دس لاکھ انسان ان مقدس و شائستہ عیسائیوں کے ہاتھ سے انواع و اقسام
کی سختیاں سہہ سہہ کے مارے اور جلائے گئے۔

یہی کیفیت پیرو کی ہوئی یہ ملک جنوبی امریکہ میں بحر الکاہل کے کنارے پر واقع ہے۔ فرنسسلو پزیروفی جو کہ اٹلی کا ایک مجہول النسب شخص تھا محض سونا چاندی کے حصول کی طمع میں ایک بیڑہ جہاز کا لیکر اسکو جلد فتح کر لیا۔ اس نے وہ وہ مظالم توڑے کہ عیاذاً باللہ ہزاروں بندگان خدا ملک چھوڑ چھوڑ کر پہاڑوں پر چڑھ گئے تھے۔ جہاں وہ فاقون سے مر گئے اور بیشمار قتل کرا دیئے گئے۔ تمام مورخوں کا اتفاق ہے کہ ایسی ہولناک بے رحمی دنیا میں نہیں ہوئی۔

تسمانیہ کے قدیم باشندے صرف یوروپ والوں کی ہمسائگی کے باعث الیسو فنا ہو گئے کہ ایک متنفس بھی انکی نسل کا باقی نہیں رہا۔

آسٹریلیا کے قدیم اور اصلی باشندے بدبختی سے نہیں بلکہ محض انگریزی فاتحین کی آن بان سے اندرون ملک میں ایسے غائب ہوئے کہ بالکل معدوم ہو کر رہ گئے اب شاذ و نادر ہی پہاڑوں میں کہیں کہیں پائے جاتے ہیں۔

ملک کانگو میں بلجیمیوں نے وہاں کے باشندوں کو صرف دو تین تولہ ربڑ کی چوری کے الزام پر اسقدر ستایا اتنے ظلم توڑے کہ لاکھوں آدمی مر گئے ہزاروں ولایتی کتوں سے پھڑوا ڈالے گئے۔ اور ہر طرف خون کی ندیاں بہا دیں۔ اور وہ کچھ کیا جس کی نظیر چنگیزی اور بخت نصر کی بیدادگریوں میں بھی نہ مل سکیگی!



اب وہ اصحاب جنکا محمودی اور عالمگیری مظالم کے فرضی افسانوں سے پارہ چڑھ جاتا ہے اور جو کہ مسلم سلاطین کے سلوک کو جابرانہ اور انکی طرز حکومت کو وحشیانہ کہا کرتے ہیں سوچیں اور غور کریں کہ دنیا کے فاتحین کس رنگ میں مفتوحین کے ساتھ کیا کیا برتاؤ کرتے رہے ہیں۔ اور پھر دیکھیں کہ مسلمانوں نے مفتوحین کے ساتھ کیسا سلوک روا رکھا ہے۔

اہل ہند سے ہرگز وہ برتاؤ نہیں ہوا جو ہر فاتح کے ہاتھ سے مفتوح پر ہوتا رہا ہے۔ آریوں نے ایران سے آکر غیر آریوں کے ساتھ کیا کیا۔ بدھ مذہب کس طرح شنکر اچارجی مساعی سے تباہ کیا گیا یونانیوں نے ایران کی کیا گت بنائی۔ ایران نے شام عراق عرب میں کیا ساوک کیا بخت نصر نے ایک لاکھ قتل کرکے بھی چین نہ پایا ہانی بال نے اٹلی و سسلی میں کیا کیا بربادیاں نہیں

رومیوں نے قرطاجیوں کو تباہ کر کے شہر کارتھیج میں کونسا گھر سلامت چھوڑا ؟ خسرو نے ہرقل کو کیسا کیسا ذلیل کیا فرڈی نینڈ نے اسپین میں کوئی توحید پرست رہنے دیا ؟

کیا ستر ہزار بنی آدم کا خون بیت المقدس کی مسجد کے صحن میں نہیں بہایا گیا اور مسلم آبادی کی تباہی میں کوئی دقیقہ باقی رکھا گیا کیا اسپین سسلی ہنگری میں مذہب غلبے کے بعد کوئی اسلامی متنفس بھی زندگی کا سانس لے سکا کیا بلقان و ایران میں کوئی بیرحمی و ویرانی باقی رہگئی۔ کیا مشہد مقدس پر دن دہاڑے گولہ باری نہوئی تھی۔ کیا شام کریمیا سسلی میں کوئی مسجد بھی اغیار کی دستبرد سے بچ سکی۔ کیا ریمز کے گرجا اور لورین و اسکندریہ کے کتب خانے آگ سے مصئون رہگئے۔

عبرت کی آنکھیں کھولو حقیقت کی نظر سے دیکھو اگر مسلم شہریار ظالم ہوتے۔ یا دیگر فاتحین ہی کی طرح سلوک روا رکھتے تو کیا اسپین و سسلی کی طرح آج ہندوستان و شام اور اناطولیہ میں صدیوں کی حکمرانی کے بعد بھی ہنود و عیسائی آبادی کا غلبہ کثیر ہوتا تو ایک طرف ایک فرد واحد بھی مفتوح قوم کے مذہب کا باقی رہ سکتا۔ اور کریمیا۔ ہنگری اور بلقان کی طرح رعایائے ہند وغیرہ بھی کوئی حیثیت و رتبہ رکھتی ہوتی۔ مسلمانوں نے چھ سو سات سو برس انتہائی جاہ و جلال سے ڈنکہ حکومت بجایا! لیکن ابتک اصلی باشندوں کی بجنسہ کثرت ہے۔ اناطولیہ شام اور بلقان میں ترک صدیوں سے حکمرانی کر رہے ہیں۔ مگر آج بھی تعدادی غلبہ عیسائیوں کو حاصل ہے اور بہر صورت اسلامی تعداد غیر اسلامی تعداد سے کہیں زیادہ کم ہے۔ بخلاف اسکے جس ملک میں مسلمانوں کے بعد دیگر خود ساختہ مہذب قومیں غالب ہوئیں۔ مفتوحین چن چنکر مٹا دئے گئے۔ ڈھونڈ ڈھونڈھکر تباہ کئے گئے نہ انکی عمارات بچسکیں نہ انکے معابد! نہ انکی دولت رہی نہ انکی وقعت!!

تاریخ کے صفحات اس دعوے کے بہترین شواہد ہیں۔

عالمگیر محمود۔ سکندر لودی کے معائب بیان کرنے اور حالات کو روایت کی کسوٹی پر کسنے کے وقت ہندو صاحب یہ نکتہ نگاہ میں رکھیں کہ آجکل کی دنیا سے معیار سلوک نہ تلاش کریں بلکہ اسی زمانہ کی دنیا سے مقابلہ کریں۔ مثلاً جناب سکندر لودی کی ایک دو باتوں پر اعتراض کیا جائے تو یہ بھی دیکھیں کہ ... [illegible]

حقیقت پر بھی نظر ڈالیں کہ اسپین کے جنوبی ساحل پر اسوقت کتنے جہاز بے گناہ مسلمانوں سے بھرے ہوئے ڈبوئے جارہے تھے۔ نیز یہ کہ سکندر لودی نے کیا کیا رفاہ عام کے کام کئے۔

ادھر ہنود کو فارسی پڑھاکر دفاتر سپرد کئے جاتے ہیں لیکن اُدھر مغرب میں مسلمانوں کے علوم بحر اوقیانوس کی تہ میں غرق ہوتے ہیں اِس طرف ایک بنیا ہیمو مدار المہام سلطنت بنایا جاتا ہے اسطرف اسپین میں مفتوحین مسلمان جابجا قتل کئے جارہے ہیں۔

قطب الدین ایبک سے لیکر اورنگ زیب کے زمانے تک اگر ہندوؤں پر ظلم ہوتا رہا اور بقول مارسڈن۔ الفنسٹن اور لتھبرج اور شیو پرشاد صاحبان یہ زمانہ ہندوؤں کے لئے ایک سخت مصیبت و کلفت کا زمانہ تھا تو ذرا ۱۱۹۳ء سے ۱۷۰۷ء تک کے دیگر شاہانِ عالم کے برتاؤ پر غور کر لیا جائے کہ کونسا تاجدار اُسوقت اس زمانے کے مسلم فرمانرواؤں سے بہتر اور اعلےٰ سلوک رعایا سے کرتا تھا اور کس ملک میں ہندوستان سے زیادہ امن و انتظام تھا۔ اور اگر مسلم سلاطین ظالم و بے رحم تھے تو باشندگانِ ہند اُس عہد کے کس بادشاہ کو کس اسلامی بادشاہ پر ترجیح دیکر اُسکی رعیت ہونا گوارا کر سکتے تھے۔ کیا فرڈیننڈ کی رعایا بننے پر رضامند ہوجاتے جسنے اسپین کے مفتوحین میں آگ لگادی یا ہلاکو خانیوں کے سایہ میں بسنا گوارا کر لیتے جنھوں نے سیلاب بنکر ایشیائی تمدن و امن پر پانی پھیر دیا اٹلی کے پوپ اعظم کی حکومت پسند کرتے جہاں علم و عقل کی تباہی اب تک نفریں بھیج رہی ہے یہ بھی نہ سہی خود اپنے سلوک پر بھی غور کرو کہ شنکر اچارج کے پیرو بادشاہوں نے بودھیوں کے ساتھ کس درجہ بیرحمانہ سلوک کیا اور کس طرح بودھوں کی ہزار ہا سال سے زیادہ کی عظیم الشان سطوت و عظمت مٹاکر صفحہ ہند سے اُنکو قریبًا نابود کر دیا راجہ جیپال نے کیوں مسلمانوں کو چھیڑا اور ستایا تھا۔ آخر میں سکھوں اور مرہٹوں نے مفتوحین کے ساتھ کونسی کسر رکھی۔

غرض یہ کہ فاتح اقوام مفتوح کے ساتھ دنیا میں ہر جگہ اور ہر زمانے میں ایک خاص نوعیت کا سلوک کرتی آئی ہیں۔ اگر اس نگارستان میں کوئی اصلی خوبی و عمدگی رکھتی ہوگی تو وہ اسلامی تصویر ہے اور اس کلیہ سے مستثنےٰ نظر آئینگے تو صرف مسلمان جنھوں نے ہمیشہ مفتوحین کو برابر سمجھا اور کوئی بڑے سے بڑا امتیاز سردار اور عہدہ نہیں رہا جسپر مسلمانوں نے دیا ہوں

اور ہنود کو مقرر نہ کیا ہو دنیا میں اس رواداری کی نظیر سوائے مسلمانوں کے اگر کوئی پیش کر سکتا ہے تو کرے اور اگر اُس نے ایسا سلوک کیا ہو تو ثبوت دے۔

یورپ کے زبردست اور اعلیٰ ترین فلاسفر اور مصنف موسیو گستاؤ لی بان نے صاف بیانی سے اسکا اعتراف کرتے ہوئے تسلیم کیا ہے "کہ تاریخ کو عربوں سے زیادہ عادل اور رحیم فاتح کا حال نہیں معلوم ہے۔

لیکن دنیا میں کوتاہ نظروں نے ہمیشہ مسلمانوں کو تعصب کی عینک سے دیکھا۔ حسد کے شعلوں سے دلوں کو جلایا۔ دیکھو دیکھو ابھی اس تمدن و وحشت کے نظارے اور باقی ہیں۔

بیچارہ ایک نامور عیسائی فاضل جو مونیار کے وحدت الوجود کا قائل تھا وہ محض اسی جرم پہ سنہ ۱۶۰۰ء میں زندہ جلا دیا گیا۔ اب دیکھئے کُرویت زمین کا مسئلہ ابتداء خلافت بنی عباس میں مسلمانوں نے قبول کیا تھا جس سے اعلیٰ علمی شغف اور بہترین رہبری اسلام کے باعث کوئی شورش پیدا نہوئی مگر عیسائی دنیا میں یہ بحث چھڑتے ہی ایک قیامت برپا ہوگئی۔ اولو العزم کولمبس نے جب نئی دنیا کی جستجو کا قصد کیا تو تمام پادری اسکے مخالف ہوگئے۔ کولمبس کا قول ہے کہ "ابن رشد کی کتابوں نے مجھے اس عزم و ارادہ پہ آمادہ کیا تھا۔

نامور گلیلو کو اس لئے پادریوں نے سزا دی کہ علم ہیئت میں جو جدید انکشافات اُس نے کئے تھے وہ اُنکے نزدیک مذہب عیسوی کے خلاف تھے جیچک کا ٹیکہ ترکوں نے ایجاد کیا تھا۔ لیکن سنہ ۱۷۲۱ء میں جب میری مونٹاگو نے اس علاج کی یورپ میں ترویج چاہی تو پادریوں نے پوری قوت سے مخالفت کی۔ اسی طرح امریکہ میں سُن کرنے کی ایک اعلیٰ دوا ایجاد ہوئی جو دردِ زہ کے وقت عورتوں کو استعمال کرائی جاتی تھی۔ اول اول جب یورپ میں یہ دوا آئی تو پادریوں کے ایک ہنگامہ برپا کر دیا کہ کتاب پیدائش میں بیان کیا گیا ہے کہ ولادت کے وقت کی تکلیف عورتوں کے لئے بطور سزا کے ہے اور خدا نے ان پر لعنت کی ہے اس بنا پر پادریوں نے کہا کہ اس دوا کے استعمال کرنے والی عورتوں کو اس سزا و لعنت سے بچانا چاہتے ہیں جو خدا نے اُن کے لئے مقرر کی ہے۔ اسلئے اسکا استعمال ناجائز ہے اور اسپر نہایت شور و غضب ہا۔

انگلستان کی لانگ پارلیمنٹ کے زمانے میں ایک عورت محض اس الزام پر کہ وہ اپنی جرابیں

اتار کر اور صابون میں گھولکر طوفان برپا کر رہی ہو۔ پہلے اُسکے معصوم بچے کو اور پھر اُسے سولی پر چڑھا دیا اور اسی سال ایک خاص قانون عورتوں کو پکڑ پکڑ کر جلانے اور مار ڈالنے کا نافذ ہوا۔ سترھویں صدی کے وسط میں غریب عورتیں محض سحر جاننے کی وجہ سے بیہودہ عقیدہ پر ہزاروں کی تعداد میں سولی چڑھائی گئیں اور اس مہذبانہ طریق سے اقرار جرم لیا جاتا رہا کہ جنسے جرأت انکار کی ناخنوں میں کیلیں ٹھکوا دی گئیں۔ گرم لوہے کے داغ دیئے گئے اور طرح طرح سے ستایا گیا اور پھر لطف یہ کہ یہ بیدرد لوگ عفو و ترحم سے قطعاً بیگانہ ہوتے تھے اقرار جرم کا نتیجہ ہمیشہ مرنا اور زندہ آگ میں جلنا نکلا کبھی کسی کی خطا معاف نہیں ہوئی۔

---

غرض مصرع — شب آخر گشتہ افسانہ از افسانہ می خیزد

کبھی فرصت میں ثابت کیا جائیگا کہ دنیا کی تہذیب پر اسلام نے کیا کیا احسان کئے اور یورپ نے اس تصویر میں کیسے ہوش سے رنگ بھرا۔

ناظرین دعوے کرنے کو کوئی کتنے ہی کرے مگر اخلاق و سچی تہذیب کی کسوٹی پر کسی قوم کا کھرا اکھرا ناکارہ دار و دارہ کو حکندن کا مضمون ہے۔

اسلامی فاتحوں کے وہ کریمانہ اخلاق تھے جسکو یاد کرکے زمانہ برسوں سے حیرت کے آنسو رو رہا ہے۔

جس متشکک ہستی کو شک ہو وہ اس قیامت خیز یورپی جنگ میں ہی اخلاق کے اُن نہ مٹنے والے نقوش کو دیکھلے جو ٹرکی نے برطانوی اور فرانسیسی قیدیوں کے ساتھ نقیہ المثال سلوک روا رکھکے قائم کر دیئے ہیں اور جنکی طویل رپورٹیں ۱۹۱۴ء سے اسوقت تک متواتر وقتاً فوقتاً سٹیٹسمین اور ٹائمس میں چھپتی رہتی ہیں۔ اصل یہ ہے کہ ہر قوم کی ایک فطرت ہوتی ہے اور اسلام کی فطرت عدل و رحم ہے جو زمانہ کی ہزار دست درازیوں کے باوجود بھی نہیں مٹ سکتی اور دنیا کے اُس صبر آزما اور تہذیب شکن اوقات میں بھی جسکو جنگ کہتے ہیں اور جبکہ جذبات غضب و انتقام پوری قوت و ہیبت سے بھڑکتے ہوتے ہیں جن سے متمدن اقوام کے قدم ڈگمگا جاتے ہیں اور جوش جنگی میں وہ وہ افعال کر گذرتے ہیں جنکا دھبہ تاریخ کے دامن سے کبھی

نہیں چھوٹتا۔ اسی لئے اسوقت میں دشمنوں کے قیدیوں کے ساتھ سلوک اور پھر وا بھی زمانۂ زوال میں ایک ایسا نقش پا ہے جو قافلہ کی کل حالت کی آئینہ برداری کر رہا ہے۔

مگر وائے نصیب کہ ہم آج زمانے کی بھیڑ دں میں رہکر اپنی اہلیت کو بھولے جا رہے ہیں کاش کوئی ایسا شیر پیدا ہو جو بیک آواز چہرہ حقیقت بے نقاب کر دے ؎

طوفانِ نوح لانے سے اے چشم فائدہ
دو اشک بھی بہت ہیں اگر کچھ اثر کریں

شریف احمد مرادآبادی سہروی

---

# انتظار

شب فراق کے پردۂ تاریک میں میرا وہ دلچسپ انتظار جسکا ہر لمحہ مسرت خیز تھا۔ اور جس کی مسرت و لذت احساس کا اندازہ میں اور صرف میں ہی کر سکا۔ ایک عجیب دپرکیف انتظار اور لذت شیریں تھی انتظار کے بسیط فرش پر میری منتظر نگاہ اشک کے سُرخ موتی ٹانک رہی تھی اور میرا شہباز تخئیل تاریکیٔ شب کے حجاب خفا میں ایک صورت طلسمی کے نظارہ کے لئے پرواز کر رہا تھا لیکن ساتھ ہی انتظار کے پہلو میں نہیں معلوم وہ کیا شئے تھی جو مجھے بیتاب کر رہی تھی۔

صبح امید کی شعاع خورشید نے آغوش زمین پر اپنے زریں بازو پھیلائے اور جہاں افروز حسن کا لمعہ برق چمکا۔ میں نے اُس پیکر حسن کو دیکھا، جسکا مجھے انتظار تھا لیکن نہ دیکھ سکا رعب حسن نے نگاہوں کو ماند کر دیا اور نظر اُٹھا کر دیکھنے کی قوت جاتی رہی۔

آہ! مایوسی کا یہ ایک تاریک لمحہ تھا جو خوش نصیبی سے نصیب ہے لیکن آرزو پوری نہیں ہو سکتی۔

حافظ امام الدین اکبرآباد

---

# شہاب کی سرگذشت

(بسلسلۂ گذشتہ)

(۶)

حسن جس کو اپنی شراب کے رسا ہونیکا علم اسوقت ہوتا ہے جب اس میں یہ خواہش پیدا ہو کہ وہ راتوں کو سونے نہ دیا جائے، گذرنے والی رات اُس کی مست بیداریوں کے فسانوں کی دولت کو لئے ہوئے رخصت ہو چکی ہے اور حسن جو ابھی سویا ہے، سو رہا ہے۔

جوانی جس کو اپنی سرشاریوں کا ہوش صرف اس طرح ہوتا ہے کہ ہر شام اُسے انتظار نظر آنے لگے اور ہر رات آغوش بیدار ختم ہو جانے والی رات اُس کے نشہ کی کیفیات سے مالا مال ہو کر جا چکی ہے اور جوانی جو انگڑائیاں لیتے لیتے ابھی تکیہ سے سہارا لیکر کچھ غافل سی ہو گئی ہے ہنوز بے خبر ہے۔ اس لئے اگر یہ سمجھ لیا جائے کہ بمبئی کچھ نہیں ہے مگر کاشانۂ حسن و جوانی تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ اس وقت سارا شہر اک گہرے سکوت خواب میں ملفوف ہے اور اُسی وقت جبکہ دنیا کی ہر چیز جاگ اُٹھنا چاہتی ہے، کائنات کا ذرہ ذرہ بیدار ہو جانے کے لئے بیتاب ہے بمبئی سو رہا ہے اور سوکے رہنے کیلئے ذرا تھکیا!

اللہ کی اُس مخلوق کا ذکر نہیں جو بمبئی میں صرف اس لئے آباد ہے کہ اپنی محنت، اپنی رات دن کی مشقت و جانکاہی کا عوض صرف اسقدر چاہے کہ دولت اُسے ٹھکرا نہ دے۔ جاہ و امارت جس سے تمام ثمرات محن حاصل کر لینے کے بعد صرف ایک خشک سی نان جویں دیکر اُسے ہمیشہ کے لئے اپنا غلام بنا لینے سے انکار نہ کر دے، قیمتی موٹروں اور زرق برق گاڑیوں میں متمکن رہنے والا حسن اُس کی عرق آلود پیشانی کے نتائج سعی سے اپنی حسین گردن کے لئے موتیوں کا ایک خوشنما ہار مہیا کر لینے کے بعد صرف اس بات کی اجازت دیدے کہ وہ اپنی شبانہ روز مشین کی طرح حرکت کرنے والی زندگی کو اُس کے لئے وقف کر دے۔ ہاں ایسی مخلوق، بمبئی کے اُس حصۂ آبادی کا ذکر نہیں ہے کہ اُن کی زندگی تو صرف ایک دن ہے اور اُنکی حیات یکسر انتظار و اضطراب۔ مگر بمبئی کی آبادی کا وہ عنصر عظیم جس نے رات کو دن بنا لیا حالانکہ اللہ نے اُس کو رات ہی بنایا تھا جس نے دن کو رات کر لیا حالانکہ خدا نے اُسکو دن ہی بنایا تھا۔ ہاں یہ آبادی جس کی ہر رات دن سے زیادہ روشن صدہا شبابیں غیر معصوم بیداریوں کی پیش کرتی ہے، جن کی رات کا ہر لمحہ۔ ایک اخلاق شکن کہانی، ایک دشمن

تہذیب فتر معنی، ایک عدوئے انسانیت داستان وحشت و درندگی ہی ہنوز محو خواب ہی اور نہیں کہا جا سکتا کہ اس کے عیش و تفریح کی خستگی، وہ خستگی جو ہمیشہ ایسے دل کھول کر آزادی و بے باکی کے ساتھ لہو و لعب میں پڑ جانے والے دماغ پر مستولی ہو جاتی ہے وکب تک دور ہوگی۔ اور اُس کی آنکھ گھڑی کے کس گھنٹہ کی آواز سے کھلے گی۔

محمود رات کو تھیٹر سے واپس آنے کے بعد غافل ہو کر سو گیا۔ لیکن شہاب جو کبھی سونے کا معمولی وقت گذر جانے کے بعد نہیں سوتا تھا جاگتا رہا۔ اپنے کمرہ میں دیر تک کرسی پر دراز ہو کر رات کے واقعات تماشہ کی کیفیات وہاں کے کوائف و حالات پر غور کرتا رہا اور طلوع آفتاب سے ایک گھنٹہ قبل محمود کے لئے ایک تحریر میز پر رکھکر کہ

"۸ بجے تک ساحل چرچ گیٹ پر انتظار کرونگا"

باہر نکل کھڑا ہوا۔

شہاب فطرۃً مظاہر قدرت سے نہایت گہری دلچسپی لینے والا دل رکھتا تھا، وہ صبح کی پُر سکون کیفیات اور شام کے رنگین مناظر کو دیکھ کر گھنٹوں ان میں مستغرق رہتا اور پھر اُس وقت دنیا کی کسی چیز کی اسکو پروا نہ ہوتی۔ یوں تو وہ فطرۃً حد درجہ بے پروا تھا لیکن ایسے اوقات میں تو استغنا اُس کے ہر ہر انداز سے اور بے نیازی اُسکی ہر ہر نگاہ سے ٹپکنے لگتی تھی۔ ساحل پر ایک سکون مطلق طاری ہے۔ صبح کی سپیدی ہر ہر چیز کو شگفتگی میں تبدیل کرتی ہوئی سیلاب کی طرح بڑھتی جا رہی ہے اور سمندر کی اونچی اونچی لہریں باقاعدہ وقفوں کے ساتھ شور کرتی ہوئی آتی ہیں اور ساحل سے ٹکرا کر پانی کی ایک وسیع چادر پھیلاتی ہوئی فنا ہوتی جاتی ہیں۔ شہاب پتھروں پر ایک کروٹ سے لیٹا ہوا سر کو ہات پر بلند کئے ہوئے دیکھ رہا ہی۔ اُس کے چہرہ سے، جس کو اس وقت تبسم زا کہہ سکتے ہیں ایک ایسا اطمینان پیدا ہی جس کو دیکھکر اگر سمجھا جائے کہ شاید یہی وہ سکون ہے جس کے لئے سمندر کی موجیں بیتاب نظر آتی ہیں تو غالباً نا روا نہ ہوگا۔

روشنی اچھی طرح پھیل گئی تھی اور آفتاب اپنے دامن کی دولت زر چاروں طرف بکھیرتا ہوا نمودار ہو ہی رہا تھا کہ محمود بھی آ گیا اور آتے ہی شہاب سے پوچھا کہ:۔

"تم نے مجھے کیوں نہ جگا لیا۔ بڑے خود غرض ہو۔"

شہاب: "تم بھی ایسے ہی ہو، تم نے مجھے کیوں نہ سلا لیا؟"

محمود: "مجھے معلوم تھا کہ تم اب نہ سوؤگے"

شہاب "میں بھی جانتا تھا کہ تم ابھی نہ جاگو گے"

محمود "مگر تمہارا یہ خیال غلط نکلا۔ دیکھو میں جاگ اٹھا کہ نہیں؟"

شہاب "ہاں اسوقت جب میں بھی سو سکتا ہوں"

محمود "شہاب، تم اس وقت مجھے بہت مسرور نظر آتے ہو۔ ایک بات کہتا ہوں، اک التجا کرتا ہوں اگر مان جاؤ۔ دیکھو انکار نہ کرنا۔ رد نہ کر دینا"

شہاب "میں ہر وقت مسرور رہتا ہوں۔ یہ بات دوسری ہے کہ تمھیں یا کسی کو ایسا نظر نہ آؤں لیکن اگر میری مسرت تمھارے اندر کوئی ایسی جسارت پیدا کر سکتی ہے کہ کوئی بات خوف و احتراز کی ایسے وقت میں کہ سکو تو میں اسکو تمھاری کمزوری سمجھونگا اور اپنے لئے اک مصیبت۔ اس لئے میری مسرت سے تو یہ فائدہ نہ اٹھاؤ۔ یوں مجھ سے کہو۔ میں کبھی انکار نہ کرونگا اگر اقرار کر سکا۔ میں اُسے رد نہ کرونگا۔ اگر منظور کر سکا"

محمود۔ (شہاب کی اس گفتگو سے کچھ مضمحل ہو کر) خیر جانے دو۔ میں تو یہ سمجھا تھا کہ تم اس وقت سنجیدگی سے میری گفتگو سنوگے اور جواب دوگے، لیکن معلوم ہوا کہ اب تم سے کبھی اس کی توقع کرنا سخت حماقت ہے"

شہاب "یقیناً حماقت ہے اگر میری سنجیدگی سے کوئی شخص ناجائز فائدہ اٹھانا چاہے۔ رہا یہ کہ تم کیا کہتے اور میں کیا جواب دیتا، سو اس کے متعلق میں بغیر اس کے کہ تمھارے سوال کو ظاہر کروں جواب دیئے دیتا ہوں کہ تمھیں اختیار ہے۔ میں تو ابھی اور قیام کرونگا بس وقت کی گاڑی سے جانے کا قصد ہے؟"

محمود "میں جسقدر تمھاری برہمی سے ڈرتا ہوں۔ اسیقدر رحم کو برہم پاتا ہوں تمھاری اس نوع کی اجازت اگر میرے لئے کافی ہوتی تو بغیر حصول اذن بھی میں جا سکتا تھا"

شہاب "محمود تم نے اس سے قبل بھی کتنی بار میری برہمی کا ذکر کیا لیکن میں خاموش رہا۔ آج تم نے پھر وہی الزام مجھ پر رکھا۔ دیکھو آج ہمیشہ کے لئے تمکو جان لینا چاہیئے کہ میں کبھی کسی سے برہم نہیں ہو سکتا کیونکہ میرے نزدیک اس سے زیادہ لغو حرکت اور کوئی نہیں۔ وہ شخص جو کبھی کسی سے کوئی توقع قائم نہ کرے۔ اُس کو عالم کی کوئی چیز ناخوش نہیں کر سکتی۔ ناخوشی نام ہے صرف آرزو کی مایوسی کا، تمنا کے اضمحلال کا اور تمھیں معلوم ہے کہ میں اس معاملہ میں کسقدر آزاد ہوں۔ ساری کائنات میں وہ چیز جس کے ساتھ میں اپنی تمناؤں کو وابستہ کر سکتا ہوں صرف فطرت ہے اور مجھے یقین ہے کہ

فطرت کبھی میری آرزوؤں کو پامال نہ کریگی۔ کیونکہ میں اُس سے اُس کی عوض وہ دولت طلب کرتا ہوں جو وہ عالم کی تمام مخلوق کو روز ہر وقت لٹاتی رہتی ہے۔ اگر آفتاب اپنے طلوع و غروب کی رنگین ادائیاں بدل سکتا ہے، اگر تارے فضائے آسمان میں راتوں کو جگمگانا فراموش کر سکتے ہیں، اگر ہلال اپنی کشتی سیمین کو آسمان کے وسیع و بے پایان نیل میں چھوڑ دینا بھول سکتا ہے، اگر چاند کی رات ہی کو ہو سکتی ہے دن کو نہیں، اگر دھوپ دن ہی میں نظر آ سکتی ہے رات کے وقت نہیں، تو تم مطمئن رہو کہ مجھے کوئی غم نہیں اور نہ میرے مغموم ہونے کی کوئی صورت، لیکن اگر فطرت اپنے اس نظام کو درہم برہم کر سکتی ہے، تو یقیناً اُسے یہ حق بھی حاصل ہے کہ وہ مجھے بھی تباہ و برباد، برہم و مایوس کرے لیکن جب تک فطرت کا یہ نظام قایم ہے اور اُس کے اصول برقرار، میں ایک بادشاہ ہوں اور بادشاہ بھی وہ جس کی حکومت غیر محدود ہے اور جس کی سلطنت کی وسعت بے پایاں۔ میں دیکھتا ہوں کہ سمندر کی بے پایاں موجیں ہیں اور موج کی بے تابیاں سمندر، اگر تم سے ممکن ہے تو میرے نظارہ سے اس لطف کو چھین لو۔ میں سنتا ہوں کہ لہروں کی روانی ایک زبان ہے اور اس زبان کی روانی ایک طوفانِ تکلم، اگر تم سے ہو سکتا ہے تو میرے سامعہ کو اس ذوق سے محروم کر دو اور پھر مجھ پر برہمی کا الزام رکھو ورنہ یونہی جب تک بہار و خزاں، شگفتگی و فسردگی، صبح و شام، سیاہ و سپید دو الگ الگ چیزیں ہیں، میں دنیا اور دنیا والوں کے لئے بیکار ہوں نہ اُنکی ایذا کا مجھ پر کوئی اثر ہو سکتا ہے اور نہ اُن کے لطف و رحمت کا۔ اس میں کلام نہیں کہ سارے عالم میں محمود صرف تمھارا ہی ایک وجود ایسا ہے جس کی نسبت مجھے علم ہے کہ میری زندگی میں اُس کا ایک حصہ شامل ہے اور میں اُس سے متاثر بھی ہوتا ہوں۔ لیکن شاید تمھیں خبر نہ ہوگی کہ میں تمھیں بھی مناظر فطرت کا ایک خوش سواد منظر سمجھتا ہوں اور اسی لئے تمھارا ہر تغیر میرے اوپر وہی اثر کرتا ہے جو مناظر فطرت کا تغیر۔ جس وقت تم میرے پاس نہیں ہوتے، میں مضمحل ہو جاتا ہوں بالکل اسی طرح جیسے چاند کے ڈوب جانے کے بعد، جب تم افسردہ ہوتے ہو تو مجھ پر خاص اثر ہوتا ہے بالکل اسی طرح جیسے ایک شگفتہ گلاب کو گرم ہوا کے جھونکے سے کمھلاتے ہوئے دیکھ کر۔ میں تمھارے نکاح سے اختلاف کرتا ہوں بالکل اسی طرح جیسے میرے سامنے کوئی شخص ایک نازک درخت کی شاخیں یا اُسکا تنہ کاٹنے لگے اور میں آسبر رہنی نہ ہوں۔ آج تم مجھ سے پوچھتے ہو کہ "نہ جاؤں" میں کہتا ہوں "جاؤ" کیونکہ مجھے یقین ہوتا جاتا ہے کہ فطرت نے اس درخت میں گھن لگا دیا ہے اور شاید یہ اپنی زندگی پوری کر چکا ہے پھر اگر چند دن قبل یوں ہی قطع کیے [illegible] حیات ختم کر دو [illegible] تو کیا [illegible] ایک [illegible] سے چھین لیا اور

اس لئے اپنے دل کا ایک کونہ اس تباہی پر ماتم کرنے کے لئے ہمیشہ کے لئے ویران کر لونگا۔ اور کبھی کبھی جب مجھے ضرورت ہوگی تو تم کو یاد کرکے نہیں بلکہ صرف دل کی اُس ویرانی کو دیکھ دیکھ کر رو لیا کرونگا۔ رہا یہ کہ میں بھی تمہارے ساتھ چلوں، سو ایسا ظلم تو مجھ پر روا نہ رکھو یہ میرے بس کی بات نہیں۔ مجھے معلوم ہے کہ باغ سے روز ہزار ہا پھول توڑ کر اسے جدا کرکے خاک میں ملا دیئے جاتے ہیں لیکن یہ کیا لازم ہے کہ میں انسان کی اس بدقسمت زندگی کو خود اپنی آنکھ سے دیکھوں بھی۔ یقین کرو کہ میں نے بزمی کے ساتھ تمہیں جانے کی اجازت نہیں دی۔ لیکن۔ ہاں اس میں میری یاس، میری حسرت، ضرور شامل ہے۔ سو اسکا دور کرنا تمہارے امکان میں نہیں اس لئے مجھے تم سے کوئی شکایت بھی نہیں۔ محمود اب میں چاہتا ہوں کہ تمھیں بھول جاؤں قبل اسکے کہ سکینہ کی آغوش میں پہونچکر تم دنیا کے ساتھ مجھے بھی بھول جانے پر مجبور ہو جاؤ۔ اور یہ بھی صرف اس لئے چاہتا ہوں کہ تم کو میرا بھلا دینا آسان ہو جائے اور اس طرح چند دن تو تم نکاح کے بعد وہ خیال پر مصنوعی نقش و نگار کی کیفیات فانیہ سے لطف اُٹھالو۔ آہ کاش دنیا حسن و قبح اور حق و باطل میں تمیز کر سکتی اور سمجھتی کہ ہر وہ چیز جو چمکتی ہے سونا نہیں ہے"۔

محمود جو دیر سے آبدیدہ ہو رہا تھا۔ اب ضبط نہ کر سکا۔ اور بے اختیار اُس کی آنکھوں سے آنسو ٹپکنے لگے۔ شہاب خاموش ہو گیا اور خاموشی سے اُسکے رونے کو دیکھتا رہا۔ شہاب کے لئے محمود کی بڑی بڑی آنکھوں کا ایسے موٹے موٹے آنسوؤں سے رونا کوئی نئی بات نہ تھی، وہ اس سے قبل بارہا محمود کی حسین آنکھوں کو رلا چکا تھا۔ اور جب اس نے دیکھا ہمیشہ محمود سے یہی التجا کی کہ "دیکھو مجھے دنیا میں جینے دو۔ مجھے تمہارے رونے سے اس لئے تکلیف نہیں ہوتی کہ تم رو رہے ہو بلکہ میں تو اس خیال سے کانپ اٹھتا ہوں کہ دیکھنے کے بعد تمہاری آنکھیں کس سے دیکھی جائینگی اور انکی اس کیفیت استرحام کے سامنے کیونکر کوئی اپنے عزم وارادہ کو قائم رکھ سکیگا"۔ لیکن اسوقت محمود روتا رہا اور شہاب دیکھتا رہا یہانتک کہ محمود نے سُرخ سرخ افسردہ آنکھیں اپنی ٹھوڑی کو ہتھیلی پر ٹکاکر شہاب کی طرف سے ذرا گردن موڑ کر خاموش ہو گیا اور پورا آدھ گھنٹہ اسی حال میں گذر گیا۔ نہ شہاب سے محمود نے کوئی گفتگو کی اور نہ محمود سے شہاب نے۔ اب دھوپ تیز ہو گئی تھی اور بمبئی کا ہنگامہ شروع ہو چلا تھا۔ اس لئے شہاب اُٹھا اور اسی کے ساتھ محمود بھی اٹھا اور دونوں اپنی فرودگاہ پر پہونچ گئے۔

(۷)

جہاں انکا ایک دوست جو کچھ زمانہ سے بمبئی میں مقیم تھا انتظار کر رہا تھا اور اس لئے وہ سکوت جو

شہاب و محمود پر طاری تھا قائم نہ رہ سکا اور سب سے پہلے محمود ہی کو بولنا پڑا کیونکہ طفیل سے اس کے تعلقات دیرینہ تھے۔ شہاب نے کپڑے اُتارے اور ایک کرسی پر بیٹھ کر طفیل کا اور اُس کے سراپا کو معہ اُس کے ملبوس کی نہایت غور سے دیکھنے لگا۔ طفیل محمود کے اُن دوستوں میں سے تھا جو فیشن کے رکھ رکھاؤ کے لئے مشہور تھے۔ حلقۂ احباب میں ہر فرد کو معلوم تھا کہ طفیل سے زیادہ خوش زندگی بسر کرنے والا اور اُس سے زیادہ اپنے اوقات کو لطف و مسرت میں گذار دینے والا اور کوئی نہ تھا۔ اسکا دستورالعمل یہ تھا کہ "ہر شخص صرف اس لئے پیدا ہوتا ہے کہ پورا کیا جائے اور اسی کا نام زندگی ہے"۔ اسکے ہاں ماضی و مستقبل کا مفہوم کچھ نہ تھا وہ صرف حال کو دیکھتا اور چاہتا کہ ہر ممکن صورت سے اُس کو کام میں لایا جائے اُس کے نزدیک اخلاق صرف اس کا نام تھا کہ کسی کے واسطے دل تو نہ دکھایا جائے لیکن جو کچھ خدمت کسی کی ہو سکے کر دینا چاہیئے۔ بلا لحاظ اس کے کہ یہ ہمدردی میں داخل ہے یا نہیں چنانچہ بعض احباب کا خیال تھا کہ اُسکا ایثار بھی بالکل فیشن کے لحاظ سے تھا اور اُس سے تھوڑی سی نمود و نمائش بھی مقصود تھی۔ بہرحال طفیل عجیب و غریب اصول کا آدمی تھا اور اُسکی مرنجاں مرنج زندگی پر بعض احباب کو رشک بھی تھا۔

طفیل نے جو شب گذشتہ کسی خاص وجہ سے تھیٹر نہ جاسکا تھا سب سے پہلے ہی گفتگو شروع کی اور محمود سے سوال کیا کہ ——— "اختر کی نسبت تمہارا کیا خیال رہا؟"

محمود۔ "مجھ غریب سے کیا پوچھتے ہو (شہاب کی طرف اشارہ کرکے) ان سے پوچھو"

طفیل۔ "ہاں شہاب صاحب آپ فرمائیے"

شہاب۔ "مجھے حیرت ہے کہ آپ جیسے اصول کا آدمی یہ سوال کرے۔ میں اگر آپکی جگہ ہوتا اور اختر کی نسبت وہ خیال قایم کر لیتا جو آپنے قایم کیا ہے تو میں کبھی کسی سے سوال نہ کرتا اس ڈر سے کہ مبادا وہ اختلاف کرے یا اس میں کوئی نقص بتائے اور پھر خواہ مخواہ ناگوار معلوم ہو۔ آپ انھیں اچھا سمجھتے ہیں یقیناً وہ اچھی ہونگی۔ میں کیا عرض کر سکتا ہوں جب کہ میں نے ابھی انھیں صرف ایک بار دیکھا ہے"

طفیل۔ "اس وقت تک جو رائے آپ نے اُنکے فن ایکٹنگ کے متعلق قایم کی ہے۔ میں وہی سننا چاہتا ہوں۔ یقیناً میرا خیال اُن کی نسبت بہت اچھا ہے اور اسقدر یقین کے ساتھ کہ اگر آپ نہایت آزادی سے کام لیکر کوئی بُری رائے ظاہر کرینگے۔ تو بھی مجھ پر کوئی اثر نہ ہوگا"

شہاب۔ "پھر آپکا پوچھنا اور میرا جواب دینا دونو بیکار ہیں۔ کیوں آپ مجھے ایسی گفتگو کرنے پر مجبور کرتے ہیں جس سے متاثر ہونے کے لئے آپ آمادہ نہیں۔ شاید آپ کو یقین ہے کہ میں بھی آپکا ہم آہنگ ہونگا۔ اور اس لئے آپ چاہتے ہیں کہ اپنی پسندیدگی و انتخاب کی داد مجھ سے حاصل کریں۔

اگر آپکی خوشی اسی میں ہو تو لیجئے میں بھی کہے دیتا ہوں کہ واقعی مس اختر ویسی ہی ہیں جیسی آپکے ذہن میں مرتسم ہیں اور اُنکا نظیر اس وقت دنیائے اسٹیج میں کوئی نہیں ہے۔ اور نہ شاید زمانہ آیندہ کوئی مثال ایسی پیش کر سکے"

طفیل:۔ "کیا میں آپکی اس رائے کا حوالہ اپنی گفتگو میں کسی دوسری جگہ دے سکتا ہوں"؟

شہاب:۔ "ہرگز نہیں۔ کیونکہ یہ رائے تو صرف آپکے خوش کرنے کے لئے تھی اور آزادانہ رائے تو میری محفوظ ہے جسے میں صرف اس شخص کے سامنے پیش کرونگا جو اُسکو وقیع سمجھے اور اگر معقول ہو تو تسلیم کرے یہ نہیں کہ پہلے ہی ارادہ کر لیا جائے کہ کسی طرح اثر کو قبول نہ کیا جائیگا۔

طفیل:۔ "اچھا میں اپنے الفاظ واپس لیتا ہوں اور معافی چاہتا ہوں میں آپکی رائے کو وقیع بھی سمجھونگا۔ اور اسکے اثر کو بھی قبول کرونگا اگر قبول کر سکا۔"

شہاب:۔ (مسکرا کر) طفیل صاحب آپکے اس سوال کا جواب دینا میرے لئے نہایت مشکل ہے۔ کیونکہ مجھے ابھی تک یہی نہیں معلوم ہوا کہ دنیا کس ایکٹنگ کو بہتر سمجھتی ہے اور کس کو ناقص اور اسکے متعلق جو تنقید کیا ہو۔ ایکٹنگ نام ہے اظہار جذبات کا جوارح ظاہری کے ذریعہ سے اور چونکہ ہر شخص کے تاثرات ایک ہی چیز کی نسبت مختلف ہوتے ہیں اس لئے ظاہر ہے کہ جذبات میں بھی اختلاف ہوگا۔ اور جذبات کا اختلاف ایکٹنگ کا اختلاف ہے۔ اس لئے بالکل ممکن ہے کہ جن حرکات کو میں پسند کرتا ہوں آپ پسند نہ کریں۔ اور جنکو میں بُرا سمجھتا ہوں وہ آپ کے نزدیک اچھے ہوں۔ ایکٹنگ حقیقتاً ممنوعی ہے اور مصوری کچھ نہیں ہے۔ مگر حسن کے جزئیات کو ظاہر کر دینا۔ خواہ وہ حسن کسی قبیح ترین منظر و صورت سے کیوں نہ متعلق ہو۔ پھر جب نفس حسن کے متعلق مذاق انسانی میں باہم اسقدر تخالف ہو تو تصویر حسن کے متعلق کیوں نہ ہوگا۔۔ رہا یہ امر کہ میں نے کیا خیال قائم کیا ہے یعنے اپنے جذبات و مذاق کے لحاظ سے مس اختر کے ایکٹنگ کو کیا سمجھتا ہوں۔ سو مجھے افسوس ہے کہ کل کی ایکٹنگ اُن کی تمام تر طبیعت کے خلاف تھی۔ اور بدقسمتی سے میں اس کا قائل نہیں کہ ایک عورت واقعی کسی مرد کے لئے اسقدر بیتابی دکھا سکتی ہے جیسا کل مس اختر نے اپنے فرضی و مصنوعی عاشق کے لئے دکھایا اور اسی لئے میرے نزدیک اُن کے سارے حرکات غیر فطری اور خلاف حقیقت تھے"

طفیل:۔ "اس سے بحث نہیں کہ ایک عورت مرد کے لئے اس درجہ بیقرار و مضطر ہو سکتی ہے یا نہیں لیکن تھوڑی دیر کے لئے یہ تسلیم کر لیجئے کہ ایسا ہو سکتا ہے اور پھر بتائیے کہ مس اختر نے کیا کیا۔ ہم حقیقت سے تو بحث کرتے ہی نہیں کیونکہ تھیٹر میں جو کچھ ہے نقل ہے۔ اس لئے محض فن کے لحاظ سے تنقید کرنی

چاہیے۔ یہ تو ظاہر ہے کہ مس اختر نے جس مرد کے ساتھ تماشہ کے اندر اپنے جذبات کا اظہار کیا وہ اسکا محبوب نہ تھا۔ اور اس لیئے یوں بھی جو کچھ ہوا خلاف حقیقت تھا۔ مگر ہمیں اس سے کوئی واسطہ نہیں، ہمکو تو صرف یہ دیکھنا چاہئے کہ جن جذبات کی نمایش کی گئی وہ ایک ایسی مثال فرض کر لینے کی صورت میں فطرۃً ظاہر ہوتے ہیں یا نہیں اور ہمارا فرض یہیں ختم ہو جاتا ہے۔"

شہاب۔ "اگر آپ مجھے ایک خلاف حقیقت امر تسلیم کر لینے پر مجبور کرتے ہیں تو بیشک میری رائے یہ ہوگی کہ مس اختر کی ایکٹنگ غیر فطری ایکٹنگ کا ایک بہترین نمونہ تھی اور نہ صرف یہ بلکہ اگر حقیقتاً کوئی عورت کسی مرد کی طرف سے اپنے اندر ان جذبات کی پرورش کرے تو وہ قابل پرستش ہے۔"

محمود شہاب کے یہ الفاظ سنکر چونکہ پڑا۔ کیونکہ شہاب کے منھ سے یہ بالکل نئی بات اس نے سنی تھی اور اس لئے وہ دفعتہً اپنی کرسی سے اٹھ کھڑا ہوا اور شہاب سے کہنے لگا "شہاب کیا سچ کہتے ہو کیا تمھارا یہ سچا خیال ہے کہ اگر کوئی عورت ایسی نظر آئے تو اسکی قدر کرنا چاہیئے اس کی پرستش کرنی چاہیے؟"

شہاب۔ یقیناً لیکن ایسی عورت کا دستیاب ہونا میرے نزدیک محال ہے اور فطرت کے مقصود کے خلاف اور عورت کیا مرد بھی صحیح معنی میں کسی عورت سے الفت و محبت نہیں کرسکتا اور اس لئے مجھے یقین ہے کہ اسوقت یا اس سے قبل جب کبھی کوئی واقعہ حسن و عشق پیش آیا ہے وہ صرف لٹریچر کے لئے مواد تو ہو سکتا ہے۔ لیکن اس پر اعتماد کر کے مرد یا عورت کے جذبات کی ساتکا تو جیہ مرتب نہیں کی جاسکتی۔ مرد عورت کو چاہتا ہے اور اس میں ایک خاص غرض شامل ہوتی ہے۔ عورت مرد سے محبت کرتی ہے۔ اس میں اسکا ایک مقصود ہوتا ہے۔ لیکن ہم اسپر غور نہیں کرتے جسکا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ یہ غرض جسقدر قوی ہوتی ہے اسیقدر زیادہ سخت فریب ہمکو حقیقی عشق و محبت کا دیا جاتا ہے اور ہم اُسے تسلیم کر لیتے ہیں۔ یہانتک کہ آج صرف خود غرضی کا نام محبت ہے اور عشق کا مفہوم کچھ نہیں ہے مگر حد درجہ کی مدعا پرستی۔ سوال یہ ہے کہ مرد و عورت شباب سے گذر جانے کے بعد اس جذبہ محبت کو کیوں کھو دیتے ہیں۔ اسوقت ان میں محبت کا مادہ کہاں چلا جاتا ہے؟ کیا سبب ہے کہ صرف جوانی کے زمانہ میں محبت کی جاتی ہے؟ اسکی وجہ سوائے اسکے اور کچھ نہیں کہ جوانی میں جو ہیجان پیدا ہوتا ہے وہ باہم ایک دوسرے کو کھینچ کر ملا دینا چاہتا ہے اور ہم صرف اسلئے کہ ہمارے اخلاق کے طرف سے کوئی برا خیال نہ قائم کیا جائے اس کشش کو کشش محبت، جذب صدق و خلوص اور خدا جانے کیا کیا کہتے ہیں۔ حالانکہ وہاں نہ محبت ہے نہ صدق و خلوص بلکہ صرف تولید خون کی زیادتی ہے۔ جو

بجائے بجائے پھرتی ہے۔ میں کہتا ہوں کہ عشق و محبت سے زیادہ مکمل مثال خود غرضی کی اور کوئی ہو ہی نہیں سکتی کہ صرف ایک ذلیل خواہش پوری کرنے کے لئے انسان اپنی زندگی تک وقف کر دیتا ہے اور تا وقتیکہ وہ حاصل نہ ہو جائے چین نہیں لیتا۔ میرے خیال میں تو یورپ کے مادئین و ماہرین فلسفہ و سائنس کو اس استقلال و استحکام سے درس لینا چاہیئے کہ وہ بھی بڑے سے بڑے مسائل کی تحقیق و تفتیش میں اسقدر ایثار، ایسی جانکاہی، اسدرجہ شغف و انہماک سے کام نہیں لیتے جیسا ایشیا اور علی الخصوص ہندوستان کا عاشق کام لیتا ہے۔"

طفیل۔ "اچھا تو اس نالائق محبت کا وجود کہیں ہے بھی یا یونہی اسکی دھوم مچی ہوئی ہے؟"

شہاب۔ "میرے نزدیک محبت کا وجود کہیں نہیں ہے اور اگر ہے تو ایسی جگہ جہاں ہر شخص کی رسائی ممکن نہیں۔"

طفیل۔ "وہ جگہ ملک کے کس گوشہ میں ہے، کس جغرافیہ میں تلاش کرنے سے پتہ چلیگا؟"

شہاب۔ (ذرا چیں بہ جبیں ہو کر) کیا آپ کو بتا دوں؟ معاف کیجئے، جو نہ صرف محبت کی توہین بلکہ اسکو غارت و برباد کر دینے کی اہلیت میں اپنا نظیر نہیں رکھتا۔ آپ حضرات کے سامنے تو اس مقدس جگہ کا نام لینا بھی کفر ہے۔ کیونکہ آج اگر آپ کو معلوم ہو جائے تو کل شروع ہونے سے پہلے ہی آپ اس جگہ کی خصوصیت کو خراب کر دیں اور اسکی حرمت کو داغدار۔ طفیل صاحب، خدا کے لئے آپ کبھی محبت کی جستجو نہ کیجئیگا۔" آپ کی زندگی جو گذر رہی ہے خوب ہے۔ آپ کیوں اپنے اس لطف کو ہاتھ سے دینگے جو ہمیشہ محبت سے جدا رہنے ہی کی صورت میں حاصل ہو سکتا ہے۔ بلبل کی طرح صرف گلاب بلکہ صرف پھول کے عالم پر سر دھننا کیا کوئی معقول بات ہے۔ آج کل اُسے حماقت سے تعبیر کرتے ہیں۔ زندگی تو بھونرے کی ہے۔ کبھی اس کلی پر بیٹھ گیا اور رس چوس لیا کبھی اُس کلی سے لپٹ گیا اور اسکی شیرینی سے لطف اُٹھا لیا۔ جب جی چاہا اُڑ گیا۔ اور پھر جب سوجھ آئی اپنی سیہ مستی سے غریب کلی کو آکر پھر آزار پہونچانے لگا۔ بھونرے کا یہی کام ہے کہ جسوقت وہ باغ میں بلبل کا نالہ و شیون سنتے تو اسپر ہنسے اور بلبل کی یہی شان ہے کہ وہ یہ سب کچھ دیکھے اور اپنے غم میں آخر کار سوکھ کر کانٹا ہو جائے پھر اگر بھونرا آشیانۂ بلبل کا پتہ پوچھے تو میں کیا بتاؤں۔ طفیل صاحب اب میں آپ سے کیا کہوں محبت کا نشیمن کہاں ہے اور آپ اُس کو کہاں دیکھ سکتے ہیں۔ اس ذکر کو جانے دیجئے آپ کیوں اپنی وضع کی توہین کرتے ہیں۔ کہاں یہ کار ہائے دنیائی اور کہاں خیال محبت آزمائی معاف فرمائیے گا۔ مجھے معلوم ہے کہ آپنے کبھی دعوائے محبت نہیں کیا اور نہ ایسا خیال کبھی قائم کیا۔ اس لئے میں نے عرض کر دیا۔

ورنہ شاید اس درجہ گستاخ آپ کی جناب میں نہ ہوتا۔ میں تو دراصل خواہش کرتا تھا کہ کسی وقت آپ سے پوچھونگا کہ آپکی زندگی کی مسرتوں کا کیا راز ہے اور میں بہت پسند کرتا ہوں ایسے شخص کو جو آپکی طرح زندگی بسر کرے۔ کیونکہ میرے نزدیک دنیا کی لذتوں کو چھوڑ دینے سے زیادہ مشکل اُنکا حاصل کرنا ہے اور وہ شخص جو اس میں کامیاب ہو جائے یقیناً مرد ہے اور اس قابل ہے کہ یہ آجکل کے محبت کرنے والے، عورت کی ہر ہر تحریر پر مٹ جانے والے اُس سے درس لیں اور معلوم کریں کہ جس چیز کو وہ لذت سمجھکر حاصل کرنا چاہتے ہیں سخت عذاب ہے اور جس چیز کو وہ پانی سمجھکر اپنی تشنگی رفع کرنا چاہتے ہیں صرف سراب ہے۔ (باقی آیندہ)

نیاز فتحپوری۔

# غزل

حضرت مصطفٰے ملیح آبادی

عادت تجھے چھٹی تمھاری تو کی — کیوں پھر وہی چھیڑ گفتگو کی
کیوں تنگ ہے اے جنوں گریباں — پھانسی بن جائیگا گلو کی
نظروں سے گرا کے صورت اشک — مٹی مری تمنے آبرو کی
مٹ مٹ گئی نقش پا کی صورت — یوں کو بکو تری جستجو کی
سنتے ہیں بہت نکل چلی ہے — نکہت تری زلف مشکبو کی
مانگا ہے تمھیں سے بوسۂ رخ — ہے بات تمھارے روبرو کی
مجھسے تو نہ کھینچ تصویر یار — تصویر ہوں تیری آرزو کی
توبہ زاہد نماز کیسی — نیت ہی نہیں ابھی وضو کی
دیکھی جو تمھاری تیغ عریاں — کٹ کٹ گئیں مشکلیں گلو کی
جس روز سے منھ لگی خموشی — مٹی ہے خراب گفتگو کی
اللہ رے تمھارے گرم فقرے — لَو ہیں مری شمع آرزو کی

یہ مصطفٰے تیری پارسائی
صورت نہیں دیکھتا سبو کی

# تلاشِ عشق

(بسلسلۂ گذشتہ)

مولوی فریدالدین مرحوم کے پیر و مرشد اُنکے انتقال کے وقت لکھنؤ میں نہ تھے۔ انکا خط آیا تھا جسمیں اظہار ملال کے بعد یہ خوشخبری بھی دی کہ میں جلد لکھنؤ آؤنگا۔
حسینہ کو انکے آنیکا سخت انتظار تھا۔ اُسے خیال ہوا کہ یہ ایک بزرگ شخص ہیں شاید انہیں سے کچھ ہدایت اُسے ملے اور قلبی اور دماغی بےچینی میں سکون ہو۔ انتقال کے تین ماہ بعد جناب موصوف کا لکھنؤ میں ورود ہوا۔ حسینہ کو فوراً اطلاع دی گئی۔ اُس نے خدمت میں حاضر ہونیکی خواہش کی لیکن جواب یہ دیا گیا کہ وہ خود تشریف لائینگے۔ حسینہ کو تین بار انتظار کرنا پڑا حضرت مولانا صاحب تشریف نہ لائے۔ چوتھی بار جب آنے کی خبر ہوئی تو اُس نے کہا کہ میں انتظار نہ کرونگی جسدن اور جسوقت اُنکا دل چاہے تشریف لائیں۔ بارے خیر اس مرتبہ تشریف لے ہی آئے۔ گھر میں آنے کی شان یہ تھی کہ دہنے بائیں دو آدمی بغلوں میں ہاتھ دیئے ہوئے تھے پیر کی ایڑی زمین سے اونچی تھی صرف پنجے لگتے تھے۔ اس طرح کشاں کشاں لائے گئے اور صدر مقام پر جہاں غالیچہ انکے واسطے بچھا تھا رکھدئے گئے۔ مولانا صاحب نے بیٹھکر پہلے رسم تعزیت ادا کی اُسکے بعد انسانی زندگی کی بےثباتی کے متعلق گفتگو شروع کی۔ اپنے ہر جملہ کی تقویت احادیث اور بزرگانِ دین کے اقوال سے کرتے جاتے تھے۔ مولانا صاحب کا سلسلۂ کلام قطع کرکے حسینہ نے سادگی سے یہ دریافت کیا کہ آپ لوگ اپنے مریدوں کو کیا بتایا کرتے ہیں۔

**مولانا صاحب** (تحقیرانہ تبسم کے ساتھ) جو ہمیں آتا ہے وہ انکو بتاتے ہیں۔

**حسینہ۔** یہی تو میں جاننا چاہتی ہوں کہ آپکو کیا آتا ہے۔

**مولانا صاحب۔** یہ آپ کیسی باتیں کرتی ہیں یہ باتیں ایسی نہیں ہیں کہ فی الفور بتا دیجائیں اگر آپکو شوق ہے اور اس جانب رجحان ہے تو آپکو بتائی جائینگی اور انشاءاللہ جلد آپ حاصل کرلینگی۔

**حسینہ۔** مولانا صاحب! میں کچھ حاصل کرنا نہیں چاہتی۔ میں یہ جاننا چاہتی ہوں کہ آپکو کیا آتا ہے اور آپ کیا بتلاتے ہیں۔

مولانا صاحب۔ اسی سوال کا تو میں نے جواب دیا۔ جب آپ حاصل کرنا نہیں چاہتیں تو آپکو کیونکر معلوم ہو سکتا ہے کہ مجھے کیا آتا ہے اور کیا میں بتاتا ہوں۔

حسینہ۔ میں اپنا مطلب شاید ٹھیک ادا نہ کرسکی۔ میں یہ معلوم کرنا چاہتی تھی کہ جیسے میں کسی درزن کے پاس سیکھنے بیٹھوں تو مجھے معلوم ہوتا ہے کہ اُسے سینا پرونا آتا ہے یہی اس سے سیکھوں گی یا کسی مولوی کے پاس پڑھنے بیٹھوں تو مجھے معلوم ہوتا ہے کہ فلاں زبان یا فلاں علم پڑھنے بیٹھی ہوں جو اسکو آتا ہے۔ اسی طرح جو کوئی آپکے پاس جائے تو اسے معلوم ہونا چاہیئے کہ کیا سیکھنے گیا ہے اور آپ کیا سکھائینگے

مولانا صاحب۔ آپ ان باتوں سے اپنا دماغ پریشان نہ کیجئے۔ آپکو جو کچھ بتایا جائے وہ کیجئے اگر راہ راست پر آنا منظور ہے اور ہدایت پانی آپکو خواہش ہے۔

حسینہ اس سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ فرض کرلیا گیا ہے کہ میں یا کوئی شخص جو آپکے پاس جائے گمراہی میں مبتلا ہے۔ یہ تو بڑی دقت کی بات ہے کہ یہ معلوم نہو کہ گمراہی کیا ہے اور راہ راست کونسی ہے۔

مولانا صاحب۔ جو شخص مٹھاس کے مزہ سے ناآشنا ہو اُسے کسطرح بتایا جائے کہ اس کا مزہ کیسا ہے۔

حسینہ۔ مگر یہ تو ناممکن ہے کہ کسی مزہ سے آشنا نہو۔ کیونکہ ایسی حالت میں تو اُسے مٹھاس چکھا کے بھی مٹھاس کا مزہ نہیں بتایا جا سکتا گمراہی کو جب گمراہی جانیگا تب ہی تو راہ راست کا طالب ہوگا۔

مولانا صاحب کو حسینہ کی بے ادبی بہت ناپسند ہوئی یہ نہ تھا کہ وہ اُس سے بحث کرنے میں قاصر رہے اور قائل ہوگئے اگر وہ چاہتے تو سلسلۂ بحث گھنٹوں اور دنوں جاری رہتا لیکن اس قسم کی بحث کرنا خاصکر ایک عورت سے اپنی شان کے خلاف سمجھے۔

حسینہ بھی مولانا صاحب سے بہت بد دل ہوئی تھی۔ دراصل وہ حقیقت سے پوچھو تو اُن سے برگشتہ خاطر ہوگئی تھی جب وہ لڑکی تھی وہ آدمیوں کے کان الفاظ پر آشنا تھے۔ اسکے دل کی تسلی اور تسکین خاطر ان الفاظ اور فقروں سے نہیں ہوتی تھی جو استعمال میں آتے تھے اپنے معنی کھو بیٹھے ہیں۔ یعنی راہ راست۔ گمراہی۔ ہدایت وغیرہ انکو اپنے دل میں وہ شان تقدس کی تھی جس طرح بزرگی اور تقدس کا اظہار شکل و صورت میں بارعب ریش و دستار ہوتا ہے اسی طرح وہ خیال کرتی تھی کہ یہ الفاظ بھی صرف لوازمات تقدس میں سے ہیں۔ بذات خود کوئی معنی نہیں رکھتے۔ بہت الفاظ ایسے ہی ہیں۔

میں ایسے ہیں جو پرانے کھنڈروں کی طرح اپنے مکین کا نشان بتاتے ہیں لیکن اب کوئی مکین نہیں رکھتے کبھی جذبات اور خیالات کے مولد تھے اور اب ایسے ویران ہیں کہ جذبات و خیالات کا ان سے پیدا ہونا تو درکنار قوت سامعہ تک کو اُنسے جنبش نہیں ہوتی مثلاً گمراہی کیسی روح فرسا انسانی مصیبتوں کے مجموعہ کا نام تھا کہ جنکو دور کرنے کے لئے خدا کو پیغمبروں کے بھیجنے یا خود مستقل اوتار آنیکی ضرورت ہوئی اب یہ کیا معنی رکھتا ہے؟ ایک خفیف غفلت جسکی تلافی صرف یہ کہہ دینے سے ہوسکتی ہے "کہ ہمیں یہ نہ کرنا چاہیئے تھا۔ الفاظ بھی پلتے بڑھتے ہیں۔ اور ضعیف ہوکر فنا ہوجاتے ہیں انکی جوانی کے زمانہ میں انمیں مادہ حیات و حرارت کثرت سے ہوتا ہے یعنی وفور معانی سے ابلے پڑتے ہیں۔ وہی بڈھے ہوکر بزرگی تو اختیار کرلیتے ہیں لیکن حس و حرکت ان میں کم ہوجاتی ہے

حسینہ کا دل ان الفاظ کو ڈھونڈھتا تھا جو قلب میں اتر جائیں اور اسکو مشتعل کردیں۔ مگر الفاظ میں حرارت اُس قلب سے آتی ہے جسمیں سے وہ نکلے ہیں اگر اُس قلب میں بھی حرارت نہیں ہے تو الفاظ میں مشتعل کرنے کی قوت کہاں سے آئیگی۔

ایک دن رات کو حسینہ اپنے کوٹھے پر لیٹی تھی۔ گرمی کا زمانہ تھا مگر ہوا ٹھنڈی چل رہی تھی پھولوں کی ہمیشہ سے شوقین تھی تکیہ کے دونوں جانب ہار رکھے تھے خوشبو کی لپٹیں آرہی تھیں کوٹھی سے تھوڑے فاصلہ پر کسی بزرگ کا مزار تھا۔ وہاں قوالی ہورہی تھی قوال خوش آواز تھے۔ گانیکا لطف گھٹا ہوا تھا بیچ بیچ میں [illegible] کی آوازیں آرہی تھیں۔ ہوا کا رخ چونکہ کوٹھی کے جانب تھا اس لئے آواز بالکل صاف آتی تھی۔ تین چار غزلیں بے دردی سے گاکر قوال نے یہ غزل کھماچ میں شروع کی۔

اگر بینم شبے آں ماہ رو آں سلطان خوباں را — سرم بر پائے او آرم فدا سازم دل و جاں را

اس شعر پر ایسا جوش و خروش پیدا ہوا معلوم ہوتا تھا کہ لوگوں کا بس نہیں چلتا نہیں تو زمیں سے اونچے ہوکر [illegible] رقص کرنے لگے۔ اسکا اثر حسینہ پر یہ ہوا کہ لیٹے لیٹے اٹھ بیٹھی اور تھوڑی دیر بعد ٹھہر ٹھہر کر [illegible] لگی۔ جب قوالی ختم ہوئی تو حسینہ نے اس شعر کے اثر کا مقابلہ اس گفتگو کے اثر سے کیا۔ جو مولانا صاحب مدظلہ کی تھی دل میں کہنے لگی۔ ان الفاظ میں روح ہے مولانا کے الفاظ مردہ تھے"

حسینہ نے صبح کو ڈھونڈھکر دریافت کیا کہ رات کو قوالی کہاں ہو رہی تھی۔ معلوم ہوا کہ کسی غیر مشہور بزرگ کا مزار ہے وہاں پہلے جمعرات کو سالانہ عرس اور قوالی ہوتی تھی۔ یہ بھی لوگوں نے کہا کہ کسی

کو بشارت ہوئی تھی۔ اُسنے یہ سب سامان کیا۔ حسینہ نے اپنے آدمیوں سے کہا کہ یہ دریافت کرو کہ زور و شور سے حال کسکو آرہا تھا۔ اُنھوں نے آکر کہا کہ اسی محلہ میں ایک شخص آکر رہے ہیں۔ ریلوے میں نوکر ہیں اُنکو حال آیا تھا۔ عرس بھی اُنھوں ہی نے کیا تھا۔ مشتاق احمد انکا نام تبایا گیا حسینہ کو اُن سے ملنے کی خدا جانے کیوں خواہش پیدا ہوئی دل میں سوچی ایک غیر مرد سے بلا کسی وجہ خاص کے ملنا نہایت درجہ معیوب بات ہے۔ یہ سوال پیدا ہوا کہ مولوی عبدالغفور اور مولانا صاحب سے میں کیوں ملی اور کیوں انسے باتیں کیں مگر اسکا جواب بھی ساتھ ہی ساتھ ملگیا کہ اُنسے اور اُن لوگوں سے ملنے میں فرق ہے اُنھوں نے ہدایت اور رہنمائی اپنا پیشہ کر لیا ہے۔ اُنسے ملنے سے دنیا کو بُرا خیال نہیں ہوسکتا۔ بہرحال اس خواہش کو اپنے دل سے دور کیا لیکن اس مزار پر جانے کو اسکا بے اختیار دل چاہنے لگا۔ ایک روز گاڑی پر وہاں گئی اور آدھ گھنٹہ تک وہاں ٹھہری رہی۔ کھلا ہوا مقام تھا۔ دلکو فرحت ہوئی۔ قبر بہت پُرانی معلوم ہوتی تھی۔ بالکل ہی بے مرمت تھی اسکے دل میں یہ آیا کہ اسکی مرمت کرادوں۔ چنانچہ دوسرے ہی روز اسکی مرمت حسینہ نے شروع کرادی پانچ سات روز میں تیار ہوگئی۔ مشتاق احمد اُس زمانہ میں باہر گئے ہوئے تھے۔ باہر سے واپس آکر ایک روز مزار پر جو آئے تو دیکھا کہ مزار نہایت خوشنما بنگیا متعجب ہوکر لوگوں سے پوچھا تو سب نے بیان کیا۔ مشتاق احمد مولوی فخرالدین سے واقف نہ تھے انھیں لکھنؤ آئے دو ہی تین مہینے ہوئے تھے یہ سنکر چپ ہوگئے سمجھے کہ خدا کی بندی کوئی ہوگی۔ مگر انھیں خوشی بہت ہوئی۔

( ۱۶ )

بلقیس نے جب حسینہ کی یہ حالت دیکھی یعنی اپنی موجودہ زندگی سے بے اطمینانی اور برگشتہ خاطری تو اُسے خیال ہوا کہ حسینہ کا نکاح ہوجانا چاہیئے اور اس مرتبہ خوب سوچ سمجھ کے نکاح کیا جائے تاکہ میاں بیوی کے مزاجوں میں ناموافقت نہو حسینہ کی والدہ کو بلقیس نے بلا بھیجا اور اُن سے یہ تذکرہ کیا۔ بلقیس نے کہا "آپ جانتی ہیں کس قسم کی اُنھوں نے طبیعت پائی ہے۔ اگر کوئی قابل اعتراض بات نہ بھی کی تب بھی مجھے انکی طبیعت اور مزاج سے اطمینان نہیں ہے مذہب کی طرف جب توجہ ہوئی اسی میں نئی نئی باتیں بیٹھی نکالا کرتی ہیں۔ انکے دل کو کسی طرح قرار نہیں ہے۔ اسی کے پیچھے اگر سڑن ہوجائیں تو مجھے تعجب نہوگا"

حسینہ کی والدہ۔ یہ تو سچ ہے مگر تم نے خود انسے بھی ذکر کیا یا نہیں۔ اب کنواری بالی تو ہیں نہیں کہ ہم لوگ جسکے ساتھ چاہیں نکاح کردیں۔ انکی مرضی بھی تو معلوم ہونا چاہیے۔ دوسری بات

یہ کہ اُنکے باپ کی شاید خوشی نہو گی - آجتک خاندان میں کسی عورت کا دوسرا نکاح نہیں ہوا ہو -
بلقیس - آپ ان باتوں کو جانے دیجئے - خانداں میں کہنے وہ باتیں کیں جو حسینہ نے کی ہیں - میں نے
ابھی حسینہ سے ذکر نہیں کیا ہے - انکی طبیعت کا اندازہ بیشک ضروری ہو - آپ سے میں نے صرف
اسوجہ سے کہا کہ آپ اور میں شریک ہو کر انکو آمادہ کروں - انکی طبیعت والی آدمی کا تنہا بے پناہ رہنا
مناسب نہیں ہو -

حسینہ کی والدہ بیٹی کہتی تو تم بہت عقل کی بات ہو - کوئی اونچ نیچ ہو جائے تو خاندان بھر کی ناک کٹے -
بلقیس - خیر اسکا تو مجھے زیادہ ڈر نہیں ہے - مجھے زیادہ تر خدشہ انکی صحت کے متعلق ہو
حسینہ کی والدہ - بہن کبھی سوچا کرتی ہیں - خدا اور رسول کی بھی محبت موقعہ موقعہ سے اچھی معلوم ہوتی ہے
اس میں بھی میرے خیال میں بے موقعگی اچھی نہیں ہوتی - چاہے مجھے تم بیدین کہو میرا تو ہمیشہ سے
یہی قول ہو کہ بے موقعہ کوئی بات اچھی نہیں - آخر سوچنا ساچنا کیا ہے روزہ نماز کر دیے یہی دینداری
ہے زیادہ سے زیادہ کسی کی مرید ہو جائے - پیر صاحب جو کچھ وظیفہ وغیرہ بتا دیں وہ پڑھا کرو - ہماری
لڑکی کی تو ہر بات دنیا سے نرالی ہے دینداری بھی انوکھی ہے - کسی طرح اُنکے قلب کو اطمینان نہیں
مولانا صاحب کی باتیں دلکو نہیں لگتیں مولوی عبد الغفور صاحب کے وعظ سے انھیں گھن آتی ہے
انکے واسطے مولوی اور پیر بھی آسمان سے اُتر کے آئیں -
بلقیس - انھیں باتوں کو تو غور کرکے میری رائے ہوئی کہ نکاح ہو جائے تو بہت بہتر -
حسینہ کی والدہ - مگر بیوی اسبات پر تو ذرا غور کرو - خاندان کا کوئی مرد تو ان سے شادی کریگا
نہیں - تم اپنے خاندان کی حالت اچھی طرح جانتی ہو - اب رہا غیر خاندان کا کوئی آدمی تو ہمارے
بھائی بند غیر خاندان کے آدمی کے ساتھ شادی کو بھاگ جانے اور نکل جانے سے بہتر نہ سمجھیں گے -
بلقیس - یہ تو خیر کہیے نہیں کہ خاندان کا کوئی مرد شادی نہ کریگا کرینگے اور سر ٹیک کے کرینگے - روپیہ
ایسی چیز ہے کہ بڑے بڑے ہیکڑی والے سر جھک جائیں - بلکہ بات یہ ہے کہ خاندانی مرد کوئی اس
قابل نہیں ہے کہ اسکے ساتھ شادی ہو -

بلقیس دو ایک روز بعد حسینہ کے پاس گئی - دل میں جو خیال تھا حسینہ سے بھی کہا حسینہ ہنسنے
لگی اور کہا " دل تو بیشک میرا چاہتا ہے کہ کسی کے ساتھ نکاح کروں مگر مجھسے کون شادی کریگا - صورت
بگوڑی پھر طبیعت کی مزاج پریوں کا "
بلقیس : - کرینکو کیا ہوا اسکے طرز آدمی دنیا میں ہیں -

حسینہ۔ سیکڑوں نہیں لاکھوں ہونگے۔ لیکن دو شرطیں لگانے کے بعد ایک شخص بھی مشکل سے ملیگا
بلقیس۔ کونسی شرطیں۔
حسینہ۔ اول یہ کہ میرے دل کے موافق ہو دوسرے یہ کہ وہ مجھے بھی چاہے۔ بلقیس میں سچ سچ کہوں میرا کیا دل چاہتا ہے؟ میرا دل یہ چاہتا ہے کوئی شخص ایسا ہو کہ میں اسپر جان و دل سے فریفتہ ہوں اور وہ مجھے شدت سے چاہے۔ پھر خوب عیش ہو۔
بلقیس۔ ابھی تک تمھارے دل سے عیش کا خیال نہیں گیا۔
حسینہ۔ یہ خیال کیونکر جائیگا۔ اگر مجھے عیش نصیب ہو جاتا تو ممکن ہے کہ جاتا رہتا
بلقیس۔ مگر نہیں عیش دنیا میں کسی کو بھی نصیب نہیں ہوتا۔
حسینہ۔ مگر اسکی تلاش ہر شخص کرتا ہے میں تو یہ سمجھتی ہوں کہ عیش کی تلاش خدا کی تلاش ہے۔ یکسوئی اور تسکین خاطر کا نام عیش ہے۔ جسکو یہ حاصل ہو گئی سمجھو خدا مل گیا۔
بلقیس۔ تم تو اب اچھی خاصی صوفی ہو گئی ہو اور نئے طرح کی صوفی۔ اب تمھارے واسطے جو شوہر ڈھونڈھا جائے اسمیں علاوہ اور صفتوں کے ایک صفت یہ ہو کہ صوفی ہو۔
حسینہ۔ ہاں میں نے تم سے ذکر نہیں کیا۔ ایک روز رات کو محلہ میں قوالی ہو رہی تھی لوگوں کو حال آرہے تھے۔ مجھے بھی بہت لطف آیا۔ اب مجھے قوالی بہت پسند ہے۔
بلقیس۔ میں نے سنا ہے کہ آپنے کوئی مزار بنوایا ہے اور وہاں اکثر جایا کرتی ہیں۔
حسینہ یہیں قریب تو ہے سہ پہر کو تم بھی چلنا۔
بلقیس۔ میں نہیں جاتی۔ مجھے دلچسپی قبروں سے نہیں ہے۔
حسینہ۔ اچھا تم نے قوالی کبھی سنی ہے۔
بلقیس۔ ہاں ڈومنیاں حقانی چنیدیں گایا نہیں کرتی ہیں۔ یہ ہی تو قوالی ہے۔
حسینہ۔ میں نے بھی پاس سے کبھی نہیں سنی اس دن رات کو میں کیا بتاؤں کیا لطف آیا ہے۔ اچھا میں اپنے گھر میں قوالی کروں تو کوئی ہرج تو نہیں ہے۔
بلقیس۔ ہرج کیا ہے۔ مگر باہر بیٹھ کے سننے والا کون ہوگا۔ اسکے علاوہ یہ ڈر ہے کہ تم کو حال نہ آجائے اور محفل میں کودنے نہ لگو۔
حسینہ۔ تم نے مجھے بالکل ہی سڑن سمجھ لیا ہے۔ ناچنے کودنے کیوں لگی۔ مگر یہ سچ ہے باہر بیٹھ کے سننے والا کون ہوگا۔

بلقیس۔ کسی بزرگ کے فاتحہ کے نام سے محفل کردو

حسینہ۔ خوب یاد آیا۔ اسکی کیا ضرورت ہے۔ رجب کا مہینہ ہے رجبی کیوں نکروں۔

بلقیس۔ رجبی میں قوالی ہوتی ہے۔

حسینہ۔ الہ آباد میں بڑی دھوم سے رجبی ہوا کرتی ہے وہاں قوالی بھی سنا ہے کہ ہوا کرتی ہے اگر نہ بھی ہوتی ہو اور ہم کریں تو کیا بری بات ہے۔

بلقیس۔ نہیں کچھ نہیں۔

حسینہ۔ تو اب طے ہے۔ میں سامان کرنا شروع کردوں۔

بلقیس۔ ہاں ہاں کیا ہرج ہے۔ کہاں کی بات کہاں پہنچ گئی شادی کے بارے میں تمنے کیا کہا اسکے متعلق میں کوشش شروع کردوں۔

حسینہ۔ کوشش تم نکرو۔ تم ڈرو نہیں میں کسی کے ساتھ نکل نہ بھاگوں گی۔ اگر کوئی شخص اتفاق سے ایسا ہوا جسکے ساتھ رہنا مجھے پسند ہوا تو خود میں تم سے کہہ دوں گی میں چھوٹی لڑکی نہیں ہوں کہ میری نسبت ڈھونڈھی جائے۔

بلقیس۔ نہیں یہ ڈر مجھے نہیں ہے بلکہ ڈر مجھے تمھاری صحت کا ہے سچ پوچھو تو یہ تصوف وغیرہ کی جو باتیں کرتی ہو اسکو دیوانگی کا میں پہلا زینہ سمجھتی ہوں۔

حسینہ۔ خوب ممکن ہے کہ ایسا ہی ہو۔ کیونکہ ہسٹری اپنے کو سٹری نہیں جانتا یہ بھی ممکن ہے کہ تم لوگوں کی جو حالت ہے وہ دیوانگی اور کم عقلی کی ہو۔ (باقی آیندہ) عبدالوالی بی اے

## غزل

بہت گو فاصلہ تحت الثریٰ سے لامکاں تک ہے
مگر پھر اس سے کم ہی جو ترے دل سے زباں تک ہے

طلب کر جلد یہ جنس گرامی جان دیکر بھی
متاع درد ارزاں رونق بازار جاں تک ہے

ہوا کیا خضر کو حاصل حیات جاودانی سے
بقا ہے زندگی گر کاوش سود و زیاں تک ہے

کہیں محو تماشا ہو کے منزل سے نہ رہ جانا
تجھے فرصت سیر بانگ کوس کارواں تک ہے

غم صیاد۔ فکر باغباں ایذائے خار گل
یہ غم بلبل تجھے سب آمد فصل خزاں تک ہے

بجائے لطف ساقی سے نہیں بچکر نکل سکتے
جناب شیخ کا تقوے در پیر مغاں تک ہے

بندھا ہے اپنے در سے عاشق شوریدہ سر کو تو
ترے کوچہ کی آبادی اسی بے خانماں تک ہے

ستم ہے چاند میں جس سنگدل پر جان دیتا ہوں
نہیں کچھ اسکے دل میں میری الفت کا نشاں تک ہے

چاند۔ ایڈیٹر تعلیم گزٹ

# بیوفائی

(۱)

عموماً جنس ذکور میں سے ہر فرد۔ دولت۔ ثروت۔ حکومت۔ عزت۔ شہرت اور راحت کا قدرتی طور سے متمنی ہوتا ہے۔ لیکن عورت کی زندگی صرف محبت کے فسانوں کا مجموعہ یا ایک حکایت ہوتی ہے اُسکا دل ایک دنیا ہے جسمیں فطرتی خواہشات اور قدرتی احساسات کا اثر ظہور پذیر ہوتا ہے وہ فطرتاً محبت کی متلاشی ہوتی ہے۔ محبت اگر اسکے لئے بہترین نتائج بہم پہونچاتی ہے تو وہ خوش نصیب ہے ورنہ اکثر محبت کے فطری جذبات اور احساسات اُسکی حیات کی کشتی کو گرداب بلا میں پھنسا دیتے ہیں اور زندگی کو تلخ کر دیتے ہیں اور اس کے لئے تمام کائنات تاریک ہو جاتی ہے۔

ناشگفتہ رہگئی آس و تمنا کی کلی گلشن امید میں باد خزاں ایسی چلی

پتہ پتہ نخل حسرت کا پریشاں ہو گیا

عورت احساسات لطیفہ اور جذبات پاکیزہ کا مرکز ہے۔ اُسکی زندگی نسبتاً زیادہ بے خلل و غش کٹتی ہے۔ اور اس لئے اُسے تخیل کی دنیا میں غواصی کرنے کا زیادہ موقعہ ملتا ہے۔ دن رات وہ ایک ہی خیال میں محو رہسکتی ہے۔ ایک ناکام عورت اکثر خیالات میں غرق رہکر اپنی صحت خراب کر لیتی ہے عورتوں کی زندگی زیادہ تر محدود اور پابند ہوتی ہے۔ اُنکے پریشاں خیالات اُنکے مونس ہیں اور اُنکے مجروح دل غمگسار دوست کا کام دیتے ہیں۔ اُنکے ویراں دلکو اگر ایک تباہ شدہ قلعہ سے مشابہت دیجائے تو کچھ بیجا نہیں جسطرح ایک فاختہ اُس تیر کو جو اُسکے کلیجہ کے پار ہو چکا ہو دبائے بیٹھی رہتی ہے اور اپنی تکلیف کی داستان کسیکو نہیں سناتی۔ اسی طرح ایک پاکباز عورت اپنے درد جگر کو پوشیدہ رکھتی ہے۔ اُسکے زخم خوردہ دل کی حکایت کا پتہ کسیکو نہیں چلتا۔ وہ اپنے روحانی صدمہ کو خود جھیلتی ہے۔

(۲)

دریا خاموشی سے بہ رہا ہے۔ چھوٹی چھوٹی موجیں بنتی ہے اور فنا ہو جاتی ہیں چاروں طرف سبزہ زار میں خوشنما پھول ستاروں کی طرح چمک رہے ہیں۔ ہوا بند ہے۔ ہر طرف سناٹا چھا یا ہوا ہے سامنے والی کوٹھی میں ایک چھوٹا سا کمرہ خوب سجا ہوا ہے۔ ایک مسہری پر مہ جبیں حسینہ لیٹی ہوئی کروٹیں بدل رہی ہے۔ چہرہ تمتما رہا ہے اور ہونٹ خود بخود حرکت کر رہے ہیں ایک کاغذ سامنے

رکھا ہے جسکو بار بار اٹھاتی ہے پڑھتی ہے اور پھر رکھ دیتی ہے۔ پھر پڑھتی ہے اور پھر میز پر رکھ دیتی ہے
ضیائے شمع ابدی۔ میں ایک جاپان کے سوداگر سے چند تجارتی معاملات پر گفتگو کرکے شام تک تمہارے
پاس پہونچ جاؤنگا تم سے ملنے کے لئے دل بیتاب ہے تمہارا جان

یہ چند فقرے ہیں جنکو ہیلن بہت غور سے بار بار پڑھتی تھی سارا دن ہیلن نے انتظار کی تکلیف
میں کاٹا شام ہوئی۔ کمرہ میں ایک کنیز آئی اور شمع جلاکر چلی گئی۔

تاریکی نے دنیا پر قبضہ کرلیا ہے اور رات خاصی گذر گئی ہے لیکن ہیلن کے انتظار کی گھڑیاں ختم
نہیں ہونے پاتیں اسکے دل میں کسی کا خیال چٹکیاں لے رہا ہے اور کسی کی خیالی تصویر اُس کے
اضطراب کو بڑھا رہی ہے۔ خفیف سی آہٹ سے اسکا دل دھڑکنے لگتا ہے اور رگوں کے خون
میں تلاطم ہوجاتا ہے۔ لیکن! نہیں۔ نہیں۔ جسکا اسے اسقدر انتظار ہے وہ بیوفا شاید
آج نہ آسکے گا۔

رات کا زیادہ حصہ گذر گیا ہے۔ تمام کائنات عالم سکوت میں ہے
ہیلن بستر پر تھک کر لیٹ گئی نیند اُچاٹ ہوچکی تھی۔ ایک روح فرسا خیال اسکو مضطرب
کررہا تھا۔ صبح ہونے کے قریب اسکی آنکھ لگ گئی آفتاب کے طلوع ہوتے ہی ہیلن گھبراکر اٹھی آئینہ
اٹھاکر اپنا چہرہ دیکھا۔ چہرہ زرد تھا! دونوں آنکھوں کے چاروں طرف حلقے پڑے ہوئے تھے ہونٹ
خشک اور آواز بھرائی ہوئی تھی۔ بے اختیار اسکے منھ سے آہ نکلی اور وہ رونے لگی۔

(۳)

رات کے نو بجے ہونگے جان تیزی کے ساتھ گلی سے گذر کر سڑک تک پہونچ گیا اور ایک کرایہ کی
گاڑی میں سوار ہوکر تھیٹر کو روانہ ہوگیا۔ وہائٹ ہوس کے دروازہ پر ایک دوشیزہ لیڈی اسکا انتظار
کررہی تھی۔

جان۔ کیا ابھی کھیل نہیں شروع ہوا؟
لیڈی۔ دس منٹ کے بعد شروع ہوگا۔
جان۔ آپ سے ملنے کے شوق نے مجھے دن بھر بےچین رکھا۔
لیڈی۔ اسی لئے میں جلد یہاں پہونچ گئی۔
جان۔ آج کا موسم کسقدر خوشگوار ہے آسمان پر ستارے عجب لطف دے رہے ہیں۔
لیڈی۔ ہیلن سے آپ کب ملے تھے۔

جان (اضطراب کے ساتھ) ہیلن سے میں نے تو اُدھر کا رخ بھی نہیں کیا جانا تو دوسری بات ہے۔
کچھ دیر بعد تماشہ شروع ہوا۔ دونوں نے نہایت دلچسپی سے تماشہ دیکھا۔ ایکٹروں کی ایکٹنگ سے خوب لطف اُٹھایا۔ لیڈی بار بار جان کو دیکھتی اور خوش ہوتی تھی۔ مکار جان نے بھی خوب روپ بدلا۔ لیڈی سے اسقدر محبت سے باتیں کیں کہ گویا وہ اُسکا عاشق زار ہے لیڈی کو اپنے جذبہ کی کامیابی پر بے انتہا مسرت تھی۔ اُسکو یقین تھا کہ کوئی دنیاوی طاقت جان کو اس سے علیحدہ نہیں کرسکتی۔ اور کوئی انقلاب آپس میں شکر رنجی نہیں پیدا کرسکتا۔ لیڈی کا خون رگوں میں تیزی سے دوڑنے لگا۔ اُسکی ہر جنبش سے خوشی کے آثار ظاہر ہوتے تھے۔ اُسکی دلفریب آنکھیں خوشی سے چمک رہی تھیں۔

یہ وہی جان ہے جسکے فراق میں مہ جبیں ہیلن بستر مرگ پر دم توڑ رہی ہے۔ یہ وہی مکار جان ہے جسکی سرد مہری ہیلن کو شمع کے مانند جلا رہی ہے یہ وہی عہد شکن جان ہے جسکے انتظار میں مہ جبیں ہیلن کی آنکھیں سفید ہوگئی ہیں۔ یہ وہی عہد فراموش جان ہے جسکے تصنع آمیز اظہار الفت نے ہیلن کو راتوں بے چین رکھا ہے ہر چند کہ اسوقت لیڈی اپنی قسمت پر ناز کر رہی ہے اور اپنے نصیبہ کو مبارکباد کہہ رہی ہے لیکن اُسے خبر نہیں کہ آیندہ کیا ہوگا۔ ؎

محو حیرت ہوں کہ دنیا کیا سے کیا ہو جائیگی

جان کا ضمیر اُسکو پریشان کر رہا ہے اُسکو کسی خیال نے مضطرب کر دیا ہے تاہم وہ جذبات بیوفائی کو چھپا رہا ہے اور اپنی محبت بھری نظروں سے لیڈی کو دیکھ رہا ہے۔ لیڈی بھی شوق اور محبت کی نگاہوں سے اس انداز کا جواب دے رہی ہے۔

(۴)

ڈھائی برس گذر گئے دنیا کو انقلاب نے کچھ کا کچھ کر دیا ہے شہر پیرس دیکھنے کی چیز ہے بازاروں کی رونق اور حسینان یورپ کی چہل پہل پیرس کو جنت ارضی بنائے ہوئے ہے۔ لیکن افسوس!!
مہ جبیں ہیلن پیوند خاک ہو چکی ہے۔ جان کی محبت نے اسکا خاتمہ کر دیا۔ دلنواز لیڈی بھی اسکی سرد مہری کو برداشت کرتے کرتے اپنی صحت سے ہاتھ دھو چکی۔ اُسکا وہ چندے آفتاب چندے مہتاب حسن اور ناز و ادا انقلاب کی نذر ہو گئی جان کی مکاریوں نے دنیا کا معمور تو نکو صفحہ دہر سے فنا کر دیا۔ دنیا کی نیرنگیوں سے نہیں معلوم کتنی مہ جبینوں کی اپنی دلچسپیوں مشغولیوں اور راحتوں سے محروم ہونیکا موقعہ دیا ہے اور کتنی زندگیاں رشک و غیرت سے ہوا کی نذر ہو گئی و بربادی کی ہیں لیکن آہ میں تو تاثر کی کوئی جگہ ہی نہیں ہے کہ مہ جبیں ہیلن اور دلنواز لیڈی بھی دونوں ...

# فطرت و تربیت

دنیا کی ہر ذی روح ہستی کے دماغ میں فطری خصوصیات تا دم مرگ جلوہ نما رہتی ہیں اور نسیم تربیت کے جھونکے ان جواہر ریزوں کی درخشانی کو گل نہیں کر سکتے۔ مچھلیوں کے نوزائیدہ بچوں کو فطرت ہی غواص بنا کر بھیجتی ہے چڑیوں کے انڈوں پر مناظر قدرت کی دلفریب رنگینیاں نقاش ازل ہی کرتا ہے۔ شتر کے بچے کے دماغی ذرات صحرائے لق و دق کی وسعت رکھتے ہیں اور شیر کے بچے کا دماغ گوشت و خون کی ہولناک تصاویر کا مجموعہ ہوتا ہے۔ انسان کا وجود رازہائے سربستہ کی ایک بولتی تصویر ہے اسکے قوائے دماغی کا شمار اور ہر ایک قوت کی ماہیت پر عبور کرنا دشوار ہی نہیں بلکہ ناممکنات سے ہے۔ لہذا انسان کے بچہ کے دماغی ذرات میں بیشمار فطری قنادیل پرتو فگن رہتے ہیں جنکا اندازہ نہیں ہو سکتا۔ والدین کے متعدی امراض کا اثر بچہ پر مرتب ہوتا ہے نطفے کی تولید خون سے ہوتی ہے اور امراض کی سمیت کو خون قبول کرتا ہے یا یوں کہیے کہ خون کی سمیت امراض کی شکل میں آشکارا ہو جایا کرتی ہے شراب یا وہ مرکبات جنمیں الکحل کا جز شامل ہے یقیناً سمیت سے خالی نہیں اور وہ لوگ جو بادہ نوشی کے عادی ہوتے ہیں اپنی اولاد پر اسکا مہلک اثر چھوڑ جاتے ہیں۔ جنون۔ مالیخولیا، اور اس قسم کے اکثر امراض کا خاص سبب یہی ہوتا ہے جو نسلاً بعد نسل عود کرتے رہتے ہیں۔ بچہ خاندانی افراد میں اضافہ کرتا ہے۔ خاندان کے مجموعہ کا نام نسل ہے اور نسلوں کی مجموعی قوتوں کو قوم سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ لہذا ایک بچہ کی ولادت سے قوم کا مستقبل تقویت پذیر ہو کر درخشاں ہو جاتا ہے اور اسی طرح اسکے مرگ ناگہاں سے قوم کو نقصان پہونچتا ہے اس سے قبل کہ ہم دوسرے عوامل بحیثیت مجموعی کسی قوم کے اعلی و ادنی مدارج دریافت کرنیکا صحیح معیار قایم کریں ہم بچوں کی تعداد ولادت اور اموات کے اسباب پر روشنی ڈالنا چاہتے ہیں متمدن دنیا کو فروغ علم کی برکات نے جو در پردہ نقصانات پہونچائے ہیں ان سب میں قابل الذکر نقصان یہ ہے کہ تہذیب و معاشرت کے انقلاب اور خود عملی مشاغل کے انہماک نے فضلائے روزگار کو تخلیقی نکتہ خیال سے معاشرت کی طرف رغبت دلائی ہے۔ اسکے متعلق ہر ملک نے

---

۱ ڈاکٹر ناظم پاگل خانہ انگلستان نے دماغی امراض کی تحقیقات کرتے ہوئے ایک موقع پر ظاہر کیا ہے کہ تین ہزار مریضوں میں سات سو پچاس مریض وہ تھے جنکی آپس میں قرابت تھی۔

ڈاکٹر ہیرن نے والدین اور اولاد کے اس تناسب کا اندازہ ۰ء۵۰ اور ۰ء۵۵ لگایا ہے۔

نئے اسباب پیدا کئے ہیں مگر ان سب کا نتیجہ فقدان نسل ہی ہے "فرانس" نے تصر محبت کے اس زندگی حقیقی ستونوں کو مسمار کر دیا جسکی بنا رشتہ شادی مستحکم و استوار کئے ہوئے تھا اُسنے اس آفتاب الفت کی طلائی شعاعوں کو زنجیر آتشیں گرفتہ تصور کیا اور اُسکی ظاہری قیود سے آزاد ہو کر عیاشی کی بنا ڈالی جسمیں بجز خاصہ حیوانی سکون دل، فلاح ذاتی اور قومی تقویت کا کوئی پہلو ہی نہیں نکلتا۔ امریکہ کے باشندوں کا رجحان اگرچہ رہبانیت کی جانب نہیں مگر جہانتک مسئلہ تخلیق کا تعلق ہے انکار دیا اسکے مخالف بھی نہیں ہے۔ بعض مقامات پر تناسب ذکور و اناث ٹھیک نہیں اور اسوجہ سے مسئلہ تخلیق میں قدرتی اسباب حائل ہیں۔ مثلاً آئرلینڈ میں تعداد ذکور اناث پر حاوی ہے اور انگلستان میں اس کے برعکس۔ افراد قوم کو تین حصوں میں منقسم کیا جا سکتا ہے (۱) اعلےٰ (۲) متوسط (۳) ادنےٰ۔

انسانی طبقوں کے صحیح مدارج قایم کرنے میں صرف اس طبقے کے افراد کی تعداد ہی مد نظر نہیں ہوتی بلکہ ان افراد کی مجموعی قابلیت کا لحاظ بھی رکھا جاتا ہے بچہ کیا ہے؟ اپنی موجودہ قوم کے مستقبل کی ایک بولتی تصویر ہے۔ اس سے آپکو بچہ کی چھوٹی سی ہستی کی اہمیت کا اندازہ ہو گیا ہوگا بس یہی ضروری نہیں کہ قوم اپنے بچوں کو مرگ ناگہاں سے بچائے اور اسکی درازی عمر کے اسباب پر غور کرے بلکہ افراد قوم انکی تربیت پر کافی غور و خوض کریں اور صرف یہی نہیں بلکہ وہ خود خصائل حسنہ پیدا کر کے اپنی آنیوالی نسلوں کو فطری طور پر انکا وارث دھقدار بنا ئیں۔ عام طور پر ولادت کی تعداد ادنےٰ طبقے میں زیادہ ہوتی ہے متوسط میں اس سے کم اور اعلیٰ طبقے میں سب سے کم۔ ادنیٰ طبقے کے افراد چونکہ حفظان صحت کا کما حقہ احساس نہیں رکھتے اور بوجہ افلاس ایسا کرنے پر مجبور بھی ہوتے ہیں لہذا انمیں نسبتاً تعداد اموات بھی زیادہ ہوتی ہے متوسط طبقہ حتی المقدور غذا اور ہالکف کا خیال رکھتا ہے مگر تربیت اور فطرت سے آشنا نہیں ہوتا پس اسکی نسلیں اعلےٰ طبقے پر غالب نہیں آسکتیں بلکہ اکثر انکا میلان طبع ادنےٰ طبقے ہی کی جانب ہوتا ہے۔ اگرچہ اعلےٰ طبقے میں اموات کم ہوتی ہیں مگر چونکہ تعداد ولادت بھی نسبتاً قلیل ہی رہتی ہے لہذا کوئی بین فرق مرتب نہیں ہوتا۔ مندرجہ ذیل اسباب انسان کو عمر طبعی تک پہونچانے کے معاون ہیں۔

(۱) حفظان صحت۔ (۲) رہایش (۳) غذا (۴) ورزش جسمانی۔

جن ممالک نے مندرجہ بالا امور کی باقاعدہ پابندی کی ہے انمیں اموات کی تعداد بہت کم ہو گئی ہے اور حادثات کے علاوہ وہاں کے باشندے اکثر عمر طبعی تک پہونچتے ہیں اب ہم نفس مضمون کی طرف رجوع ہوتے ہیں۔ عام طور پر تربیت کا زمانہ تاریخ ولادت کے بعد شمار کیا جاتا ہے حالانکہ یہ ایک

صریح غلطی ہو زمانہ تربیت آغاز حمل سے شروع ہوتا ہو اور جس زمانہ سے عموماً تربیت کی ابتدا شروع کی جاتی ہو وہ ابتدائی تربیت کے اختتام کا زمانہ ہوتا ہے۔ مثلاً عورت کی جذباتی کیفیات کا اثر یقیناً بچے کے جسم و دماغ پر مرتب ہوتا ہو اور وہ اپنے وجود کے ساتھ ان کیفیات کو عالم شہود مین لیکر آتا ہو نپولین بونپارٹ کو شہ اسواری اور محاربات سے بالطبع جو محض اس لئے تھی کہ زمانہ حمل میں اسکی ماں کو جلا وطنی کے سبب سپاہیانہ زندگی بسر کرنا پڑی تھی۔ تاریخ عالم کے زریں اوراق اس قسم کے نظائر سے مزین ہیں۔

بچے کی تربیت کا بہترین زمانہ قبل از ولادت ہی ہو کیونکہ وہی دماغی قویٰ کی ساخت کا وقت ہوتا ہے اور اسی زمانے میں جذباتی کیفیات کی فضا ویر دماغی ذرات میں منعکس ہوکر نقش کالحجر ہو جاتی ہیں۔ ولادت کے بعد بھی بچے پر تربیت نہایت موثر ثابت ہوتی ہو۔ تربیت و فطرت لازم و ملزوم ہیں صرف فرق اتنا ہو کہ فطرت مقدم اور تربیت موخر ہو۔ علی العموم بچے کی آنکھ کا رنگ باپ کی آنکھ کے رنگ سے مشابہ ہوا کرتا ہے۔ ظاہری اعضائے کی ساخت میں بھی مناسبت پائی جاتی ہو اور اسیطرح باطنی قوتوں میں بھی ہمرنگی ہوا کرتی ہو۔

یہ خیال صحیح نہیں کہ محض علم ہی انسان کو اعلیٰ مدارج پر پہونچا سکتا ہو۔ علم فطری نقوش یا جبلی خصوصیات کو نمایاں کر دیتا ہو۔ امریکے کے جرائم پیشہ لوگوں کی اولاد حکمت و فلسفہ سے استفادہ حاصل کرکے انکے بیجا مصرف پر کربستہ ہو۔ یورپ کے قزاقوں نے وہ آلات ایجاد کئے ہیں جن سے وہ آن واحد میں فولادی صندوقچوں کو پانی کی طرح بہا دیتے ہیں۔ انکی حیرت انگیز عیاریاں عقل انسانی کو ششدر کر دیتی ہیں۔

بہرکیف اس سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ علم اور تربیت اچھی چیزیں ہیں۔ مانا کہ آہن پر ملمع کرنے سے سونے کے اوصاف نہیں پیدا ہو سکتے تاہم بظاہر اسکی قدر و منزلت ضرور بڑھ جاتی ہو اگر ان بچوں کو مناسب تربیت دیجائے جنہیں وراثۃً چند فطری عیوب موجود ہیں تو کم از کم انکی آیندہ نسل لامحالہ ان عیوب سے پاک ہو سکتی ہے

تعجب ہے کہ انسان کارآمد جانوروں کی نسل کو بے عیب رکھنا چاہتا ہو مگر اپنی نسل کی بہبودی کا اسکو مطلق احساس نہیں۔ گھوڑے اور کبوتر وغیرہ کی نسلوں کی حفاظت کیجاتی ہے انکے جوڑے ایسی خوش اسلوبی کے ساتھ ملائے جاتے ہیں کہ انکے بچوں میں اعضا کا تناسب قایم رہے پھر کیوں انسان کی شادی اس لحاظ سے نہ کی جائے؟ اس موقع پر حسٹ کیم

سقراط کی اس تقریر[1] کا اقتباس بے محل نہوگا جو اس موضوع پر اسنے غلاقین سے کی تھی۔

**سقراط** - شادیاں کسطرح مفید ثابت ہوسکتی ہیں - میں تم سے یہ بات اسلئے دریافت کرتا ہوں کہ تم خوبصورت پرندے، شکاری کتے اور نایاب جانور اکثر پالتے ہو۔ ہاں مجھے یہ بتاؤ کہ تم انکو کیسے پالتے ہو اور انکے جوڑ کسطرح ملایا کرتے ہو؟

**غلاقین** - کن صورتوں میں؟

**سقراط** - صورتیں کیا معنی۔ مانا کہ وہ سب اچھے ہیں - مگر ایک کو دوسرے سے فوقیت نہیں دیسکتے۔

**غلاقین** - بیشک فوقیت دیجاتی ہے

**سقراط** - پھر کیا تم سب جانوروں سے یکساں نسل لینے کی کوشش کرتے ہو یا صرف اُن سے جو سب سے بہتر ہو

**غلاقین** - اِن جانوروں سے جو اپنی نوع میں سب سے بہتر ہوں۔

**سقراط** - تم اس کام کے لیے بچے منتخب کرتے ہو یا بڈھے یا صرف وہی جانور جو جوان ہوں؟

**غلاقین** - میں صرف جوانوں ہی میں سے منتخب کرتا ہوں۔

**سقراط** - اگر نسل لینے میں احتیاط نہ رکھی جائے تو تمھارے جانوروں کی نسلیں خراب ہوجائیں؟

**غلاقین** - لامحالہ۔

**سقراط** - اگر گھوڑے اور دوسری ذی روح ہستیوں پر بھی اسی اصول کی پابندی کی جائے تو کیا لازم آتا ہے؟

**غلاقین** - یہ نہیں - بلکہ نہایت مناسب۔

حکیم سقراط کی تقریر نہایت معقول اور معنی خیز ہے - جرائم پیشہ - زانی و بدکار لوگوں کو شادی کرنے کا کیا حق ہے کیا اُنکی شادیاں اسلئے کی جاتی ہیں کہ وہ اپنی اولاد کو ان عادات شنیعہ کا وارث بناکر ہمیشہ کے لئے دنیا کو نمونہ دوزخ بنائیں ؎

عاقبت گرگ زادہ گرگ شود
گرچہ باآدمی بزرگ شود

خوش قسمت ہیں وہ افراد جو اپنی قوم میں اُن ناپاک ہستیوں کی نسل کے دشمن نہیں - پھر قوم کے ان افراد کو جو متعدی عوارض میں مبتلا ہیں اسوقت تک شادی کرنے کا کیا حق حاصل ہو جبتک

---

[1] دیکھو "سقراط" مؤلفہ مسٹر جیوٹ جلد سوم ترجمہ۔

اُنکو شفائے کلی نہ ہو جاسکے۔ بعض مہلک امراض ایسے ہیں جو خاندانوں میں نسلاً بعد نسلٍ عود کرتے رہتے ہیں اور انکے وجہ سے قوم کو بہ حیثیت مجموعی سخت نقصان برداشت کرنا پڑتا ہے۔ ایسی حالتوں میں "مہر" کا انتخاب دوسرے خاندانوں سے کیا جا سکتا ہے تاکہ ان متعدی عوارض کا انسداد ہو سکے۔ امراض بکثرت ہیں اور ہر مرض کے دفعیہ کے لئے انتخاب کی نوعیت جدا ہوتی ہے۔ قوم کے بدصورت، قلیل القامت اور نحیف افراد، خوبصورت طویل القامت، اور قوی الجثہ خاندانوں میں شادیاں کریں تاکہ آئندہ نسلوں کے رنگ صاف ہو جائیں اور انمیں اعضا کا تناسب قائم ہو۔ اگر فطرت و تربیت کے ساتھ ان اصول کی بھی پابندی کی جائے تو قوم کی سیرت و صورت میں پاکیزگی اور شرافت کے آثار جھلکنے لگیں اور صحت جسمانی و روحانی سے مستفید ہو کر قوم کے افراد کا کثیر حصہ دینی و دنیوی ترقی کی خوشگوار منازل طے کرتا ہوا عمر طبیعی کے پر سکون ساحل تک پہونچ جائے۔ علم التولید اقوام عالم کے مستقبل کو درخشاں بنانے کا ایک مفید ذریعہ تھا۔ اہل ہنود ایک زمانے میں اس علم میں کافی دستگاہ حاصل کر چکے تھے مگر افسوس زمانے کے ناقدردان ہاتھوں نے اسکو ذلیل ترین علم بنا دیا۔ شاید تخریب اخلاق کی جو تکلیف اس نے پیدا کی ہے وہ کسی اور علم میں نہ ملسکیں۔ حقیقت یہ ہے کہ اب علم التولید پر علم کا اطلاق بھی مشکل ہو سکتا ہے۔ ہندوستان کی اقوام نے اپنی اولاد کی تربیت پر کافی غور نہ کیا لہذا انکی خصائل کا رجحان رذالت کی طرف ہونے لگا حتیٰ کہ والدین کے خصائل ذمیمہ اولاد کی فطرت میں داخل ہو گئے۔

(محمود اسرائیلی)

---

## تعلیمی گزٹ امرتسر

ملک کے مشہور اخبار نویس مسٹر رام رچھپال سنگھ شیدا دہلوی کے صاحبزادہ مسٹر ہر چند ہیرو چاند نے تعلیمی گزٹ نام سے ایک رسالہ جاری کیا ہے جسمیں علمی، ادبی، اخلاقی اور تعلیمی مضامین ہوتے ہیں۔ رسالہ قابل قدر ہے علمی و ادبی مضامین بلند پایہ معلومات سے لبریز اور دلچسپ اور تعلیمی مضامین عموماً عمدہ اور قابل قدر ہوتے ہیں ملک کو اس قسم کے رسائل کی سخت ضرورت ہے جو تعلیم کے اصول و فروع پر بحث کریں اور تعلیمی تجربات سے فائدہ اٹھانیکا موقع بہم پہونچائیں رسالہ کی ظاہری اور باطنی خوبیوں کو دیکھتے ہوئے امید لگائی جاسکتی ہے کہ یہ رسالہ ترقی کریگا اور ناظرین میں قبولیت عام حاصل کریگا۔ سالانہ چندہ عہ ہے جو موجودہ گرانی اور سامان مطبوعات کی گرانی کے مقابلہ میں کچھ بھی نہیں۔ کاغذ سفید عمدہ لگایا جاتا ہے اور لکھائی چھپائی بھی بہتر ہوتی ہے۔

# اطمینان قلب

آہ اطمینان قلب آجا دلِ ناشاد میں　　رو رہا ہوں اشک خوں مدت سے تیری یاد میں
ہائے کیوں آتا نہیں اس مضطرب آباد میں　　ہاں اثر باقی نہیں شاید مری فریاد میں

اے خوشا وقتیکہ تو رونق دہ کاشانہ تھا
محفل دل میں مثال ساقی خمخانہ تھا

باعث شادی نہیں سامانِ عیش افزا مجھے　　اور مسرت ہائے لایعنی کی حاجت کیا مجھے
احتیاج قوت و طاقت نہیں اصلا مجھے　　جسقدر چاہے تھکا دے وسعت صحرا مجھے

پر یہ لازم ہے کہ میری سعی کا حاصل ملے
یعنی اے لیلائے اطمیناں ترا محمل ملے

حرص جس دل میں ہو تو اس دلمیں آسکتا نہیں　　حکمرانی کا تخیل تجھکو پا سکتا نہیں
اور طلسم عیش تجھپر غالب آسکتا نہیں　　مختصر یہ، تیرا عقدہ کھولا جا سکتا نہیں

لطفہائے زندگی تیرے تبسم پر نثار
اسقدر للہ نہ رکھ زحمت کش صد انتظار

مرغزار شبنمی ہے تیری جائے دلنشیں　　نغمہ پیرا ہے جہاں ندی کی موج یاسمیں
آ نہیں سکتا تیری محفل میں کوئی دل حزیں　　ہاں یہی بزم طرب ہے تیری فردوس آفریں

تیرے ہم صحبت بہت خوش باش ہیں دلشاد ہیں
رنج سے غم سے ہمیشہ کے لیے آزاد ہیں

واہ کیا عشرت فزا ہے یہ مقام پر بہار　　جس سا ہیں جسکے دامن پہ بہت سے آبشار
حاشیہ آرائی جسکی کر رہا ہے سبزہ زار　　ہو رہی ہے شام پر جسکی فدا صبح بہار

تیرے ملنے کی ہوس تھی اور تو مجھکو ملا
ماسوا جو کچھ تھا سب تجھپر نچھاور کر دیا

ہے دعا تجھکو نہ دیکھوں اب جدا ہوتا ہوا　　بیکسی میں تو دکھائی دے نہ خوں روتا ہوا
دشت حرماں میں نہ آوارہ ہو غم سہتا ہوا　　نرغۂ حسرت سے نظر آئے نہ تو گستا ہوا

رخصت اے دلسوز اے یار طریقت الوداع
الفراق اے ہمدم اے کانِ مروت الوداع

محمد یحییٰ۔ اشہر

# زبان حال

طرز خاموشی نوا سنج اور پھر خاموش ہوں
پردۂ مینا میں گویا بادۂ سرجوش ہوں

فردہ اے ننگ ہوس کا دی کہ پاس وضع ہے
رخصت اے ناموس خود داری کہ میں بیہوش ہوں

یاد ساقی کیا ہو بزم افروز عیشِ بیخودی
کشمکش افسردۂ کلفت سرائے ہوش ہوں

دل مستغل کو مبارک لذت مستی کہ میں
محو ذوق نیش ہوں ناآشنائے نوش ہوں

سعی بیداری عبث اے انقلاب روزگار
غافل صبح ازل وقف خمار دوش ہوں

دولت باقی ہو شوق دید میں کسب فنا
حلقۂ چشم ہما بینے تیرا آغوش ہوں

نالہ کرتے کرتے اشک آنکھوں میں بھر کر بہ گیا
کیا فراغت ہر کرا لذت گیر تاب ورزش ہوں

سحر کاری اے رنگ آمیزی فطرت نیرنجہ
خار زار عبرت ہستی ہوں اور گلپوش ہوں

کچھ تو ان آنکھوں نے دیکھا ہے کہ آنکھیں کھل گئیں
کچھ تو ان کانوں سے سنتا ہوں کہ یوں خاموش ہوں

اک طلسم بند و بست دل ہی نیرنگ مجاز
کھل نہیں سکتی حقیقت کیا حقیقت گوش ہوں

حال عبرت زا ہوں اور ناکام چشم اعتبار
آہ درد آلود ہوں اور نارسا ئے گوش ہوں

تو اگر ہے بے نیاز شکوہ بیداد ناز
میں بھی ضبط درد کا اک پیکر خاموش ہوں

حضرت عباس آج رنگ دور صہبا دیکھئے
کہہ رہی ہے چشم ساقی ساغر سرجوش ہوں

ابو المصور عباس قریشی انصاری

# خواب مدینہ

باغ میں کس گل رعنا کی سواری آئی
غل ہوا چار طرف فصل بہاری آئی

بلبل و قمری کی آواز وہ پیاری آئی
غنچے دل کھل گئے کھلنے کی باری آئی

پھول پھولے ہوئے شاداب نظر آتے ہیں
موتیا کیا دُرِ خوش آب نظر آتے ہیں

بوئے گل ساتھ لئے اپنے ہوا چلتی ہے　　آج اٹھلاتی ہوئی باد صبا چلتی ہے
محتسب کی نہ یہاں پیش ذرا چلتی ہے　　ساتھ مے نوشوں کے ہر وقت گھٹا چلتی ہے
حکم ہے یہ کوئی ہشیار نہ رہنے پائے
حال اس بزم کا اوروں سے نہ کہنے پائے

ساقیا بادہ گلفام پلا دے مجھکو　　بارہ دریائے سخاوت کی دکھا دے مجھکو
تیرے قربان سیہ مست بنا دے مجھکو　　مئے جو باقی نہو تلچھٹ ہی ذرا دے مجھکو
وہ چڑھے نشہ کہ آنکھیں مری مینا ہو جائیں
محو نظارۂ حسنِ شہ مینا ہو جائیں

یارو اگر مری قسمت کی رسائی دیکھو　　در جاناں پہ مری ناصیہ سائی دیکھو
فیضِ ساقی نے نئی شکل دکھائی دیکھو　　بڑے دربار میں قسمت مجھے لائی دیکھو
کیا کہوں اپنی ان آنکھوں سے ہو کیا کیا دیکھا
جو کسی نے نہیں دیکھا تھا وہ جلوا دیکھا

نور کا سارا بدن نور کا ٹکا چہرا　　خوش نما صانع قدرت نے بنایا چہرا
واہ دیکھا نہ سُنا آجتک ایسا چہرا　　کھپ گیا دل میں مرے چاند سا پیارا چہرا
اُس شہ حسن کا حوریں جو سراپا دیکھیں
وہ قدم چھوڑ کے پھر منھ نہ کسیکا دیکھیں

جلوہ گر حلقۂ اصحاب میں شاہ دیں جاہ　　چار سو نور فشاں جیسے ستاروں میں ہو ماہ
سر جھکائے ہوئے صف بستہ فرشتوں کی سپاہ　　بزم وہ نور سے معمور کہ سبحان اللہ
مرحبا صلِ علےٰ حسن جمال حضرت
مجھ گنہگار کا منھ اور وصال حضرت

پوچھا کیا عرش الٰہی ہے؟ کہا نگینا ہے یہی　　بے شگفتہ چمن خلد قرینا ہے یہی
بولا رضواں کہ مودب ماہ[1] مدینا ہے یہی　　بحر عصیاں سے جو گذرے سفینا ہے یہی

[1] کنایہ شاہ ولا ... امیر مینا ... [illegible]

بعد الحمد در رحمت رحماں اینجا ست
کوثر اینجا چمن روضۂ رضواں اینجا ست

میکشوں پر مرا انداز نہ کھلنے پائے    سوز معلوم ہو ساز نہ کھلنے پائے
دل کے اندر ہی رہے راز نہ کھلنے پائے    طائر فکر کی پرواز نہ کھلنے پائے

جاگ اٹھا بخت جو امید بر آئی میری
اے رسا ہو گئی طیبہ میں رسائی میری

سید شاہ محمد اسمٰعیل رسا ہمدانی گیاوی

# خودی

## (تعمیر ذات)

جسد ہے نیام اور خنجر خودی ہے    اگر تیغ ہے یہ تو جوہر خودی ہے
صدف بحر ہستی کا گر اسکو کہیے    تو اس میں نہاں ہے جو گوہر خودی ہے
چلن جسکا بازار ہستی میں دیکھا    گرانقدر وہ سکۂ زر خودی ہے
خودی ہی تو ہے کیمیائے سعادت    کہیں جسکو گوگرد احمر خودی ہے
مقاصد کے اصنام ہیں جسکے مشغول    وہ بت گر خودی ہے وہ آزر خودی ہے
ہمائے سعادت کو ہے ناز جس پر    وہ بازو خودی ہے وہ شہپر خودی ہے
کہیں خضر جس کو رہ ارتقا کا    وہ ہادی کامل وہ رہبر خودی ہے
اشارہ ہے جسکی طرف من عرفنا[۱] میں    وہی چیز اے بندہ پرور خودی ہے

امیں تو بلا خوف تردید کہدے
حقیقت میں بخت سکندر خودی ہے

امین حزیں

---

[۱] من عرف نفسہ عرف ربہ۔

# غزلیات

## حضرت محشر لکھنوی

چھیڑ نے حسن و عشق کی دل کو عجب مزا دیا
ہمنے اُسے ہنسا دیا اُسنے ہمیں رُلا دیا

جور فلک سے اتنے ہم ایسے شکستہ دل ہوئے
پاس گئے جسکو مہرباں قصۂ غم سنا دیا

زور نظر سے خود بخود بند نقاب کھل گئے
جوش تبسم شوق کا ہم نے انھیں دکھا دیا

حسن کے رمز باطنی کس سے ہیں یہ دم کہ پوچھ لے
شعلۂ برق ناز نے طور کو کیوں جلا دیا

تیرے شہید ناز کا رہ نہ سکا مزار بھی
نقش قدم کی شکل سے رہروں نے مٹا دیا

اہل نظر کے جذب سے جبکہ قیامت آ چکی
پردہ حریم ناز کا یار نے خود اُٹھا دیا

مشق خرام ناز میں بیخود و مست یوں ہوئے
قبر شہید عشق کا نام و نشاں مٹا دیا

اٹھ کے آہ کی اگر منھ پہ اُڑیں ہوائیاں
طاقت دل تھی جب کبھی درد نے بھی مزا دیا

نقش جہاں کی ہست و بود نقش بر آب کیوں نہو
اپنی خوشی بنا دیا اپنی خوشی مٹا دیا

پرسش جور ناروا ہو کے رہیگی ایک دن
ناز نہ تھا تو جان جان ہمنے تمھیں جتا دیا

آپکی ہوگئی خوشی خوں ہوا ہمارا دل
پر بھی ہے دل لگی کوئی بات کی اور رلا دیا

حسن کے معجزات کا لاؤں گا دل سے اعتقاد
سوئے ہوئے نصیب کو تم نے اگر جگا دیا

لے لیا نام ہجر کا جاؤ خدا بھلا کرے
بیٹھے بٹھائے خون کے آنسوؤں سے رلا دیا

لی ہیں بہت جمائیاں بارہ فرد شعر کے حضور
محشر ادھر بھی اک نظر حسن طلب نے کیا دیا

---

# ریویوز

**سلسلہ حالات نظربندان اسلام** - انجمن اعانت نظربندان اسلام دہلی نے نظربندان اسلام کے حالات کی اشاعت کا ایک مفید سلسلہ شروع کیا ہے اسوقت تک اس سلسلے کے تین نمبر شائع ہو چکے ہیں جنمیں سے مسٹر محمد علی و شوکت علی کی والدہ محترمہ کے خطوط اور شیخ الہند مولانا محمود حسن صاحب قبلہ محدث دیوبندی کی مختصر سوانح اور حالات اسیری ہمارے پاس بغرض ریویو پہنچے ہیں۔ ان رسائل کے متعلق کسی طویل رائے کی ضرورت نہیں ہے کیونکہ یہ رسائل ان بندگان دیانت شعاران اسلام کے حالات اسیری پر مشتمل ہیں جن کی نظربندی سے دنیائے اسلام نہ صرف غمگین بلکہ مضطرب و بےچین ہے۔

انجمن اعانت نظربندان اسلام کی یہ کوشش قابل قدر ہے اور ہمارا خیال ہے کہ اس سلسلۂ اشاعت سے نہ صرف یہ کہ مسلمانان ہند اپنے نظربندوں کے حالات سے واقف ہونگے ایک بڑا فائدہ یہ بھی حاصل ہوگا کہ نظربندان اسلام کی ہمدردی و اعانت کا جذبہ قلوب میں بڑھیگا اور قومیت کے احساس میں مفید اضافہ ہوگا۔

حالات نظربندان اسلام کا پہلا نمبر ان خطوط کا مجموعہ ہے جو مسٹر محمد علی و شوکت علی کی والدہ محترمہ نے اپنے بیٹوں کی نظربندی کے متعلق مسٹر سبرامنی [illegible] مسز اینی بیسنٹ اور مسٹر [illegible] کے نام لکھے ہیں ایک خط مسٹر گاندھی کا مسز بیسنٹ کے نام اور وہ بیان ہے جو آبادی بانو بیگم صاحبہ والدہ محترمہ مسٹر محمد علی و شوکت علی نے آل انڈیا مسلم لیگ کے سالانہ اجلاس کلکتہ میں پڑھا تھا اور وہ بیان جو سی۔ آئی۔ ڈی کے افسر کی ان شرائط پر آبادی بانو بیگم صاحبہ نے دیا تھا جو گورنمنٹ نے مسٹر محمد علی و شوکت علی کی آزادی کے متعلق پیش کی تھیں۔ یہ مجموعہ ہر طرح قابل قدر ہے اور ہر ایک مسلمان کے مطالعہ کے قابل شروع میں مسٹر محمد علی و شوکت علی کی تصاویر عمدہ آرٹ پیپر پر دیگئی ہیں قیمت صرف ۳ ہے جو آجکل سامان مطبوعات کی گرانی میں لاگت سے بہت کم ہے۔ تیسرا نمبر شیخ الہند حضرت مولانا محمود حسن صاحب قبلہ محدث دیوبندی کی سوانح اور حالات پر مشتمل ہے جس کے مطالعہ سے معلوم ہوگا کہ مولانا کی زندگی بالکل مذہبی زندگی ہے اور سیاسیات سے مولانا کی زندگی کو ذرہ بھر تعلق نہیں۔

اس رسالہ میں مولانا کی نظربندی کے وہ وجوہ و اسباب بھی بتلائے ہیں جنکی بناء پر گورنمنٹ نے انکو نظربند کیا ہے۔ مولانا مدظلہ العالی جیسے فرشتہ خصلت اور صاحب باطن بزرگ کی نظربندی کے اصل حالات بہت کم لوگوں کو معلوم ہیں اور طرح طرح کی افواہیں اس خصوص میں پھیلی ہوئی ہیں اہل اس رسالہ کے مطالعہ سے معلوم ہوگا کہ مولانا کی نظربندی کے وجوہ اور اسباب کیا ہیں رسالہ میں

مولانا کا مالٹے سے آیا ہوا ایک خط بھی نقل کیا گیا ہے جس سے مولانا کی موجودہ حالت کا اندازہ ہوگا اس رسالہ کی قیمت ۴ر ہے۔

یہ کام نظربندانِ اسلام کی امداد و اعانت ہے اسلئے ہر ایک مسلمان کا فرض ہونا چاہیئے کہ وہ نظربندانِ اسلام کے حالات کو پڑھے اور انکی مالی امداد میں بقدرِ وسعت حصہ لے۔

یہ رسائل مسٹر تاج الدین سپرنٹنڈنٹ صدر دفتر انجمن اعانت نظربندانِ اسلام کھیڑی دہلی سے ملینگے

**دیوان حسرت موہانی**۔ دو سال سے زیادہ ہوئے کہ حسرت موہانی نظربند کئے گئے اور پھر بعض قانونی پیچیدگیوں کی وجہ سے دو سال کی سزائے قید میں مبتلا ہیں۔ اس عرصہ میں انکی بیگم بھی طرح طرح کی آفات میں مبتلا ہوئیں۔ گذشتہ ششماہی میں حسرت موہانی کی سودیشی اشیاء کی دوکان میں چوری ہوئی اور کئی ہزار روپیہ کا مال نامعلوم چور نکال لیگئے اسپر بھی بیگم حسرت نے شکر کیا اور کبھی کسی سے اُن کی غیور طبیعت نے امداد کی خواہش نہیں کی اور نہ صرف یہ بلکہ لوگوں کی امداد و اعانت کو اُنھوں نے قبول نہیں کیا"

خدا کا شکر ہے کہ چھ ماہ کی مسلسل کوشش کے بعد بیگم صاحبہ اب اسپر رضی ہوئی ہیں کہ قوم حسرت موہانی کا وہ قرضہ ادا کرے جو مال کی چوری سے اُن پر واجب ہوگیا ہے اور اس کے معاوضہ میں اُنھوں نے حسرت موہانی کے چوتھے دیوان کا حق تصنیف انجمن اعانت نظربندانِ اسلام کے نذر کیا ہے۔ حسرت موہانی کے ذمہ تین ہزار روپیہ کا قرضہ ہے جسکی ادائگی کی یہ صورت قرار دیگئی ہے کہ ہمدردانِ اسلام حسرت موہانی کا چوتھا دیوان تین روپیہ ادا کر کے حاصل کریں اور اس طرح دیوان کی ایک ہزار کاپیاں فروخت کر کے قرضہ ادا کر دیا جائے۔

ہم تمدن کے خریداروں سے عموماً اور مسلمانانِ ہند سے خصوصاً نہایت پر زور اپیل کرتے ہیں کہ وہ اس کارِ خیر میں حصہ لیں اور تین روپیہ بذریعہ منی آرڈر انجمن اعانت نظربندانِ اسلام دہلی کی خزانچی مسٹر عبدالعزیز بی۔ اے۔ ایل ایل بی۔ وکیل دہلی کے نام بھیجکر حسرت کا دیوان خرید لیں اس کام میں جسقدر عجلت ممکن ہو کرنی چاہیئے معلوم ہوا ہے کہ حسرت موہانی نے جو اب قید سے آزاد ہو کر کھٹوہ ضلع میرٹھ میں مقیم ہیں یہ اطلاع دی ہے کہ جو صاحب انکا دیوان چہارم بطور امداد تین روپیہ میں خرید فرمائینگے وہ اپنی دوسری تصنیف کردہ کتابیں بھی اُن کی نذر کرینگے جو ایام قید میں اُنھوں نے لکھی ہیں اس صورت میں دیوان کی خریداری میں کوئی مالی نقصان بھی نہیں رہے گا اور اعانت کا ثواب علیحدہ ملیگا۔

